باوقار مردوں اور باوقار خواتین کے لئے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں
ماہنامہ
عبقری
لاہور
130
اپریل 2017ء رجب 1438 ہجری
گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

## اڑتی جادوئی ہانڈی کے وار سے کیسے بچا؟

2 جولائی 2017 بروز اتوار
احمد پور شرقیہ درس تفصیلات صفحہ نمبر 57 پر

گھریلو مشکلات، الجھنوں سے نجات کے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میں عبقری کی ویب سائٹ پر دستیاب ہیں۔

## میری ہڈیاں توڑ دیں میں بے وضو آقا ﷺ کا نام نہ لوں گا

- انوکھا دنگل! شیطان کو صحابی رسول ﷺ نے 3 مرتبہ پچھاڑ دیا
- قدیم ہندو حکیم کی کتاب سے لیا عجب غضب کا نسخہ
- ڈیپریشن کی ماری عبقری ویب سائٹ سے شفاء پا گئی
- پسینے سے بُو، پیلاہٹ اور کندھوں سے بوجھ ختم
- ارے یہ کیا؟ کند ذہن اور بھلکڑ ڈاکٹر بن گئے
- ڈاکو چھینا سامان اگلے دن واپس کر گئے
- وہ تسبیح خانہ آیا اور خوشیوں کی گٹھڑی مل گئی
- موٹاپا اور بڑھا ہوا پیٹ دنوں میں ختم




مراقبہ سے روحانی ترقی اور ہر مشکل الجھن کا حل پایئے
مختلف مراقبے، کیفیات، شائقین مراقبہ کیلئے لاجواب تحفہ

## گوالے نے بتایا ٹوٹکہ! جانور صحتمند اور خوبصورت ہو گئے

## جنات بولے خبردار! یہ گھر ہمارا ہے چھوڑ جاؤ ورنہ...!



YouTube.com/UbqariTasbeehKhana
facebook.com/ubqari
www.ubqari.org
روزنامہ عبقری ایم سٹرول ★ عبقری ویب چینل ★ عبقری سوشل میڈیا
گروپ آف میڈیا

# رمضان گزاریئے عبقری کے ساتھ

**گزشتہ رمضان سے بالکل منفرد اور پہلے سے زیادہ بہترین سکون و راحت کے نبوی ﷺ پیکیج پایئے مئی اور جون 2017ء میں**

رمضان کی آمد آمد ہے۔ رحمتوں کی برسات نیکیوں کی بہار ایمان و یقین اور اللہ کے خزانوں سے جھولیاں بھرنے جنت کی بکنگ کروانے اور جہنم سے چھٹکارے کیلئے اللہ کریم ایک بار پھر رمضان کی صورت میں موقع دے رہے ہیں۔ رمضان کا مہینہ جب بھی آتا ہے ایمان والوں پر بہار آجاتی ہے اور ان کے چہرے رحمت الٰہی سے کھل اٹھتے ہیں۔ ماہنامہ عبقری کا ہمیشہ سے یہ منشور رہا ہے کہ امت محمدیہ ﷺ کو فلاح سہولت بیماریوں اور دکھوں سے نجات اور دنیا و آخرت کا سکون و راحت کے نبوی پیکیج پیش کیے جائیں۔ ماہنامہ عبقری کی پسندیدگی اور مقبولیت کی وجہ بھی یہی ہے کہ اس میں بخل شکنی کی جاتی ہے اور ہر وہ چیز دینے کی کوشش کی جاتی ہے جس سے کسی کا بھلا ہو۔ خصوصاً رمضان المبارک کے ہر سال کے شمارے کو قارئین بے پناہ پسند کرتے ہیں اس میں موجود آزمودہ طبی اور روحانی ٹوٹکوں اور مجربات سے جسمانی اور ایمانی صحت پاتے ہیں۔ بلاشبہ ہر رمضان کا خاص نمبر منفرد اور پہلے سے زیادہ بہترین ہوتا ہے اسی وجہ سے معمول کی اشاعت سے کہیں زیادہ شائع کیا جاتا ہے۔ مئی اور جون 2017ء کا شمارہ رمضان کے بہترین ٹوٹکوں گرمی اور لو میں روزے کی شدت سے بچاؤ اور نجات کیلئے آزمودہ طبی تحریریں اور ایسے روحانی اجر و ثواب سے بھرپور اور اولیاء و صالحین سے منقول شدہ روحانی و اصلاحی تحریریں جو روح کو غلاظتوں اور کثافتوں سے پاک کر کے ایمانی تازگی عطا کریں۔ تحریروں کا ایسا حسین مجموعہ جو گھر بھر کی روحانی و جسمانی صحت کے ساتھ امن و سکون اور معرفت الٰہی کا ذریعہ بھی بنے گا۔ انشاء اللہ یہ شمارہ بھی پہلے کی طرح آپ کی امیدوں سے بڑھ کر ہوگا اور تسکین قلب کا ذریعہ بنے گا۔ خود بھی پڑھیں اور دوست احباب کو بھی گفٹ کریں۔ رمضان میں جب ایک عمل کا ثواب ستر گنا اور اس سے بھی زیادہ کر دیا جاتا ہے ماہنامہ عبقری سے بڑا روحانی اور جسمانی تحفہ دوسروں کیلئے اور کوئی نہیں ہو سکتا۔ بہترین صدقہ جاریہ بھی اور معاشرے میں امن و سکون کی شمع روشن کرنے میں آپ کا حصہ بھی۔ یقیناً آپ کے تحفے کی پذیرائی کی جائے گی۔ ابھی سے اپنی ڈیمانڈ سے مطلع کریں۔

**دیر کیسی! ابھی کاپی قلم اٹھایئے اور رمضان کے خاص شمارہ کیلئے آپ بھی اپنے طبی و روحانی مشاہدات لکھ کر دفتر ماہنامہ عبقری بھیجیں۔ تاکہ آپ کی تحریریں رمضان عبقری میں شائع کی جائیں۔ بلامبالغہ لاکھوں لوگ رمضان عبقری شمارہ پڑھیں گے اور آپ کے آزمودہ طبی و روحانی ٹوٹکے آزمائیں گے جو آپ اور آپ کی نسلوں کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔**

## رمضان شیخ الوظائف حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے ساتھ گزاریں

صحابہ کرامؓ و اہل بیتؓ اولیاء کرام اور بزرگان دین رمضان المبارک کی آمد سے پہلے ہی خود کو اور اپنے اوقات کو رمضان کے قیمتی لمحات کیلئے فارغ کر لیتے تھے۔ قیمتی گھڑیوں، بابرکت لمحات، اصلاح نفس، تزکیہ باطن اور اپنی زندگی سنوارنے والوں کیلئے شیخ الوظائف حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی صحبت اور زیر نگرانی تسبیح خانہ میں وقت گزارنے کا نادر موقع۔ مزید رمضان المبارک کا روحانی دسترخوان صبح و شام تک کے اعمال۔ چند دن یا آخری عشرہ بھی قیام کی اجازت ہے۔ **نوٹ:** حسب موسم بستر ہمراہ لائیں جوتا بند نہ لائیں تاکہ وضو کیلئے سہولت رہے۔ سحری اور افطاری کا مکمل اور بہترین انتظام ہوگا۔ چوبیس گھنٹے بلاتعطل بجلی کی فراہمی ہوگی۔

## خصوصی دعوت برائے اساتذہ، پروفیسرز اور سٹوڈنٹس

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے ہمراہ چھٹیاں قیمتی بنائیں لاہور کے دل جیل روڈ پر وسیع و عریض تسبیح خانہ جدید میں تمام تر سہولیات سے آراستہ۔ آپ صرف حسب موسم بستر ہمراہ لائیں۔ رمضان میں اساتذہ، پروفیسر، سٹوڈنٹس، تاجر ہر شعبہ زندگی کے افراد تسبیح خانہ میں قیام کر کے اپنی چھٹیوں کو قیمتی بنائیں۔ اپنی چھٹیوں کو غفلت اور سستی میں گزارنے کی بجائے تسبیح خانہ میں حضرت حکیم صاحب کے زیر سایہ گزار کر قبولیت و مقبولیت کی مہر لگوائیں اور اپنی زندگی کو اعمال سے سنوارنے کے گر سیکھیں۔

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (صرف درس)

انشاء اللہ 2017 میں دوحہ قطر، سکھر، کنڈیارو، مظفر آباد، ایبٹ آباد، مانسہرہ، کاغان، ہری پور، بھوزی۔ (آٹھ مقام، میرپور، باغ، فاروڈ کہوٹہ براستہ محمود گلی آزاد کشمیر)۔ (صرف درس)

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن نقش و نگار شدہ پرانے دروازے کھڑکیاں، شیڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

## ایجنسی ہولڈرز کیلئے خصوصی رعایتی پیکیج

(شرائط و ضوابط لاگو ہوں گے)

سابقہ سال کی طرح اس سال بھی عبقری لا رہا ہے پورے ملک میں ادویات و کتب کے تمام ایجنسی ہولڈرز کیلئے خصوصی رعایتی پیکیج۔۔۔ جو کہ عبقری کے تمام چھوٹے اور بڑے ایجنسی ہولڈرز کیلئے ہے۔ تمام کتب ادویات کی خریداری نقد رقم پر ہوگی بینکنگ آن لائن چیک وغیرہ ادا کے ہونے پر آرڈر کنفرم ہوگا۔ خریدی ہوئی دوائی کتب واپس نہ ہوں گی۔ 1۔ یہ پیکیج صرف ان ایجنسی ہولڈرز کو دیا جائے گا جن کے بقایاجات کلیئر ہوں گے۔ 2۔ آرڈر تحریراً لکھ کر لائیں اور دفتر میں بذریعہ رجسٹر ڈاک بھی بھیج سکتے ہیں فون پر بھی لکھوا سکتے ہیں۔ 3۔ 30 اپریل 2017 تک اپنا آرڈر مع بینک آن لائن رسید دفتر عبقری دواخانہ میں جمع کروائیں۔ اس کے بعد قابل قبول نہ ہوگا۔ 4۔ مال کی ڈیلیوری 15 مئی 2017ء سے شروع ہوگی۔ ادارہ کی کوشش ہوگی کہ مال کی ڈیلیوری ایک ماہ تک مکمل ہو۔ بوجہ مجبوری اس میں تاخیر بھی ہو سکتی ہے۔ (بحث سے گریز کریں) 5۔ جن ایجنسی ہولڈرز کو عبقری دواخانہ لاہور سے ڈائریکٹ مال نہیں جاتا اور وہ مین ڈیلر سے مال لے رہے ہیں وہ حضرات اپنے آرڈر کے ساتھ بل کی رسید (پروف) ساتھ لائیں۔ تفصیلات کیلئے دفتر لاہور رابطہ کریں۔

اپنی نسلوں کو مشکلات سے محفوظ کرنے کیلئے ہر گھر طبی اور روحانی اور دینی فری امداد کیلئے عبقری کی پیرا فائل خود پڑھیں اور گفٹ کریں۔

عَبۡقَرِیٍّ حِسَانٍ ۔ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۔ القرآن

بیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

زیر سرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 10 جلد نمبر 11 اپریل 2017ء رجب 1438 ہجری

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور

اپریل 2017ء

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان

ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبرشپ 1080 روپے جسٹرڈ ڈاک، بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر

## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

**قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:** زندگی کے مختلف شعبوں میں کام کیا جارہا ہے وہ آئندہ آپ کو جاری رکھنا ہوگا۔ جو ذمہ داری آپ پر کل عائد ہونے والی ہیں کیا آپ ان پر عہدہ برآ ہونے کیلئے اپنے آپ کو تیار کررہے ہیں؟ کیا اپنے اندر اہلیت پیدا کررہے ہیں؟ موزوں تربیت لے رہے ہیں؟ اگر نہیں تو جائیں آج سے تیاری شروع کردیجئے۔ مستقبل کیلئے اپنے آپ کو تیار کرنے کا یہی زمانہ ہے۔ (طلبہ کے نام پیغام)

| | |
|---|---|
| کبھی تنہائی کوہ و دمن عشق | کبھی سوز و سرور و انجمن عشق! |
| کبھی سرمایۂ محراب و منبر | کبھی مولا علیؓ خیبر شکن عشق! |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہاسال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے برتن جوتے فرنیچر رضائیاں اپنی زکوٰۃ صدقات عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرادیں شکریہ!

رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں، کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں، سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔



## فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں' رسائل' ڈائجسٹ' میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں' ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں' وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک' ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔

خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن

عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور

عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 E mail:contact@ubqari.org

**ناحق قیدی کیلئے:** اگر کوئی ناحق قید ہو یا گمشدہ ہو تو چند آدمی اکٹھے مل کر اسم یَامُجِیْبُ کو سوا لاکھ مرتبہ ایک نشست میں پڑھیں' پڑھائی مکمل ہونے پر تمام پڑھنے والے سجدے میں جا کر قیدی کی رہائی کیلئے دعا مانگیں۔

## سنو! عورتوں کے ساتھ اچھا سلوک کرو

حضرت احوص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے نبی کریم ﷺ کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا: غور سے سنو! عورتوں کے ساتھ اچھا سلوک کیا کرو اس لیے کہ وہ تمہارے ماتحت ہیں تمہیں ان کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کے علاوہ اور کسی چیز کا اختیار نہیں ہے۔ ہاں اگر وہ کسی کھلی بے حیائی کا ارتکاب کریں تو پھر ان کو ان کے بستروں میں تنہا چھوڑ دو یعنی ان کے ساتھ سونا چھوڑ دو لیکن گھر ہی میں رہو اور ہلکی مار مارو۔ پھر اگر وہ تمہاری فرمانبرداری اختیار کر لیں تو ان پر زیادتی کرنے کے لیے بہانہ مت ڈھونڈو۔ غور سے سنو! تمہارا حق تمہاری بیویوں پر ہے اور (اسی طرح) تمہاری بیویوں کا تم پر حق ہے۔ تمہارا حق ان پر یہ ہے کہ وہ تمہارے بستروں پر کسی ایسے شخص کو نہ آنے دیں جس کا آنا تم کو ناگوار گزرے اور نہ وہ تمہارے گھروں میں تمہاری اجازت کے بغیر کسی کو آنے دیں۔ غور سے سنو! ان عورتوں کا تم پر حق یہ ہے کہ تم ان کے ساتھ ان کے لباس اور ان کی خوراک میں اچھا سلوک کرو یعنی اپنی حیثیت کے مطابق ان کے لیے ان چیزوں کا انتظام کرو۔ (ترمذی)

ایڈیٹر کے قلم سے

# حالِ دل

جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا



## کبھی دعا اور بددعا کا بھی سوچا؟

وہ اس وقت ریٹائرڈ ہیں' اس سے پہلے آرمی میں کرنل تھے' عبقری نہایت شوق جذبے اور انتظار سے پڑھتے ہیں' ہر ماہ انہیں عبقری کا انتظار ہوتا ہے' ایک شریف اچھے انسان ہیں۔ پرانے طرز کی بنی حویلی جس میں آگ جلانے کی چمنی جو کہ دھواں باہر نکالتی ہے اب چونکہ رواج ہی ختم ہو گیا' گھروں میں کوئلہ جلانا' لکڑی جلانا' چمنی ویران پڑی ہوئی تھی' چمنی میں اوپر کی منزل میں کہیں توڑ پھوڑ ہوئی اور کوئی جگہ بن گئی' جس میں بلی نے بچے دے دیئے۔ انہوں نے سوچا کہ بلی کے بچے نامعلوم کیا کریں؟ بیوی نے بھی ان کی رائے کو مزید تقویت دی' اب رات یہ مشورہ ہوا کہ ہم صبح اٹھتے ہی گھریلو ملازم کو حکم دیں گے کہ ان بچوں کو اٹھا کر بلی سمیت باہر کہیں چھوڑ آئے' بس یہ مشورہ تھا' رات سو گئے' رات کو خواب دیکھا اور کسی کہنے والے نے کہا ''خیال کرنا' اس بے زبان کو نہ چھیڑنا' ورنہ تمہارا باقی کچھ نہیں بچنا'' وہ آواز ایسی ہیبت ناک تھی کہ ان کے رونگٹے کھڑے ہو گئے' نیند میں ایک دم ڈر گئے' چیخ نکلی' اٹھے تو پسینہ پسینہ تھے' اس دن کے بعد انہوں نے اپنے گھر سے کسی بے زبان جانور کو نکالنے کے فیصلے ختم کر دیئے اور واقعی پھر ہوا یہی کہ ان کے گھر میں خیریں اور برکتیں ایسے آنا شروع ہوئیں جن مسائل کو یہ بہت زیادہ حل کرنا چاہتے تھے اور حل نہیں ہو پا رہے تھے اور وہ سلوٹوں میں حل ہو گئے اور زندگی میں راحتیں' خوشیاں ایسے لوٹ آئیں جو کبھی سوچی ہی نہیں تھیں۔ بالکل اسی طرح کا واقعہ ایک بزرگ کا ہے انہیں فالج ہوا' مصلے پر بیٹھے ذکر تسبیحات کر رہے تھے اور کئی عرصہ سے یہ تکلیف بھگت رہے تھے' تکلیف تھی کہ روز بڑھتی چلی جا رہی تھی اور یہ اس تکلیف سے بالکل عاجز آ گئے اور تھک گئے تھے' اسی دکھ اور تکلیف کے انداز میں بیٹھے اللہ سے شفایابی کی مناجات کر رہے تھے کہ اچانک اونگھ آئی اور چڑیا کی چہچہانے کی آواز کانوں میں آئی اور چڑیا ہی کی آواز کی طرز پر ایک ایسی آواز آئی جس میں یہ پیغام دیا گیا کہ یاد ہے! کہ ہم نے تیرے گھر میں گھونسلہ بنایا تھا اور چونکہ تنکے تیرے گھر میں گرتے تھے اور تیرے گھر کی خوبصورتی اور صفائی میں حرج آتا تھا تو نے ہمارے گھونسلے کو توڑ کر بچوں کو اٹھا کر کہیں دور کھلی جگہ پر رکھ دیا اور وہ جگہ ایسی تھی جہاں ظالم جانور میرے بچوں کو نقصان پہنچا سکتا تھا اسی وقت میں دعاؤں میں لگ گئی اللہ نے ایک رحم دل کے دل میں ترس ڈالا اور اس نے وہ میرا گھونسلہ اٹھا کر کسی محفوظ جگہ رکھ دیا اس کیلئے تو میں نے دعا کر دی اور تیرے لیے بددعا کر دی۔ وہ ایک خطرناک لاعلاج بیماری اور بے شمار مصائب میں مبتلا تھا وہ آنا فانا ان سے نکل گیا اور تو بہت راحتوں دولتوں خوشیوں اور صحت مند تھا بس آناً فاناً تجھے بیماری ہو گئی اور تیرا سب کچھ چھن گیا۔ یہ سب کچھ اس نے مصلے پر بیٹھے اپنے کانوں سے سنا بات ختم ہوئی تو ایک دم آنکھ کھلی اس نے رونا شروع کر دیا اور گڑگڑانا شروع کر دیا اور اب احساس ہوا کہ کیا واقعی بے زبان دعا بھی دیتے ہیں اور بددعا بھی' میری ایک ملنے والے نہایت حلیم اور کریم مزاج اور بہت صالح شخص ہیں۔ فرمانے لگے: میں بہت سالہا سال کی آسوں اور مرادوں کے بعد حج پر حاضر ہوا چونکہ پہلی پہلی فلائٹ تھی اور رش بالکل نہیں تھا میں رات کے آخری پہر میں ایسے وقت میں گیا کہ کعبہ کا حطیم خالی تھا' میں نے وہاں دیکھا تو ایک بلی دونوں ہاتھوں کو زمین پر بچھائے اور اپنی گردن اور سر کو فرش سے لگائے سجدے میں پڑی تھی اسے میرے آنے کی کوئی خبر نہ ہوئی وہ بے سدھ تھی اور جیسے اللہ کے ساتھ راز و نیاز کر رہی ہو۔ شیخ بہاؤالدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ جن کی وجہ سے سلسلہ نقشبندیہ ہے۔ اللہ سے فقیری ولایت اور قبولیت مانگتے رہتے تھے اپنے پیٹ پالنے کیلئے ایک چھوٹا سا پیشہ اور مزدوری کرتے تھے تاکہ رزق حلال میں معاونت رہے' ایک دفعہ حکم ہوا کہ ایک کتا نما مردار جانور ہے وہ گندگی میں لتھڑا ہوا ہے اور اسے ایک جگہ زخم ہے وہ بھوکا بھی ہے اور پیاسا بھی ہے۔ بہاؤالدین اس کی خدمت کرو' دل کی مرادیں پا جاؤ گے۔ شیخ بہاؤالدین رحمۃ اللہ علیہ نے اس جانور کی خدمت کی' بہت عرصہ خدمت کرنے کے بعد جانور تندرست ہو گیا' ادھر وہ تندرست ہوا' اور ادھر انہیں بہت برکتوں اور رحمتوں کا خزانہ مل گیا آج ان کا نام دنیا میں روشن ہے۔ میرے دوست ایک قصائی سے گوشت لیتے ہیں' نمازی آدمی ہیں' میں بھی ایک دفعہ ان کے پاس گیا' بات چل رہی تھی بلی پر' کہنے لگے کہ بلی آتی اور میرا گوشت کھا جاتی' ایک دفعہ آئی تو میں نے اس کو زور سے دوڑتے ہوئے چھری ماری' چھری جا کر اس کو لگی اور وہیں تڑپ کر مر گئی دوسرے دن میرا ایک تندرست بکرا مر گیا۔ ایک چوہدری صاحب مجھے بتانے لگے میں نے ایک دفعہ ایک بلی کو مارا تو مجھے پندرہ دن بخار رہا۔ قارئین! بے زبانوں کی دعائیں بھی اثر کرتی ہیں' اور بددعائیں بھی اثر کرتی ہیں۔ بس! دعائیں لیتے رہیں اور بددعاؤں سے بچتے رہیں۔

**اللہ تعالیٰ کے ساتھ دشمنی:** حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ برے اعمال اللہ تعالیٰ کے ساتھ صریح دشمنی کے مترادف ہیں

ہفتہ وار درس سے اقتباس

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

درس روحانیت و امن

# ندامت پر رب کی شان کریمی

**پیغام زندگی:** پہلے دن بچے کو ایک پیغام دیا جاتا ہے کہ یہ زندگی تیری نہیں پرائی ہے۔ وہ پیغام اس انداز میں دیا جاتا ہے کہ ایک کان میں اذان دیتے ہیں اور دوسرے میں اقامت کہتے ہیں۔ اسی لیے جنازے کی نہ اذان ہے نہ اقامت ہے کیونکہ وہ تو پہلے ہو چکی۔ اس لیے بہترین انسان وہ ہے جو زندگی کے دن رات کو گن کر گزارے۔ مال کو گن کر حساب و کتاب کر کے چلنے والا، اپنی چادر کے مطابق پاؤں پھیلانے والا کامیاب شخص ہوتا ہے اور ناکام شخص وہ ہے جس کے زندگی کے دن تھوڑے اور امیدیں' خواہشیں اور تمنائیں زیادہ ہیں۔ **نصیحت سے مقصد اپنی اصلاح:** غور کیجئے! اگر ہر شخص یہ سمجھے گا کہ میں اپنے لیے کر رہا ہوں اور مجھ جیسا جو یہ کہے کہ میں اپنے لیے بات کر رہا ہوں پھر بات صحیح سمجھ آئے گی۔ اگر مجمع کیلئے سمجھیں گے تو مجمع کو سمجھ آ جائے گی مجھے نہیں آئے گی۔ جو زندگی اپنی ہے ہی نہیں اس زندگی سے وفا کا وعدہ کر لیں؟ یہ کیسی عجیب بات ہے؟ زندگی اس انداز سے واپس لی جاتی ہے کہ بندے کو پتہ ہی نہیں چلتا اور بندہ چلا جاتا ہے۔ ایک پل کے اندر جھٹکا لگتا ہے بس! چھوٹا سا احساس ہوتا ہے کہ موت کی آخری ہچکی اپنے آغوش میں لے لیتی ہے۔ **نہایت ہی خوش قسمت انسان:** کتنا خوش قسمت انسان ہے جو ایسے اعمال کی تعمیر کر جائے جو اس کی قبر کو کشادہ کرنے کا ذریعہ بن جائیں۔ ہم اعمال کی تعمیر کریں' نماز کی تعمیر کریں' ذکر کی تعمیر کریں' قرآن سے محبت کی تعمیر کریں' اخلاق کی تعمیر کریں' ایمان کی تعمیر کریں، اپنی تنہائیوں کی تعمیر کریں اور ایسی جگہ کی تعمیر کریں جہاں اللہ کا نام لیا جائے۔ بعض قبریں ایسی ہوتی ہیں جن کے نشان نہیں رہتے۔ جو صاحب نظر ہیں اور جن کی دل کی دنیا کھلی ہوتی ہے وہ ان قبر والوں سے ملاقات کر لیتے ہیں۔ صاحب نظر جب بھی صاحب قبر والوں سے ملتے ہیں تو ان سے پوچھتے ہیں کہ: ''تیرا کیا عمل تھا دنیا میں؟'' تو صاحب قبر کہنے لگے: ''ہم نے دنیا میں رہتے ہوئے دل کی دنیا میں خالق حقیقی کو بسایا تھا۔ آخرت کو یاد رکھا تھا اور موت کو یاد رکھا تھا۔ بس اسی وجہ سے یہ مقام حاصل ہو گیا۔'' **ندامت پر رب کی شان کریمی:** اللہ سے محبت اور اللہ کے رسول ﷺ سے پیار، قبر و آخرت، اللہ پاک کا خوف اور اللہ کی محبت کا شوق یہ چیزیں کبھی ضائع نہیں جاتیں۔ ندامت اور پچھتاوے کیلئے نیک ہونا ضروری نہیں' متقی ہونا ضروری نہیں' تہجد گزار ہونا ضروری نہیں' جہادی ہونا ضروری نہیں' غازی ہونا ضروری نہیں' نمازی ہونا ضروری نہیں۔ **بخشش کا متلاشی:** صحیحین میں ایک حدیث ہے کہ: بنی اسرائیل کے ایک شخص نے ایک کم سو قتل کیے۔ قتل کرنے کے بعد ایک احساس ہوا کہ میں اتنا بڑا قاتل ہوں' میری بخشش کیسے ہو گی؟ بس بخشش کا ایک خوف اور اللہ جل شانہ' کی جلالت کا خوف دل کے اندر پیدا ہو گیا اور اس کے قدم اٹھے کہ کوئی اللہ والا ڈھونڈو، کوئی اللہ والا ملے۔ اس دور کے' اس امت کے ایک اللہ والے راہب تھے۔ ڈھونڈتے ڈھونڈتے ان کے پاس گیا اور ان سے جا کر اپنی کہانی بتائی کہ دنیا کا کوئی جرم ایسا نہیں جو میں نے نہیں کیا ہو اور سب سے بڑا جرم قتل ہے جو میں نے کیا ہے اور ایک نہیں ننانوے قتل کیے ہیں۔ آپ فرمائیں میری بخشش کی سبیل؟ میری بخشش کی امید؟ میری بخشش کا کوئی راستہ مل سکتا ہے؟ اللہ والے راہب نے سوچ کر کہا کہ ممکن نہیں۔ اتنا بڑا مجرم ہے کہ تیری بخشش کا کوئی راستہ مجھے نظر نہیں آ رہا۔ وہ قاتل مایوس ہو گیا اور ایسا مایوس ہوا کہ اس اللہ والے راہب پر اس قدر غصہ آیا کہ اس کو بھی قتل کر دیا۔ اب سو پورے ہو گئے۔ کریم ذات کی کریمی کا عالم دیکھیں، اس کی شان کریمی دیکھیں اور بندے کے جرائم کی کیفیت دیکھیں کہ وہ اللہ والے راہب کا قتل بھی کر گیا اور پھر بھی بخشش کی امید پر چل رہا ہے اور کہتا ہے کہ نہیں میں آگے جا کر کسی اور سے پوچھوں گا کہ کوئی بخشش کا نظام' کوئی بخشش کا سامان' کوئی بخشش کا راستہ' کوئی توبہ کا دروازہ کہیں سے بھی مل جائے۔ اگر دنیا کے کسی حساب دان کو، دنیا کے کسی شخص کو یہ پیمانہ دے دیا جائے کہ ایک بندہ بخشش کیلئے نکلا ہے وہ بخشش چاہتا ہے' پھر بخشش چاہتے چاہتے مزید جرم بھی کر بیٹھتا ہے اور جرم بھی قتل جیسا ہو اور قتل بھی کس کو کیا؟ ایک اللہ والے کو۔

**سچے جذبہ پر جنت کی بشارت:** بنی اسرائیل میں اللہ والوں کو راہب کہتے تھے۔ جو اپنی زندگیاں اللہ کی راہ میں وقف کر دیتے تھے۔ وہ شخص بھی ایک اللہ والے راہب کو قتل کر بیٹھا۔ پھر بخشش کے سامان کی تلاش میں پھر رہا ہے کہ شاید کوئی بخشش کی امید مل جائے۔ اب اس کے اندر سچی توبہ کا جذبہ ہے، اللہ جل شانہ' کی سچی محبت پانے کا جذبہ ہے، راستے میں موت آ گئی۔ اب ادھر سے سزا والے فرشتے آ گئے اور اُدھر سے جزا والے فرشتے آ گئے۔ ادھر سے جنت والے فرشتے آ گئے اُدھر سے جہنم والے فرشتے آ گئے۔ اب دونوں فرشتے اکٹھے ہو گئے۔ جہنم والے کہنے لگے کہ یہ ہمارا ہے اور بنتا بھی انہیں کا تھا کیونکہ اس نے سو قتل کر دیئے ہیں اب باقی کیا بچا ہے۔ اب جنت اور جہنم والے فرشتوں میں جھگڑا ہوا۔ تو فرشتوں نے فرمایا کہ: ایسا کرتے ہیں۔ مین ناپ لیتے ہیں۔ بخشش اور توبہ والا علاقہ زیادہ قریب ہے یا گناہوں والا علاقہ زیادہ قریب ہے۔ اس کے سچے جذبے پر اللہ کریم نے شان کریمی سے کرم فرمایا کیونکہ اللہ کے ہاں سچے جذبے کی بڑی قیمت ہے' اللہ پاک نے اس کو بخشش والوں کے حوالے کر دیا اور جہنم والے دیکھتے رہ گئے اور جنت والے اسے لے کر چلے گئے۔ **سچے جذبوں پر اونچا مقام:** انسانیت کے خون کا ایک قطرہ اللہ جل شانہ' کے ہاں نہایت قیمتی ہے چاہے وہ مسلمان کا ہو یا کافر کا ہو۔ وہ شخص جس جذبہ کو لے کر چل رہا تھا وہ جذبہ انسانیت کے خون کے قطرے سے کہیں زیادہ قیمتی تھا اور کہیں زیادہ مہنگا تھا۔ اللہ کے ہاں توبہ کرنیوالے کا جذبہ بڑا عظیم ہوتا ہے (جاری ہے)



## درس سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں' اس میں موجود روحانی محفل اور مراقبہ ہر ماہ شوق سے کرتی ہوں۔ میں اپنے شوہر اور ان کے دینی اور معاشی معاملات کی وجہ سے بہت پریشان تھی' وہ بالکل ہی دنیا کے ہو کر رہ گئے تھے' نہ نماز' نہ روزہ' نہ نوافل بس کام، کام اور کام' معاشی معاملات بھی دن بدن خراب ہوتے جا رہے تھے' ہم اس سلسلے میں ملاقات کیلئے آپ کے پاس آئے' ملاقات کی' آپ نے ہمیں 21 درس تسبیح خانہ میں آ کر سننے کا حکم دیا۔ الحمدللہ! ہم درس سن رہے ہیں اب تک 17 درس ہو چکے ہیں۔ میں اب اس وقت حیران ہو جاتی ہوں جب میرے شوہر فجر کیلئے اٹھتے ہیں' نماز پڑھتے ہیں اور بعد میں تلاوت قرآن کریم بھی کرتے ہیں' پانچ وقت نماز جماعت کے ساتھ پڑھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ان میں بہت زیادہ تبدیلیاں آ گئی ہیں۔ گھر میں سکون ہے' پہلے غصہ کرتے تھے اب نہ جانے ان کا غصہ کدھر گیا؟ ہر کسی کے ساتھ پیار محبت اور شفقت سے پیش آتے ہیں' ہمارے معاشی حالات بہت زیادہ خراب تھے درس میں آنے کی برکت سے دن بدن بہتر ہو رہے ہیں۔ (ن، س' لاہور)

جسم پردانے ختم کریں: پتی (جسم پردانے نکلنا) کے مرض میں سبز پودینہ ایک تولہ (خشک ہونے کی صورت میں چھ ماشے) گڑ دو تولے پانی میں جوش دے کر پلانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# انوکھا دنگل! شیطان کو صحابی رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے 3 مرتبہ بچھاڑ دیا

ابولبیب شاذلی

یہ سن کر حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنے لگے کہ خدا کی قسم! مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ شیطان ہے ورنہ میں اس کو مار ڈالتا ہاں البتہ تیسری مرتبہ مجھے بڑا ہی غصہ آ گیا تھا اور میں نے ارادہ کرلیا تھا کہ میں دانت سے اس کی ناک کاٹ لوں۔

**تجارت میں کبھی گھاٹا نہیں ہوا:** حضرت حکیم بن حزام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کنیت ابوخالد ہے اور خاندان قریش کی شاخ بنو اسد سے ان کا تعلق خاندانی ہے۔ یہ ام المومنین حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے بھتیجے ہیں۔ ان کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ زمانہ جاہلیت میں ان کی والدہ (جبکہ یہ ان کے بطن میں تھے) کعبہ کے اندر بتوں پر چڑھاوا چڑھانے کو گئیں تو بیچ کعبہ میں حکیم بن حزام پیدا ہو گئے۔ زمانہ جاہلیت اور اسلام دونوں زمانوں میں یہ اشراف قریش میں سے شمار کیے جاتے تھے۔ فتح مکہ کے سال 8 ہجری میں مشرف بااسلام ہوئے۔ بہت ہی عقلمند، معاملہ فہم اور صاحب علم وتقویٰ شعار تھے۔ ایک سو غلاموں کو خرید کر آزاد کیا اور ایک سو اونٹ ان مسافروں کو دیئے جن کے پاس سواری کے جانور نہیں تھے۔ ایک سو بیس برس کی عمر پائی۔ ساٹھ برس کفر کی حالت میں اور ساٹھ برس اسلامی زندگی گزاری۔ 45 ہجری میں بمقام مدینہ منورہ ان کا وصال ہوا۔ (1 کمال ص 561)

ان کی مشہور کرامت یہ ہے کہ یہ تاجر تھے۔ زندگی بھر تجارت کرتے رہے مگر کبھی بھی اور کہیں بھی اور کسی سودے میں بھی کوئی نقصان اور گھاٹا نہیں ہوا بلکہ اگر یہ مٹی بھی خریدتے تو اس میں نفع ہی نفع ہوتا کیونکہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کیلئے یہ دعا فرمائی تھی اللھم بارك فی صنعته (اے اللہ! ان کے بیوپار میں برکت عطا فرما) کنز العمال ج 12 ص 362)۔ ترمذی وابوداؤد کی روایتوں میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو دو دینار دے کر ایک مینڈھا خریدنے کیلئے بھیجا تو انہوں نے ایک دینار میں دو مینڈھے خریدے اور پھر ان میں سے ایک مینڈھے کو ایک دینار میں فروخت کر ڈالا اور آپ کی خدمت اقدس میں آ کر ایک مینڈھا اور دو دینار پیش کر دیئے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس میں سے ایک دینار کو تو خدا کی راہ میں خیرات کر دیا اور پھر خوش ہو کر ان کی تجارت میں برکت کیلئے دعا فرما دی۔ (مشکوٰۃ ص 254، باب الشرکہ والوکالت)

**حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ:** یہ قدیم الاسلام اور مہاجرین اولین میں سے ہیں اور یہ ان مصیبت زدہ صحابیوں میں سے ہیں جن کو کفار مکہ نے اس قدر ایذائیں دیں کہ جنہیں سوچ کر ہی بدن کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ظالموں نے ان کو جلتی ہوئی آگ پر لٹایا چنانچہ یہ دہکتی ہوئی آگ کے کوئلوں پر پیٹھ کے بل لیٹے رہتے تھے اور جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کے پاس سے گزرتے اور یہ آپ کو یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہہ کر پکارتے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ان کیلئے اس طرح آگ سے فرمایا کرتے تھے۔

**یانار کونی بردا وسلاما علی عمار کما کنت علی ابراھیم۔** (اے آگ تو عمار پر اس طرح ٹھنڈی اور سلامتی والی بن جا جس طرح تو حضرت ابراہیم علیہ السلام کیلئے ٹھنڈی اور سلامتی والی بن گئی تھی)۔ ان کی والدہ ماجدہ حضرت بی بی سمعیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اسلام قبول کرنے کی وجہ سے ابوجہل نے بہت ستایا' یہاں تک کہ ان کی ناف کے نیچے نیزہ مار دیا جس سے ان کی روح پرواز کر گئی اور عہد اسلام میں سب سے پہلے یہ شہادت سے سرفراز ہو گئیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو طیب و مطیب کے لقب سے پکارا کرتے تھے۔ یہ 37 ہجری میں ترانوے برس کی عمر پا کر شہید ہو گئے۔ (اکمال ص 607)

**کبھی ان کی قسم نہیں ٹوٹی:** حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مشہور کرامت ہے کہ یہ جس بات کی قسم اٹھالیا کرتے تھے خداوند کریم ہمیشہ ان کی قسم کو پوری فرما دیتے تھے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کے بارے میں یہ ارشاد فرمایا تھا **کم من ذی طموین لایوبه لو اقسم علی الله لابره منهم عمار بن یاسر۔** (کنز العمال 12 ص 295) (ترجمہ: کتنے ہی ایسے کمبل پوش ہیں کہ لوگ ان کی کوئی پروا نہیں کرتے لیکن اگر وہ کسی بات کی قسم کھالیں تو اللہ تعالیٰ ضرور ان کی قسم کو پوری فرما دے گا اور انہیں لوگوں میں عمار بن یاسر ہیں)

**تین مرتبہ شیطان کو بچھاڑا:** حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پانی بھرنے کیلئے بھیجا۔ شیطان ایک کالے غلام کی صورت میں حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پانی بھرنے سے روکنے لگا اور لڑنے پر آمادہ ہو گیا۔ حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کو بچھاڑ دیا تو وہ عاجزی کرنے لگا۔ اسی طرح تین مرتبہ شیطان نے پانی بھرنے سے آپ کو روکا اور لڑنے پر تیار ہوا اور تینوں مرتبہ آپ نے اس کو بچھاڑ دیا جس وقت شیطان سے آپ کی کشتی ہو رہی تھی۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی مجلس میں صحابہ کرامؓ کو بتا دیا کہ آج عمار نے تین مرتبہ شیطان کو بچھاڑ دیا ہے جو ایک کالے غلام کی صورت میں ان سے لڑ رہا ہے۔ حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب پانی لے کر آ گئے تو میں نے ان سے کہا کہ تمہارے بارے میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تم نے تین مرتبہ شیطان کو بچھاڑا ہے۔ یہ سن کر حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہنے لگے کہ خدا کی قسم! مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ شیطان ہے ورنہ میں اس کو مار ڈالتا ہاں البتہ تیسری مرتبہ مجھے بڑا ہی غصہ آ گیا تھا اور میں نے ارادہ کرلیا تھا کہ میں دانت سے اس کی ناک کاٹ لوں مگر میں جب اس کی ناک کے قریب منہ لے کر گیا تو مجھے بہت ہی گندی بدبو محسوس ہوئی اس لیے میں پیچھے ہٹ گیا اور اس کی ناک بچ گئی۔ (شواہد النبوۃ ص 218، مطبوعہ نولکشور پریس لکھنو)

## پسینے سے بُو' پیلاہٹ اور کندھوں سے بوجھ ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں چند سال پہلے عجیب وغریب امراض کا شکار تھا' جادو جنات کی وجہ سے میں بالکل معذور ہو چکا تھا' حتیٰ کہ کروٹ بھی نہ بدل سکتا تھا۔ روحانی علاج کروا کروا کر تھک چکا تھا' پھر ایک مرتبہ ایک پرانے سے میگزین میں جادو جنات سے نجات کیلئے ایک وظیفہ پڑھا کہ اول و آخر تین مرتبہ درود پاک کے ساتھ سورۂ بقرہ پڑھ کر آخر میں تین بار سورۂ اخلاص پڑھیں' پانی پر دم کر کے خود بھی پینا اور گھر والوں کو بھی پلانا اور دیواروں اور گھر کے چاروں کونوں پر اس پانی کو چھڑکنا ہوتا ہے۔ میں نے خود ہمت کر کے یہ عمل کرنا شروع کیا اور پہلے ہی ہفتے میں تقریباً پون گھنٹے میں میں نے یہ عمل پورا کرلیا' مجھے اپنا جسم' کمر' ٹانگیں بازو ہلکے محسوس ہونے لگے' دو ہفتے میں بستر پر کروٹ بدلنے اور اٹھنے بیٹھنے میں آسانی محسوس ہونے لگی' ایسا لگتا تھا جیسے کندھوں سے کمر تک بہت بوجھ اتر گیا' اس کے علاوہ میرے پسینے میں بہت زیادہ بدبو آتی تھی اور چہرے پر پیلاہٹ رہتی تھی جو اس عمل سے ختم ہو گئی' میں یہ عمل پانچ ماہ تک لگاتار کرتا رہا' الحمدللہ! میں اب ستر فیصد تک ٹھیک ہو چکا ہوں' خود ہی واش روم جاتا ہوں' کھانا کھاتا ہوں' ہلکی پھلکی صبح کی سیر کرتا ہوں۔ (ج)

شریر جانور تابع ہو: جس شخص کا کوئی بھی پالتو جانور اسے شدید تنگ کرتا ہو' کہنے میں نہ آتا ہو تو اس کیلئے اس کے چارے پر اسم یَاوَدُوْدُ 2 ہزار مرتبہ پڑھ کر پھونک مار کر اسے کھلا دیں' تین دن تک لگاتار یہ عمل کریں۔

# بچے جھوٹ کیوں بولتے ہیں؟

(کوثر خیر پور میرس)

بچے کی تربیت اور سیکھنے کا عمل تو اس کے گھر سے ہی شروع ہوتا ہے اور سکول میں داخل ہونے سے پہلے کا عرصہ ہی بچوں کی عمر کا ایسا دور ہے جب ان کے اخلاقی اور جذباتی کردار کی بنیاد رکھی جاتی ہے اور یہی ان کی عمر کا فیصلہ کن دور ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ جل شانہٗ جب ماں کے پیٹ میں بچے کی خلقت فرماتے ہیں تو سب سے پہلے اس بچے کی شہادت کی انگلی تخلیق فرماتے ہیں اور باقی جسم کی تکمیل بعد میں ہوتی ہے' یہی شہادت کی انگلی وحدانیت کی گواہ بنتی ہے اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کی بھی گواہی دیتی ہے۔ انسان کی پیدائش تو اسی ایمان پر ہوتی ہے اور یہی فطرت کا اصول بھی ہے لیکن دنیا میں آنے کے بعد اس کے ایمان کا بٹوارہ ہوجاتا ہے' مذاہب کے نام پر' مسلکوں کے نام پر' اور پھر آباؤ اجداد کا مذہب ہی ان کا مذہب بن جاتا ہے۔ تقریباً دو سال قبل کی بات ہے' میں ایک دکان پر گئی' کچھ خریدنا تھا دکان کا مالک نہیں تھا' دو بچے کھڑے تھے تقریباً دس بارہ سال کے ہوں گے میں نے ان سے اس چیز کی قیمت پوچھی' ایک بچہ جو مسلمان تھا' اس نے کہا: اس سے پوچھیں' یہ جھوٹ نہیں بولتا'' اس نے دوسرے بچے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا وہ بچہ ہندو مذہب کا تھا میں حیران و پریشان دونوں بچوں کی طرف دیکھتی رہی۔ وہ بچہ جس کے مذہب کی بنیاد ہی جھوٹ پر' جھوٹے بتوں کو پوجنے والا' اس کو اپنے جھوٹے خداؤں پر اتنا پختہ یقین کہ وہ عام زندگی میں جھوٹ نہیں بولتا۔ آخر کیوں؟ میں بہت دیر تک سوچتی رہ گئی صرف اس بات پر کہ بچے جھوٹ بولتے کیوں ہیں؟ وہ کون سے عوامل ہیں جو ان کو جھوٹ بولنے پر مجبور کرتے ہیں وہ بچے جن کو دنیا میں آتے ہی اللہ اکبر کی آواز کانوں میں سنائی جاتی ہے' جن کو شعور میں آتے ہی کلمہ سکھا کر اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا درس دیا جاتا ہے۔ سچ اور سچائی کی روشنی میں چلنا سکھایا جاتا ہے آگے چل کر یہی بچے مختلف مسائل کا شکار ہوکر بھٹک جاتے ہیں' بکھر بھی جاتے ہیں۔ آخر کیا وجہ ہے؟ بچے کی تربیت اور سیکھنے کا عمل تو اس کے گھر سے ہی شروع ہوتا ہے اور سکول میں داخل ہونے سے پہلے کا عرصہ ہی بچوں کی عمر کا ایسا دور ہے جب ان کے اخلاقی اور جذباتی کردار کی بنیاد رکھی جاتی ہے اور یہی ان کی عمر کا فیصلہ کن دور ہوتا ہے۔ اچھی تربیت بھی ایمان کا ایک جز ہے کیونکہ صحیح تربیت اور صحیح نگہداشت سے ہی بچوں کی شخصیت کے اوصاف اجاگر ہوتے ہیں۔ سائنسدانوں کے مطابق: ''بچوں کی پرورش کیلئے صرف یہ دیکھنا ہی کافی نہیں ہوتا کہ ہر ماہ ان کے وزن میں کتنا اضافہ ہوا ہے۔ یا ان کو بھوک کیوں نہیں لگتی البتہ یہ دیکھنا بھی ضروری ہے کہ ان میں کس قسم کے احساس پیدا ہورہے ہیں کیونکہ کئی احساس ہی مل کر ایک بچے کی شخصیت تشکیل کرتے ہیں اور ان کا اپنا ایک کردار بناتے ہیں' یہی احساسات بچے کی زندگی میں کمال اور زوال میں ایک اہم رول ادا کرتے ہیں'' یہ بچے جو مستقبل کے معمار ہیں وہ بے راہ روی کا شکار کیوں ہوجاتے ہیں' ان میں جو منفی احساسات اور جذبات پرورش پائے ہیں اس میں خارجی ماحول کا اثر ہوتا ہے یا اپنے ہی گھر کے ناسازگار ماحول میں اس کی شخصیت تباہ ہوجاتی ہے۔ وہ اپنے راستے کا انتخاب خود کر تو لیتے ہیں' مگر غلط کیا ہے' صحیح کیا ہے۔ اس کو پہچان نہیں ہو پاتے' وہ کبھی جھوٹ کا سہارا لیتے ہیں' کبھی مجرم بن کر معاشرے کیلئے ناسور بن جاتے ہیں ہم کیوں نہیں سوچتے کہ والدین کا کردار اور ان کی سوچ بچوں پر گہرا اثر ڈالتی ہے۔ وہ فطری طور پر جھوٹا نہیں ہوتا بلکہ جو احساسات بچے کی شخصیت کی تشکیل کرتے ہیں اس میں بچے کے ماں باپ کا خاص طور پر اہم کردار ہوتا ہے۔ اس لئے ہمارے لئے یہ جاننا ضروری ہے کہ بچوں کی تربیت کرنے والے ماں باپ کا رویہ ان کے ساتھ کیسا ہے۔ خاص طور پر ماں کا کردار بچوں کی نشوونما میں اہم رول ادا کرتا ہے' اکثر مائیں بچوں کو بے تحاشا مارتی پیٹتی ہیں' اکثر ماؤں کو یہ کہتے بھی سنا ہے ''میرا بچہ تو بہت بدتمیز ہوگیا ہے' سنتا ہی نہیں' یا یہ تو میرے لئے عذاب ہے' ایسی اولاد نہ ہوتی تو بہتر تھا'' اور نہ جانے کیا کچھ کہہ جاتی ہیں۔ یہ سب کچھ کہنے سے پہلے یہ سوچنا چاہئے کہ کیا ہمارا بچہ ان الفاظ کا حقدار ہے؟ اگر ہے تو کیوں! اس میں ہمارا اپنا کردار واضح ہوجاتا ہے' بچہ تو ماں باپ کا آئینہ ہوتا ہے۔ آج کل کے دور میں والدین اور اساتذہ کا اولین فرض ہے کہ بچوں کے ذہنی' جذباتی اور معاشرتی رجحانات کو مدنظر رکھتے ہوئے ان کی تربیت کریں کیونکہ غیر متوازن رویے اور ناسازگار ماحول بچے کی تباہی کا سبب بن جاتے ہیں۔ ایک طرف تو بچوں کو تمام آسائشات میسر ہوتی ہیں اور دوسری طرف صرف ایک تصوراتی زندگی' جس میں بچہ جو چاہتا ہے اس کو ملتا نہیں لیکن وہ اپنے ہم عمر بچوں میں اپنے آپ کو برتر ثابت کرنے کیلئے سب کو بتاتا ہے: آج میں نے یہ سب کھایا تھا' آج میں اپنے بابا کے ساتھ فلاں جگہ گھومنے گیا تھا' یا پھر میں نے خوب شاپنگ کی'' وغیرہ وغیرہ۔ اس کا سبب صرف غربت نہیں بلکہ والدین کی عدم توجہی' لاپرواہی اور بچوں کو اپنے حال پر چھوڑ دینا سب سے بڑا سبب ہے جس کی وجہ سے وہ محرومیوں کا شکار ہوکر جھوٹی دنیا میں رہنا شروع کردیتا ہے جہاں سے جرائم کی ابتداء ہوتی ہے۔ بچوں کو والدین کے بے جا لاڈ و پیار یا پھر اس سے محرومی' دونوں صورتوں میں بچے احساس برتری اور احساسِ کمتری کا شکار ہوکر مختلف جرائم کے مرتکب ہوتے ہیں۔ اگر والدین کے درمیان اختلافات ہوں تو بھی بچوں میں احساسِ محرومی پیدا ہوتا ہے اس صورت میں وہ اپنی اہمیت منوانے کیلئے باہر کی دنیا میں اپنا مقام ڈھونڈنے کی کوشش کرتا ہے' گلیوں کی خراب سوسائٹی میں ایڈجسٹ کرنے کی کوشش میں مختلف جھوٹ کا سہارا بھی لیتا ہے جو بچے کی شخصی نشوونما کیلئے زہر ثابت ہوتا ہے۔ پیسے کی فراوانی سے بچے مثبت راستے پر کم نظر آتے ہیں کیونکہ اس صورت میں بچہ ہر جائز ناجائز خواہش کے پیچھے لگ کر کئی کوتاہیاں کر بیٹھتا ہے جن پر پردہ ڈالنے کی خاطر جھوٹ کا سہارا لیتا ہے۔ دوسری طرف غربت کی وجہ سے بھی بچہ احساس محرومی کا شکار ہوکر جھوٹ اور جرم کا ایک بہت بڑا محرک بن جاتا ہے جس سے والدین انجان بنے رہتے ہیں۔ سکول میں اساتذہ کا غیر مساویانہ رویہ اور سخت گوئی بھی بچوں کو جھوٹ بولنے پر مجبور کردیتی ہے کیونکہ وہ اپنے آپ کو سزا سے بچانے کی کوشش میں جھوٹ ضرور بولتا ہے بعض بچے اپنے ساتھیوں کو سزا سے بچانے کی خاطر بھی جھوٹ بولتے ہیں۔ بعض والدین بچوں پر بے جا سختی کرتے ہیں محبت سے سمجھانے کی بجائے مار پیٹ اور تشدد سے کام لیتے ہیں' دوسروں کے سامنے اپنے بچوں کو نیچا دکھا کر بُرا بھلا کہتے ہیں' اس سے بچوں کی عزت نفس پر ایک چوٹ سی لگتی ہے اور وہ خودسر اور باغی ہوجاتے ہیں۔ اپنی انا کی خاطر ہر قدم پر جھوٹ کا سہارا لیتے ہیں' اس طرح ان کی مستقبل کی زندگی' معاشی' معاشرتی اور سیاسی سطح پر اسی جھوٹ کی بنیاد پر آگے بڑھتی ہے اور یہ معاشرے کے لئے انتہائی نقصان دہ ہے۔ بچوں کی تربیت کے اس اہم پہلو کو نظر انداز کرنا ایک معاشرتی جرم ہے والدین کا فرض ہے کہ وہ اپنے بچوں سے متوازن رویہ رکھیں' سازگار ماحول فراہم کریں' ان کے جذبات اور احساسات کو پرکھیں اور سمجھیں اور ان کی وہی شہادت کی انگلی پکڑ کر سچ کا سودا کرنا سکھائیں جو اُن دیکھے رب کی توحید کی گواہی دیتی ہے۔ اگر ایسا نہ کیا تو جھوٹ بچے کو ایک مہذب شہری بننے سے روکے گا اور وہ جھوٹ کا سہارا لیتے لیتے مختلف جرائم کا مرتکب ہوسکتا ہے۔ غلط سوسائٹی ایسے ہی افراد سے جنم لیتی ہے' جس کو ہم معاشرہ اور معاشرے کی برائیاں کہہ کر الزام لگادیتے ہیں لیکن اپنا محاسبہ کرنے سے گریز کرتے ہیں۔

(پوشیدہ)

# خواب میں کسی نے کہا الم نشرح پڑھو! پھر کمال دیکھو

میرے شوہر نے دوبارہ سے سپیئر پارٹس کا کام شروع کر دیا ہے اور رزق میں خوب برکت ہو رہی ہے' چند ہمارے اپنے عزیز ایسے رہ گئے ہیں جن کا ہم نے معمولی سا قرض دینا ہے وہ ابھی انشاء اللہ اس ماہ کے آخر تک ادا کر دیں گے۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مجھے نہیں معلوم کہ میں اپنے بارے میں کیسے شروع کروں' مگر عبقری رسالے میں لوگوں کے خیالات اور تحریریں پڑھ پڑھ کر مجھ میں بھی ہمت پیدا ہوئی کہ میں بھی اپنے حالات زندگی قارئین عبقری کے سامنے رکھوں اور انہیں بتاؤں کہ کیسے میری زندگی قرآن کریم کی ایک سورۃ نے بدل کر رکھ دی۔ میری زندگی میں کیسے ایک سورۃ آئی اور میری زندگی سے تمام پریشانیاں' دکھ' قرضے دور کر دیئے۔ تو قارئین سنیے: میری شادی ہماری برادری سے باہر آج سے آٹھ سال پہلے ہوئے' مگر میرے شوہر شادی سے پہلے ہی قرض جیسے لعنت میں مبتلا تھے جس کے بارے میں ہم گھر والوں کو معلوم نہیں تھا' اس قرض کے چکر میں میرے سارے زیورات بھی بک گئے' میرے شوہر کاسمیٹکس کا کاروبار کرتے تھے' میں ان آٹھ سال میں تین مرتبہ اپنے ابو کے گھر رہ چکی ہوں' اب گزشتہ ایک سال سے اپنے ابو کے گھر رہ رہی ہوں' الحمدللہ میرے والد کے مالی حالات بہت بہتر ہیں اللہ انہیں جزائے خیر عطا فرمائے۔ میرے شوہر دل کے بہت اچھے ہیں' میرے اور اپنی بیٹی کے ساتھ بہت پیار محبت کرتے ہیں' پھر کچھ عرصہ میری زندگی میں سکون آیا اور ایک دن وہ کسی کی گاڑی لے کر کہیں گئے مگر وہ گاڑی ان سے کسی نے چھین لی' خوف کے مارے کسی کو نہ بتایا اور آج کل کرتے رہے اور پھر ان کے خوف سے کہیں چلے گئے اور میں اپنے ابو کے گھر آ گئی' اس دوران ان کا کچھ پتہ نہیں چلا پھر ایک دن میرے سسر کو وہ مل گئے اور میرے سسر نے اپنا فلیٹ بیچ کر ان کا قرض اتارا۔ میں پھر اپنے گھر واپس چلی گئی۔ اس کے بعد میرے شوہر نے سپیئر پارٹس کا کاروبار شروع کیا اور میں نے بھی کچھ عرصہ خوشحالی کا دور دیکھا مگر زیادہ نہیں۔ میرے شوہر نے کسی کے ساتھ مل کر (پارٹنرشپ) امپورٹ ایکسپورٹ کا کاروبار شروع کیا' اس کام کیلئے بڑی رقم کی ضرورت تھی اس کیلئے میرے شوہر نے لاکھوں کی رقم لی لیکن وہ آدمی ان کو دھوکہ دے گا' ہم کرائے کے گھر پر آ گئے' قرض داروں نے قرض کا تقاضا شروع کر دیا اور حالات دن بدن خراب ہو گئے' میرے والد مجھے [illegible] اپنے گھر لے آئے اور میرے شوہر قرض داروں [illegible] سے ایک مرتبہ پھر غائب ہو گئے۔ کچھ عرصہ بعد میرا ان سے فون پر رابطہ ہوا' میرے شوہر کسی دوسرے شہر میں ایمانداری سے محنت مزدوری کر رہے ہیں اور ان کی نیت سب کے پیسے واپس کرنے کی بھی ہے' اس عرصہ میں انہوں نے کافی لوگوں کے پیسے بھی واپس کر دیئے ہیں۔ مجھے ہر وقت اپنا شوہر اور اپنا گھر یاد آتا' والد کے گھر میں کتنی ہی آسائشیں ہوں مگر اپنا گھر اپنا ہی ہوتا ہے۔ اسی پریشانی میں مجھے ایک خواب نظر آیا کہ کوئی مجھے سورۃ الم نشرح پڑھنے کا کہہ رہا ہے' وہ خواب صبح میں نے اپنے والد محترم' امی جان کو سنایا اور اس سورۃ کا ترجمہ پڑھا' ترجمہ پڑھ کر مجھے سکون ہوا کہ میری مشکل ضرور حل ہو جائے گی اور پھر آپ کے درس بھی میں سنتی تھی اس میں بھی آپ اکثر سورۃ الم نشرح کے فضائل بتاتے ہیں۔ اب الحمدللہ گزشتہ تقریباً 7 جمعراتوں سے میں درس میں شرکت کر رہی ہوں اور ہر وقت باوضو ہو کر پاک حالت میں سورۃ الم نشرح پڑھتی ہوں' میں حیران ہوئی کہ تھوڑے عرصہ میں ہی میرے حالات بدل رہے ہیں میرے شوہر نے تقریباً سب کا قرض اتار دیا ہے اور میں ایک ہفتہ ہو گیا ہے اپنے گھر میں واپس آ چکی ہوں' میرے شوہر نے دوبارہ سے سپیئر پارٹس کا کام شروع کر دیا ہے اور رزق میں خوب برکت ہو رہی ہے' چند ہمارے اپنے عزیز ایسے رہ گئے ہیں جن کا ہم نے معمولی سا قرض دینا ہے وہ ابھی انشاء اللہ اس ماہ کے آخر تک ادا کر دیں گے۔

اسلام اور رواداری | قسط نمبر 117 | ابن زیب بھکاری

# پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

**غیر مسلموں کے برتن میں کھانا:** سیدنا ابوثعلبہ خشنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: ہم اہل کتاب (یہود ونصاریٰ) کے ساتھ رہتے ہیں اور وہ اپنی ہانڈیوں میں خنزیر پکاتے اور برتنوں میں شراب پیتے ہیں (آیا انہیں استعمال کیا جا سکتا ہے؟) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''اگر تمہیں دوسرے (پاک وصاف) برتن ملیں تو ان میں کھاؤ پیو لیکن اگر نہ مل سکیں تو انہیں پانی کے ساتھ دھو لو اور ان میں کھا پی سکتے ہو'' (ابوداؤد 3839) سیدنا عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک طویل حدیث بیان کی جس کا خلاصہ یہ ہے کہ دوران سفر صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو پانی کی ضرورت ہوئی لیکن پانی موجود نہیں تھا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں اور سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تلاش میں بھیجا۔ انہوں نے چلتے چلتے ایک عورت کو دیکھا جو اونٹ پر پانی کے دو مشکیزے رکھ کر آ رہی تھی، اس سے پانی ملنے کی جگہ کا پوچھا تو اس نے بتایا میں کل اس وقت وہاں سے چلی تھی اور آج یہاں تک پہنچی ہوں۔ اس عورت کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لے جایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے (باقی صفحہ نمبر 31 پر)



## شوگر کے زخموں سے پریشان یہ ٹوٹکہ آزمالیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا تقریباً چار سال سے قاری ہوں' اس کے پڑھنے سے مجھے بہت سے فائدے ہوئے اور اللہ پاک کی مخلوق کو بے شمار فائدے ہو رہے ہیں' میں عبقری کی ادویات ستر شفائیں' ٹھنڈی مراد' ذیابیطس شربت خود بھی استعمال کر رہا ہوں اور دوست رشتہ داروں کو بھی استعمال کروا رہا ہوں۔ اللہ پاک سب کو شفاء دے رہا ہے۔ میرے پاس شوگر کا زخم ٹھیک کرنے کا نسخہ ہے جو کہ [illegible] میں نے اپنے والد صاحب [illegible] استعمال کروایا اور [illegible] بڑے بھائی کو بھی استعمال کروایا' اللہ پاک نے انہیں شفاء دی۔ شوگر کے علاوہ کسی بھی قسم کا زخم ہو انشاء اللہ ٹھیک ہو جائے گا۔ میں چاہتا ہوں یہ نسخہ عبقری کے ذریعے اور لوگوں تک بھی پہنچے تاکہ اللہ پاک کی مخلوق اس سے فائدہ اٹھائے۔ نسخہ حاضر خدمت ہے' ھوالشافی: رتن جوت ایک چھٹانک' سرسوں کا تیل آدھ پاؤ' تین سے چار عدد پیاز کاٹ کر' نیم کے تازہ پتے اندازاً دو سے ڈھائی سو عدد' سرسوں کے تیل میں اسے کھلی فضا میں پکائیں کیونکہ پکتے وقت اس سے عجیب سی بو آئے گی پکاتے وقت تھوڑے تھوڑے وقفے سے اسے آگ سے اتار کر ڈنڈے سے کوٹتے رہیں پھر آگ پر پکائیں یہ پیسٹ کی شکل اختیار کرے گی اور اسے محفوظ کر لیں جب بھی زخم پر لگانی ہو نیم [illegible] بار لگانے سے زخم ٹھیک ہو جائے گا۔ نسخے کے اجزا میں آپ اپنے حساب سے کمی بیشی بھی کر سکتے ہیں۔ (واجد علی' لاہور)

# فلم سٹار ڈیپریشن کا شکار کیوں ہو جاتے ہیں؟ جانیے!

مسمط زبیر

ہم معاشرے میں مختلف لوگوں کے ساتھ کس طرح پیش آتے ہیں اس کا دارومدار نہ صرف ہماری ذہانت اور معاشی حالت پر ہوتا ہے بلکہ معاشرے کے مزاج کے مطابق ہم کس طرح اپنے جذبات کا اظہار کرتے ہیں یہ چیز بھی رویوں کے بننے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔

انسان کی زندگی خواہشات' امیدوں اور ذمہ داریوں سے عبارت ہے۔ اپنی ابتدائی زندگی میں وہ صرف اپنے لئے خواہشات اور امید رکھتا ہے لیکن بعد میں بہت جلد اسے احساس ہوجاتا ہے کہ وہ ایک ایسے معاشرے میں رہتا ہے جہاں اسے صرف اپنے لئے نہیں بلکہ دوسروں کیلئے بھی بہت کچھ کرنا ہے تب اس کی خواہشات اور امیدوں میں کچھ ذمہ داریاں بھی شامل ہوجاتی ہیں جن میں سے اپنی شخصیت کو قابل قدر اور قابل قبول بنانا بھی ایک اہم ضرورت کا درجہ رکھتی ہے تاہم ایسا کرتے ہوئے جہاں چند نادانستہ اور فطری ذہنی عوامل شخصیت پر اثر انداز ہوتے ہیں وہاں خود انسان بھی لوگوں میں اپنا مقام بنانے کیلئے اپنی ذات کو تبدیل کرنے لگتا ہے یہ ایک ایسا حساس مرحلہ ہوتا ہے کہ اکثر اوقات انسان اپنی ترجیحات اور پسند و ناپسند کو بھی یکسر فراموش کر بیٹھتا ہے وہ اپنے لئے نہیں بلکہ دوسروں کے لئے جیتا ہے ذیل میں ان تمام عوامل کو زیر بحث لایا گیا ہے جو آپ کی شخصیت کو بنانے اور بگاڑنے کے ذمہ دار ہوتے ہیں۔ یہ انسان پر منحصر ہے کہ وہ اپنے لئے کون سے راستے کا انتخاب کرتا ہے۔**اندرونی احساسات کو چھپانا:** جیسے جیسے ہم بڑے ہوتے ہیں ناخوشگوار سچائیوں' تلخ حقیقتوں اور المیہ واقعات کے خود پر اثرات کو چھپانا سیکھتے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہم کمال ہوشیاری سے چہرے کے تاثرات اور جسمانی حرکات وسکنات کے ذریعے اپنے اندرونی جذبات کو ظاہر نہ کرنا بھی سیکھ لیتے ہیں۔ ہماری شخصیت کا یہ بناوٹی نقاب کئی لحاظ سے ہمارے لئے فائدہ مند بھی ثابت ہوتا ہے۔ ذرا تصور تو کیجئے کہ اگر ہمارا چہرہ کسی آئینے کی طرح ہمارے اندرونی احساسات وخیالات کی عکاسی کرنے لگ جائے تو زندگی کیسی ہوجائے گی؟ ہم میں سے اکثر تو ابتدائی مہینوں میں ہی اپنی نوکریوں سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے اور ازدواجی زندگی بہت جلد ٹوٹ پھوٹ اور انتشار کا شکار ہوکر رہ جائے گی۔ ہمارے نہ کوئی دوست ہوں گے اور نہ کوئی رشتہ دار کیونکہ اپنے چہرے سے جھلکنے والے ''سچے تاثرات'' کے جرم میں ہم سب کو اپنا دشمن بنا چکے ہوں گے لہٰذا آپ اس بات پر پریشان مت ہوں کہ آپ کی شخصیت میں منافقت یا دوغلے پن کا عنصر کیوں موجود ہے یا آپ تضاد سے سمجھوتہ کررہے ہیں۔ آپ اسے مصلحت کا نام بھی دے سکتے ہیں۔ ایک ایسی مصلحت جو سماجی تعلقات کو بہتر بنانے کیلئے نہایت ضروری ہے۔**معاشرتی دباؤ سے مزاج کو ہم آہنگ بنائیں:** ہم معاشرے میں مختلف لوگوں کے ساتھ کس طرح پیش آتے ہیں اس کا دارومدار نہ صرف ہماری ذہانت اور معاشی حالت پر ہوتا ہے بلکہ معاشرے کے مزاج کے مطابق ہم کس طرح اپنے جذبات کا اظہار کرتے ہیں یہ چیز بھی رویوں کے بننے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔ لوگ چاہتے ہیں کہ ہم ان کی پسند وناپسند کے مطابق اپنی شخصیت بنائیں' اس سے قطع نظر خود ہمارے کیا احساسات ہیں اور ہمیں فطرتاً کیا بات اچھی لگتی ہے اور کیا بری وہ مسلسل ہم سے اپنے تقاضے منوانے پر تلے رہتے ہیں جو شخص اپنے آپ کو ان کے ساتھ ہم آہنگ کرنے میں کامیاب ہوجاتا ہے وہ اپنی زندگی کو کامیاب وکامران بنادیتا ہے اور جس نے ان سے بغاوت کی اس نے گویا خود کو لوگوں کی نظر میں برا بنادیا لیکن اس کا مطلب یہ بھی نہیں کہ آپ مکمل طور پر اپنی شخصیت کو فراموش کردیں اور اسے دوسروں کے رحم وکرم پر چھوڑ دیں۔ کوئی بھی کام کرنے سے قبل آپ اپنے جذبات واحساسات کو بھی ضرور مدنظر رکھیں۔

**تلخ باتوں کو بھول جائیں:** ہمارے دماغ میں بھولنے کی بڑی صلاحیت پائی جاتی ہے' ذرا سوچیے! اگر ہم ماضی کی ہر چھوٹی سے چھوٹی بات کو بھی یاد کرنے لگے جائیں تو زندگی کس قدر تکلیف دہ ہوجائے گی۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے: اگر آپ اپنے تعلقات کو خوشگوار اور طویل بنانا چاہتے ہیں تو ضروری ہے کہ آپ کی یادداشت محدود ہو''۔ دماغ کی یہ حیرت انگیز فراموشی ہمارے لئے ایک نعمت سے کسی طرح بھی کم نہیں ہوتی۔ اسی کی بدولت ہم ماضی کی ان تمام تلخ اور تکلیف دہ یادوں سے محفوظ رتے ہیں جو یاد رکھے جانے پر ساری زندگی شدید ذہنی اذیت کا باعث بنی رہتی ہیں۔ فراموشی کی یہ عادت ایک اور افادیت رکھتی ہے' اکثر اوقات جب لوگ کسی بہت ہی خوفناک واقعہ سے دوچار ہوتے ہیں (مثلاً ایکسیڈنٹ' قتل یا کوئی اور قدرتی سانحہ) تو ان کا دماغ اس کے اثرات سے بچنے کیلئے اسے یادداشت کی ایک دھند میں چھپانے کی کوشش کرتا ہے نتیجتاً دماغ پر ایک خود فراموشی کی کیفیت طاری ہوجاتی ہے اس خودکار دفاعی عمل کی وجہ سے جسمانی اعصاب پر برے اثرات نہیں پڑتے۔ جن لوگوں میں تلخ اور دوسروں کی ناپسندیدہ باتوں کی فراموش کرنے کی عادت نہیں ہوتی وہ زیادہ تر پریشان کن زندگی سے دوچار رہتے ہیں اور لوگوں سے ان کا رویہ بھی تلخ رہتا ہے ان کے سماجی تعلقات زیادہ تر ناخوشگواریت کا شکار رہتے ہیں لہٰذا آپ کی کوشش ہونی چاہئے کہ جو باتیں آپ کیلئے تکلیف کا باعث بنی ہیں انہیں جہاں تک ممکن ہو ذہن کے گوشوں سے نکال دیا جائے۔**لوگوں کے جذبات کی قدر کیجئے:** آپ کا لوگوں کے ساتھ جذباتی رویہ کیسا ہوتا ہے؟ یہ چیز خود کو معاشرے میں ہر دلعزیز بنانے کیلئے بہت اہمیت رکھتی ہے بہت سے افراد ذہانت اور قابلیت کے لحاظ سے کافی پختہ شخصیت کے مالک ہوتے ہیں لیکن وہ لوگوں کے جذبات کی ٹھیک طرح قدر نہیں کرپاتے انہیں صرف اس بات کی پروا ہوتی ہے کہ لوگ ان کی اصل ذات کو سمجھنے کی کوشش کریں اور یہی چیز انہیں معاشرتی طور پر نقصان میں رکھتی ہے جبکہ اکثر لوگ ذہنی طور پر اتنے قابل نہیں ہوتے لیکن چونکہ وہ دوسروں کے جذبات کا پورا پورا خیال رکھتے ہیں اور انہیں ہمیشہ خوش رکھنے میں کوشاں رہتے ہیں لہٰذا وہ کئی لحاظ سے قابل اور سمجھدار افراد سے بھی زیادہ ذہین نظر آتے ہیں۔ مثلاً وہ کئی ایسے حالات سے بآسانی خود کو بچا لیتے ہیں جہاں میچور اور خود دار افراد دوسروں کے سامنے اپنی شخصیت کو غلط یا پسندیدہ بنادیتے ہیں۔ آپ بے جا اور نام نہاد انا پسندی کا شکار نہ ہوں آپ کے کسی عمل سے لوگوں کے جذبات کو ٹھیس نہیں پہنچنی چاہئے آپ جس قدر دوسروں کا خیال رکھیں گے ان کا رویہ بھی آپ سے ویسا ہی ہوگا۔ **چاپلوسی روش سے گریز کیجئے:** ہمارے معاشرے میں دولت اور ظاہری خوبصورتی کی بنیاد پر ہی انسان کو اہمیت دی جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ اکثر لوگ دوسروں کے جذبات کا خیال رکھنے میں بہت ''اوور'' ہوجاتے ہیں۔ یہاں تک کہ ان کی شخصیت مکمل طور پر تصنع اور بناوٹ کا نمونہ بن کر رہ جاتی ہے۔ ان کے دل میں کچھ ہوتا ہے اور زبان پر کچھ۔ ان کے لئے ''اداکاری'' ایک حقیقت یا ایک کارآمد حربہ ہوتی ہے' جس کے ذریعے وہ ہر ایک کو اپنا ہمنوا بنانے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں۔ زندگی ان کیلئے ایک طویل شو کی مانند ہوتی ہے اور ان کے تمام الفاظ محض ڈائیلاگ کا درجہ رکھتے ہیں' وہ حقیقت سے دور چلے جاتے ہیں' انہیں خود اپنی شخصیت پر یقین نہیں ہوتا کہ وہ کیسی ہے اور ان کی ''حقیقی قدروقیمت'' کیا ہے؟ یہ کیفیت ایک ایسی نفسیاتی بیماری ہے جس میں انسان کی ''انا'' اندر ہی اندر گھٹ کر رہ جاتی ہے۔ اکثر فلمسٹار اس کا شکار دکھائی دیتے ہیں۔ حتیٰ کہ ہم میں سے بھی ہر ایک شخص اپنی زندگی میں کبھی نہ کبھی اس بری کیفیت سے ضرور دوچار ہوتا ہے اور اگر کوئی (باقی صفحہ نمبر 16 پر)

**دودھ بڑھانے کیلئے:** اگر کسی عورت کو دودھ کم آئے تو اس صورت میں اسم یَامَتِیْنُ کو خود یا کوئی اور پانچ ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی دم کر کے پلائے اور گیارہ روز تک یہ عمل روزانہ کرے' انشاء اللہ دودھ پورا ہوجائیگا۔

# گرمی آئی! دودھ' دہی' مکھن اور لسی کا ناشتہ لائی

محمد کامران' لاہور

اس ماہ میں صبح کی ابتداء چائے کی بجائے کسی ٹھنڈے مشروب سے کرنی چاہیے جیسے شربت صندل' شربت کیوڑہ' شربت بزوری یا بادام سے تیار شدہ سردائی یا مشروب عبقری افراء وغیرہ۔ ناشتہ میں مچھلی' گوشت اور انڈوں کی بجائے دودھ' دہی' مکھن اور لسی زیادہ مفید ہے۔

اپریل سے ہمارے پیارے ملک (پاکستان) میں اچھی خاصی گرمی پڑنی شروع ہوجاتی ہے۔ موسم سرما کا اثر مکمل طور پر ختم ہوجاتا ہے اس لیے ہوا میں نمی کم ہوکر حرارت تیز ہونے لگتی ہے جس کی بنا پر ہوا کا بھاری پن ختم ہوجاتا ہے اور ہوا گرم ہوکر بالائی فضا میں چلی جاتی ہے اور اس خلا کو پر کرنے کیلئے ٹھنڈی ہوا آجاتی ہے۔ ہوا کے اس مسلسل چکر کے باعث ہوا کی کثافتیں کم ہوکر ہمیں صاف ہوا ملنے لگتی ہے۔

سورج اور دھوپ کی شدید حرارت کے باعث فضا گرم ہوجاتی ہے جس سے انسانی اجسام بھی متاثر ہوتے ہیں اور نہ صرف بدن کی بیرونی جلد کا ہی درجہ حرارت بھی بڑھ جاتا ہے بلکہ اندرونی طور پر بھی ایک آدھ فارن ہائیٹ زیادہ ہوجاتا ہے۔ حرارت کے باعث رطوبات بدن کم ہوکر پیاس میں شدت آجاتی ہے اور چونکہ نمک رطوبتوں کو اکٹھا کرکے اخراج کا باعث بنتا ہے۔ اس لیے اس موسم میں زیادہ نمکین چیزیں کھانے سے پرہیز واجب ہے۔ اسی طرح زیادہ حرارت کی وجہ سے معدہ کمزور ہوجاتا ہے اور سری' گائے کا گوشت وغیرہ انتہائی ثقیل غذاؤں کو خاطر خواہ ہضم کرنے کی اہلیت نہیں رکھتا' گائے اور بکری کا دودھ اس موسم میں بہ نسبت بھینس کے دودھ کے اجزاء ترکیبی اور تاثیر کے لحاظ سے زیادہ فائدہ مند سمجھا گیا ہے۔ جہاں تک ورزش کا تعلق ہے آپ جانتے ہیں حرکت سے حرارت پیدا ہوتی ہے اور جبکہ گرم موسم کے باعث پہلے ہی بدن متاثر ہورہا ہوتو اسے مزید متاثر کرنے کا سبب بنتی ہے۔ مگر طلوع آفتاب سے قبل اگر معمولی قسم کی ورزش کر بھی لی جائے تو زیادہ نقصان دہ نہیں۔ ہمارے ملکی حالات کے اس موسم میں دن میں دو یا تین بار غسل کرنا بھی بیحد مفید ہے تاکہ پسینہ کی بدبو اور میل کچیل صاف ہوکر جلد کے مسامات کھل جائیں۔

اس ماہ میں صبح کی ابتداء چائے کی بجائے کسی ٹھنڈے مشروب سے کرنی چاہیے جیسے شربت صندل' شربت کیوڑہ' شربت بزوری یا بادام سے تیار شدہ سردائی یا مشروب عبقری افراء وغیرہ۔ ناشتہ میں مچھلی' گوشت اور انڈوں کی بجائے دودھ' دہی' مکھن اور لسی زیادہ مفید ہے۔ اسی طرح دوپہر اور رات کے کھانوں میں سبز پتوں والی سبزیاں اور دالیں زیادہ استعمال کریں۔ کھانے کے ہمراہ انار دانہ' پودینہ یا دھنیا کی چٹنی' پیاز اور سلاد بھی استعمال کرسکتے ہیں۔ سوڈا واٹر' چائے' کافی' قہوہ وغیرہ سے حتیٰ الوسع پرہیز کریں تو آپ کی صحت کیلئے زیادہ بہتر ہوگا۔ دھوپ میں زیادہ دیر ٹھہرنے' کام کرنے یا سفر کرنے میں احتیاط رکھیں۔ ضرورت کے وقت سر پر چھجے دار تنکوں کی بنی ہوئی ٹوپی استعمال کریں تاکہ سورج کی شعاعیں براہ راست ننگے سر یا گردن پر نہ پڑیں۔ ورنہ سردرد' بخار' نزلہ زکام' آشوب چشم' سوء مزاج بخار اور گردن توڑ جیسی بیماری کا حملہ ہوسکتا ہے۔ باہر سے آکر فوراً بجلی کے پنکھے تلے یا ایئر کنڈیشنڈ کمرے میں بیٹھنا مضر صحت ہے۔

**تمازت آفتاب سے دردسر:** شدید گرمی یا حبس میں بعض اوقات سردرد ہونے لگتا ہے۔ تمازت آفتاب سے لاحق ہونے والا دردسر شدید اور چبھن دار ہوتا ہے اس میں مریض بے چینی و بے قراری محسوس کرتا ہے۔ ایسی حالت میں نمک ملے پانی کا استعمال کرانا چاہیے۔ مریض کو ٹھنڈی اور تاریک جگہ رکھیں تاکہ اسے سکون حاصل ہو۔ زیادہ دیر سخت دھوپ میں گھومنے پھرنے سے کئی لوگ نڈھال ہوجاتے ہیں۔ اسی کیفیت میں مریض کی جلد زرد' ٹھنڈی اور نمدار ہوجاتی ہے اہم علامات میں انتشار' ذہنی پریشانی' کمزوری' سستی' سرچکرانا' مدہوشی اور مختلف اعضاء کا تشنج اکڑاؤ شامل ہے۔ مریض کو وقفے وقفے سے نمک ملا پانی پلانا چاہیے۔

اس ماہ میں لباس عام سوتی کپڑے کا پہنیں تاکہ بدن تک سورج کی شعائیں پہنچنے میں مناسب رکاوٹ رہے۔ ویسے بھی اس قسم کے لباس میں آکر جسم ٹھنڈا رہتا ہے۔ بالکل باریک ململ یا وائل کے کپڑے نقصان دہ ہوتے ہیں اور ریشمی کپڑے پہننا تو اپنے جسم پر ظلم کرنا ہے۔

پندرہ اپریل کے بعد کوشش کریں رات کھلی ہوا میں پلنگ پر مچھر دانی لگا کر سوئیں تاکہ مچھروں سے محفوظ رہ سکیں ورنہ ملیریا بخار کا خطرہ ہے جن لوگوں کے پاس مچھر دانی نہ ہو بدن کے کھلے حصوں پر مچھر مار کریم یا سرسوں کے تیل کی مالش کرکے سوئیں۔ **چند احتیاطی تدابیر:** گرم موسم میں حسب ذیل احتیاطی وحفاظتی تدابیر اختیار کرنی چاہئیں:۔ ☆ زیادہ دیر دھوپ میں پھرنے سے پرہیز کریں۔ ☆ کسی دوسری جگہ نقل مکانی کی صورت میں آب و ہوا سے موافقت پیدا کرنے کا دورانیہ آہستہ آہستہ بڑھایا جائے۔ ☆ سگریٹ' چائے' کافی اور الکوحل کا استعمال فوراً ترک کردیا جائے۔ ☆ بچوں کو ننگے پاؤں باہر نہ جانے دیا جائے۔ ☆ تمازت آفتاب کے اثرات سب سے زیادہ رخسار محسوس کرتے ہیں۔ لہٰذا سائیکل یا موٹر سائیکل پر سفر کرتے ہوئے رومال چہرے اور سر پر لپیٹ لیا جائے۔ یہ لو سے بچنے کا ذریعہ ضرور ہے تاہم لو لگنے کے نقصانات بہرحال زیادہ ہیں۔ ☆ گوشت' چکنائی اور گرم سبزیوں کا استعمال کم سے کم کیا جائے۔ ☆ تربوز' آلو بخارا اور فالسہ جیسے پھل اور سردائی' لسی' ستو اور مشروبات کا استعمال باقاعدگی سے کیا جائے۔

## یہ عمل کیجئے! کوئی غم کبھی قریب بھی نہیں پھٹکے گا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ پر' عبقری پر' آپ کی آل اولاد پر اور عبقری کے تمام پڑھنے' درس سننے والوں پر قیامت تک رحمت و برکات' حفاظت اور عنایات جاری وساری رکھے۔ الحمدللہ درس سننے کی برکت سے میں نے ماہ ایام بیض کے روزے باقاعدہ رکھنا شروع کردیئے ہیں' پانچ وقت کی نماز اہتمام سے شروع کردی ہے۔ وتر کے بعد دوسجدے کرتا ہوں جس میں پانچ مرتبہ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ اور سجدوں کے بعد تعوذ اور تسمیہ کے ساتھ آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کردی ہے۔ ایک عمل قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں:۔ فجر اور مغرب کے بعد تین، تین مرتبہ سورۂ اخلاص' سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھی جائے تو صبح سے شام اور شام سے صبح تک کوئی غم نہیں ملے گا۔ انشاء اللہ۔ یہ میں نے ایک حدیث شریف میں پڑھا تھا۔ **(انور منیر)**

## عرب سے آیا مرض شوگر کا کامیاب ٹوٹکہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔ میں عبقری قارئین کیلئے ایک ٹوٹکہ بھیج رہی ہوں۔ یہ سعودی عرب کا ٹوٹکہ ہے' میں استعمال کررہی ہوں مجھے اس ٹوٹکہ سے بہت فائدہ ہوا ہے اور مزید لوگوں کو بھی بہت فائدہ ہورہا ہے۔ بیرون ممالک میں یہ ٹوٹکہ بہت استعمال ہورہا ہے۔ ھوالشافی: کالے جَو ایک پاؤ' کالے چنے بھنے ہوئے اور چھلکا اترے ہوئے ایک پاؤ' ایرانی بادام ایک پاؤ۔ ان سب چیزوں کو ایک ساتھ پیس لیں' ایک چمچ صبح ناشتہ کے بعد اور ایک چمچ رات کو کھانے کے بعد استعمال کریں۔ شوگر بالکل کنٹرول رہتی ہے اور کسی بھی قسم کی کمزوری بھی نہیں ہوتی۔ دعاؤں کی طالب **(صفیہ زاہد' کراچی)**

استاد کی خدمت سے اعلیٰ مقام: حضرت شیخ ابوعلی فارمدی رحمۃ اللہ علیہ کا قول مبارک ہے کہ خلوص نیت سے جس نے استاد کی خدمت کی اس نے اعلیٰ مقام پایا۔

# اعلان مغفرت اور جہنم سے آزادی کا پروانہ مل گیا

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیرشرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

مسلسل شکایات کہ رسالہ اس وقت ملتا جب اسلامی مہینہ کا پہلا عشرہ گزر جاتا ہے لہٰذا اب سے اسلامی مہینے کا پیشگی عمل شائع کیا جا رہا ہے۔

رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ماہ شعبان بہت ہی برگزیدہ مہینہ ہے اور اس ماہ مبارک کی عبادت کا اللہ تعالیٰ بے حد ثواب عطا فرماتے ہیں۔ **نفلی نماز:** ماہ شعبان کی پہلی شب بعد نماز عشاء بارہ رکعت نماز چھ سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھنی ہے۔ سلام کے بعد ستر مرتبہ درود پاک پڑھ کر اپنے گناہوں سے توبہ کرے۔ انشاء اللہ اس نماز کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کے گناہ معاف فرما کر اسے جنت میں داخل کریں گے۔

ماہ شعبان کے پہلے جمعہ کی شب بعد نماز عشاء آٹھ رکعت نماز ایک سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص گیارہ گیارہ دفعہ پڑھے اور اس کا ثواب خاتون جنت حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو بخشے خاتون جنت فرماتی ہیں کہ میں ہرگز جنت میں قدم نہ رکھوں گی جب تک کہ اس نماز پڑھنے والے کو اپنے ہمراہ جنت میں نہ لیجاؤں۔ ماہ شعبان کے پہلے جمعہ کی شب چار رکعت نماز ایک سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھنی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے عمرے کا ثواب عطا ہوگا۔

شعبان کے پہلے جمعہ کو بعد نماز مغرب اور قبل نماز عشاء دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے ایک بار آیۃ الکرسی دس بار سورۂ اخلاص ایک بار سورۂ فلق اور ایک بار سورۂ ناس پڑھنی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ نماز ترقی ایمان کیلئے بہت مفید ہے۔ **وظیفہ:** شعبان المعظم کی چودہ تاریخ کو بعد نماز عصر آفتاب غروب ہونے کے وقت باوضو چالیس مرتبہ یہ کلمات پڑھے: لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اللہ تعالیٰ اس دعا کے پڑھنے والے کے چالیس سال کے گناہ معاف فرمادیں گے۔ (ان شاء اللہ تعالیٰ)

## اعلان مغفرت

آنحضرت ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ شعبان المعظم کی پندرہویں شب کی عبادت بہت افضل ہے فرمایا اس شب کو اللہ تعالیٰ اپنے بندے کیلئے اپنی رحمت کے بے شمار دروازے کھول دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ کون ہے جو آج کی شب مجھ سے بخشش طلب کرے اور میں اس کو دوزخ کے عذاب سے نجات دیکر اس کی مغفرت کروں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس شب کی عبادت کرنیوالے پر اللہ تعالیٰ دوزخ کی آگ حرام کردینگے۔

**نوافل اور روزہ:** حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جب شعبان کی پندرھویں شب آئے تو تم رات کو قیام کیا کرو یعنی نوافل پڑھو اور دن کو روزہ رکھو۔ اس رات اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ہے کوئی بخشش چاہنے والا کہ میں اسے بخش دوں' کوئی رزق مانگنے والا ہے کہ میں اس کو رزق عطا کروں' کوئی مصیبت میں مبتلا ہے کہ میں اس کو عافیت دوں۔

**شب برأت:** شب برأت میں یہ نماز پڑھنی چاہیے۔ حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں مجھ سے نبی کریم ﷺ کے تیس صحابیوں نے بیان کیا ہے کہ اس رات جو شخص یہ نماز پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی طرف ستر بار (نظر رحمت سے) دیکھتے ہیں اور ہر نگاہ میں ستر حاجتیں پوری کرتے ہیں جن میں سب سے ادنیٰ حاجت گناہوں کی مغفرت ہے۔ اس نماز کا طریقہ یہ ہے کہ دو، دو نفل کی نیت سے سو رکعتیں پڑھے اور ہر رکعت میں دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے بعد نماز دعا کرلے۔ (رات کو عبادت کرے اور دن کو روزہ رکھے) شب برأت میں دو رکعت نماز اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی ایک بار' سورۂ اخلاص پندرہ پندرہ مرتبہ بعد سلام کے درود شریف ایک سو دفعہ پڑھ کر ترقی رزق کی دعا کریں۔ انشاء اللہ اس نماز کے باعث رزق میں ترقی ہوجائیگی۔ جو شخص شب برأت کو آٹھ رکعت نماز دو سلام سے پڑھے ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص دس دس مرتبہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس نماز کے پڑھنے والے کیلئے بے شمار فرشتے مقرر کردینگے جو اسے عذاب قبر سے نجات اور جنت میں داخل ہونے کی خوشخبری دیں گے۔

**گھر بیٹھے حج اور عمرہ کا ثواب:** ماہ شعبان میں ہر جمعہ کی رات چار رکعت نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۂ اخلاص تین مرتبہ پڑھیں تو ان نوافل کے پڑھنے والے کو مقبول حج اور عمرہ کا ثواب نصیب ہوگا۔

مئی اور جون 2017ء کا خاص شمارہ رمضان المبارک کے طبی و روحانی ٹوٹکوں پر مزین ہوگا۔ ابھی سے بکنگ کروایئے۔

## ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 11 اپریل بروز منگل رات 9 بجے سے لیکر 10 بجکر 21 منٹ تک 22 اپریل بروز ہفتہ عصر سے مغرب 30 اپریل بروز اتوار صبح 10 بجکر 15 منٹ سے 11 بجکر 21 منٹ تک اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ (صرف اتنا) پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کررہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہورہا ہے اور مشکلات فوری حل ہورہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کرکے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

**روحانی محفل سے فیض پانے والے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں' آپ کے درس بھی سنتے ہیں' درس سننے اور عبقری پڑھنے سے سب سے بڑی تبدیلی یہ ہے کہ اب اللہ کا شکر ادا کرنے کا طریقہ آگیا ہے پہلے تو طریقہ ہی نہیں آتا تھا۔ آپ ایک مرتبہ ہمارے علاقہ میں آئے تھے تو میں امی کو اور محلے کی کچھ خواتین کو لے کر درس میں آئی تھی۔ میری اللہ سے دعا ہے کہ اللہ پاک آپ کو اخلاص نصیب فرماتا رہے اور آپ کی نسلوں کو بھی اسی کام پر لگائے رکھے جو کام آپ انسانیت کیلئے کررہے ہیں۔ اللہ پاک مزید ترقی نصیب فرمائے۔ میں عبقری میں موجود روحانی محفل ہر ماہ گھر پر کرتی ہوں' روحانی محفل نے تو (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

دل ودماغ کیلئے قوت بخش ہے: پیٹھے کا مربہ دل ودماغ کو قوت دیتا ہے اور بھوک بڑھاتا ہے' اس کے علاوہ پیشاب آور بھی ہے۔ انسان کو ہشاش بشاش بناتا ہے۔

# سید اکرام الحق بھٹوی کے مستند روحانی وظائف

اگر میاں بیوی میں آپس میں نا اتفاقی رہتی ہو اور ایک دوسرے سے کٹے کٹے رہتے ہوں ایسی صورت میں عشاء کی نماز کے بعد باوضو ایک سو بار یَاحَنَّانُ یَاحَلِیۡمُ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی تعلقات خوشگوار ہوجائیں گے اگر بیوی شوہر سے الگ الگ رہتی ہو تو شوہر یہ عمل کرے

**غلط وساس اور گندے خیالات سے نجات:** اگر کوئی شخص وساوس اور گندے گندے خیالات میں مبتلا ہو۔ اس کو ہروقت بے ہودہ اور گندے خیالات آتے رہتے ہوں جس کے سبب وہ پریشان اور غائب دماغ رہتا ہو۔ اس کا کسی کام میں دل نہ لگتا ہو اور نہ وہ کوئی کام پوری توجہ سے کرسکتا ہو۔ ہروقت بے چین اور مدہوش رہتا ہو۔ اس کیلئے سب سے پہلا کام یہ ہے کہ پابندی کے ساتھ نماز باجماعت ادا کرے۔ اس کے بعد ہروقت باوضو رہنے کی کوشش کرے۔ جب وضو ٹوٹ جائے فوراً وضو کرلے۔ ہرنماز کے بعد ایک سو بار اسم الٰہی یَاقُدُّوۡسُ پابندی کے ساتھ پڑھے اور فجر اور عشاء کی نماز کے بعد یہ عمل کرکے پانی پردم کرکے پانی پی لے اور تمام بدن پر سر سے پاؤں تک ہاتھ پھیرلے۔ وہ عمل یہ ہے:۔ اول سات مرتبہ درودشریف، الحمدشریف پوری سورۃ تین مرتبہ' آیۃ الکرسی تین مرتبہ' چاروں قل تین تین مرتبہ' آخر میں سات مرتبہ درودشریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دل کام یا پڑھنے میں دل لگے گا بُرے خیالات آنا بند ہوجائیں گے اور حالت سدھر جائے گی۔

**آفات اور حاسدین سے حفاظت:** اگر کوئی شخص پے درپے آفات کا شکار ہوتا ہو اور حاسد اسے ظلم کا نشانہ بناتے ہوں تو ان تمام آفات وظلم سے نجات کیلئے بعد نماز عشاء ایک سو چھتیس بار اسم الٰہی یَامُؤۡمِنُ پڑھے۔ یہ عمل چالیس دن پابندی کے ساتھ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہرقسم کی آفات سے نجات حاصل ہوگی اور آئندہ ظلم اور آفات سے حفاظت رہے گی۔

**بانجھ عورت کا بانجھ پن ختم:** اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اولاد کے نہ ہونے سے پریشان ہو اور اس کی بڑی تمنا ہو کہ اس کے بھی بچہ پیدا ہوجائے تو بانجھ پن کو ختم کرنے کیلئے پانچ وقت کی نماز پابندی کے ساتھ ادا کیا کرے اس میں سستی کاہلی نہ کرے اور ہروقت کوشش کرے کہ باوضو رہے اگر وضو ٹوٹ جائے دوبارہ وضو کرلے اور ہرنماز کے بعد اول گیارہ بار درودشریف پڑھے اس کے بعد اکتالیس مرتبہ یَابَارِئُ الۡمُصَوِّرُ پڑھے اس کے بعد گیارہ بار درودشریف پڑھے۔ یہ عمل حمل قائم ہونے تک کرے' انشاء اللہ تعالیٰ بانجھ پن ختم ہوکر اولاد ہوگی۔

**ہر قسم کی بے چینی اور پریشانی کا خاتمہ:** اگر کوئی شخص کسی قسم کی بے چینی محسوس کرتا ہے اور پریشان رہتا ہے تو اس کیلئے باوضو عشاء کی نماز کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ اسم الٰہی یَاقَهَّارُ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے جلد ہی اس کی بے چینی ختم ہوجائے گی اور ہرقسم کی پریشانی دور ہوجائے گی۔ عمل شرط ہے۔ جب تک بے چینی ختم نہ ہو برابر عمل کرتا رہے۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے کرے۔

**ملازمت میں ترقی کیلئے:** اگر کوئی چاہتا ہے کہ اپنے شعبے میں ملازمت کے دوران اونچے سے اونچے منصب پر فائز ہوجائے اور اس کی ترقی میں کوئی رکاوٹ نہ بنے بلکہ وہ تیزی سے ترقی کی منزلیں طے کرتا جائے تو اس کیلئے بعد نماز فجر کسی سے بات نہ کرے اور نمازِ اشراق تک اپنی جگہ بیٹھ کر اسم الٰہی یَارَزَّاقُ پڑھے اور سورج نکلنے تک باقاعدہ پڑھتا رہے۔ درمیان میں اپنی جگہ سے نہ اٹھے اور نہ کسی سے بات کرے۔ اس اسم الٰہی کے ذکر میں مشغول رہے اور یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے اثرات قدم قدم پر اس کی زندگی میں ظاہر ہوتے رہیں گے اور وہ بآسانی ترقی کرتے کرتے اعلیٰ منصب پر پہنچ جاتا ہے۔

**نقصان پہنچانے والے سے بچاؤ کیلئے:** اگر کسی جگہ کسی حاسد یا نقصان پہنچانے والے کے حملہ کا خطرہ ہے اور سمت معلوم ہے کہ وہ اس طرف سے آئے گا تو اس کیلئے باوضو درج ذیل آیت ستر مرتبہ پڑھ کر ایک مٹھی ریت (مٹی) پر دم کرکے دشمن کے آنے والے راستے کی طرف پھینک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاسد اور نقصان پہنچانے کی نیت سے آنے والا واپس پلٹ جائے گا اور اس کا قدم کسی صورت میں بھی آگے کی طرف نہیں اٹھے گا اور اس کے دل پر رعب غالب آجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔ سَیُهۡزَمُ الۡجَمۡعُ وَ یُوَلُّوۡنَ الدُّبُرَ﴿القمر ۴۵﴾

**دیدار نبی کریم ﷺ کی سعادت حاصل کیجئے:** ہر عاشق رسول کے دل میں تڑپ ہوتی ہے کہ وہ تاجدار انبیاء رحمۃ اللعالمین حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت خواب میں کرے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ خواب میں زیارت ہونے کے بہت سے طریقے علماء کرام اور صوفیاء عظام نے اپنے اپنے تجربات کی روشنی میں بیان کیے ہیں۔ ان میں ایک طریقہ یہ ہے کہ جمعرات کا دن گزرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ جمعہ کی رات ہے۔ اس میں دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 35 مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ نماز کے بعد ایک ہزار بار یہ درودشریف پڑھ کر دعا کرے کہ اے اللہ تعالیٰ اپنی رحمت خاص سے مجھے حضرت محمد ﷺ خاتم الانبیاء ﷺ کی خواب میں زیارت کرادے۔ اس کے بعد پاک بستر پر قبلہ رُخ باوضو سوجائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ جمعہ آنے سے قبل خواب میں زیارت نصیب ہوجائے گی۔ اگر ایک مرتبہ کے عمل سے زیارت نہ ہو تو تین بار (تین جمعہ کی رات) عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہوجائے گا۔ وہ درودشریف یہ ہے:۔ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الۡاُمِّیِّ۔

**میاں بیوی میں محبت واتفاق:** اگر میاں بیوی میں آپس میں نا اتفاقی رہتی ہو اور ایک دوسرے سے کٹے کٹے رہتے ہوں ایسی صورت میں عشاء کی نماز کے بعد باوضو ایک سو بار یَاحَنَّانُ یَاحَلِیۡمُ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی تعلقات خوشگوار ہوجائیں گے اگر بیوی شوہر سے الگ الگ رہتی ہو تو شوہر یہ عمل کرے اور شوہر بیوی سے میل جول میں کمی کرتا ہے تو بیوی پڑھے جب تک تعلقات صحیح قائم نہ ہوجائیں اس وقت تک برابر عمل کرنا ہے۔

## ارے یہ کیا؟ کند ذہن اور بھلکڑ ڈاکٹر بن گئے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت ہی شوق سے پڑھتے ہیں۔ اس میں موجود ٹوٹکے واقعی بہت ہی کمال کے ہوتے ہیں۔ میں بھی اس کارخیر میں حصہ میں ڈالنے کیلئے ایک انتہائی نایاب اور آزمودہ نسخہ قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ یہ نسخہ میں نے بے شمار افراد پر استعمال کیا اور الحمدللہ تمام ہی صحت یاب ہوئے۔ 1980ء کی بات ہے میرے دوست نے اپنے تین بھانجوں کو یہ بنا کردیا' میرے اس دوست کے بھانجے حسن ابدال میں رہتے تھے' دوست کے مطابق یہ تینوں بھانجے انتہائی کند ذہن اور بھلکڑ ہیں' ادھر گھنٹہ لگا کر سبق یاد کرواؤ اور صرف پانچ منٹ بعد پوچھو تو بھول چکے ہوتے ہیں۔ میں نے درج ذیل نسخہ بنا کردیا۔ الحمدللہ اس وقت وہ تینوں بھلکڑ ڈاکٹر ہیں۔ یہ نسخہ ہمارا خاندانی ہے' میری امی جان نے مجھے بتایا تھا۔ مقوی دماغ' دافع نسیان' مقوی نظر **ھوالشافی:** سونف مصفیٰ' مصری' دارچینی' اور خشک دھنیا ہموزن لیکر الگ الگ پیس کرمکس کرلیں۔ صبح وشام ایک بڑا چمچ کھانے والا نیم گرم دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔ (ڈاکٹر حکیم عباس علی' واہ کینٹ)

# سستے سیب کیا ہوئے معالج بھیک مانگنے پر مجبور!

بشریٰ خالد

گنٹھیا، جوڑوں کے درد اور سوجن کی کیفیات میں سیب ایک عمدہ ترین غذائی علاج قرار دیا جاتا ہے۔ خشک کھانسی، جس میں کھنکھاتی ہوئی آواز پائی جائے، دور کرنے کیلئے میٹھے سیب نافع رہتے ہیں۔ سیب کے چھلکوں کا پانی سوجی ہوئی آنکھوں کیلئے عمدہ دوا ہے۔

سیب ایک خفیف ترش پھل ہے، جسے تمام پھلوں میں سب سے زیادہ قیمتی قرار دیا جاتا ہے۔ سیب کو "محافظ" اور "مکمل غذا" سمجھا جاتا ہے۔ اس کی قوت بخش صلاحیت سے قطع نظر یہ جسم کے اندر کیمیائی تبدیلیوں کے عمل کو تقویت دے کر جسمانی نشوونما اور کارکردگی کو بہتر بناتا ہے۔ کچے سیب میں عموماً سٹارچ کی معمولی سی مقدار ہوتی ہے جو پیڑ پر پکنے کے مرحلہ کے دوران شکر میں بدل جاتی ہے، سیب کے ترش اجزاء بھی شکر کے ساتھ ساتھ بڑھ جاتے ہیں، یہ ترشی میلک ایسڈ کی وجہ سے ہوتی ہے جو انسانی بدن مکمل طور پر استعمال کر لیتا ہے، سیب کو کچا کھانا ہو تو اس کا چھلکا نہیں اتارنا چاہئے کیونکہ اس کے چھلکے کی اندرونی تہہ اور اس کے نیچے پائے جانے والے گودے میں وٹامن سی کی مقدار زیادہ ہوتی ہے۔ وٹامنز کی مقدار سیب کے بیج والے حصے کی طرف سے جاتے ہوئے کم ہوتی جاتی ہے۔ سیب کے چھلکے میں گودے کے برعکس 5 گنا زیادہ وٹامن اے پائی جاتی ہے، سیب اچھی صحت برقرار رکھنے اور بہت سی بیماریوں کے علاج میں انمول ہے۔ بہت عرصہ پہلے کی ایک کہاوت ہے کہ "سونے سے پہلے ایک سیب کھانا، ڈاکٹر کو بھیک مانگنے پر مجبور کر دیتا ہے"، سیب میں آئرن، آرسینک اور فاسفورس وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ ان کی بدولت خون کی کمی کا تدارک سیب کے تازہ جوس سے کامیابی کے ساتھ کیا جاسکتا ہے، سیب کا جوس روزانہ مناسب مقدار میں لینا مفید نتائج دیتا ہے۔ جوس پینے کا بہترین وقت کھانا کھانے سے آدھا گھنٹہ پہلے اور رات کو سونے سے پہلے ہے۔ یہ جوس اچھے اور منتخب کردہ سیبوں سے خوب اچھی طرح دھو کر اور چھیل کر نکالنا چاہئے، اس طرح سیب قبض اور اسہال دونوں امراض میں ایک جیسا کارآمد ہوتا ہے، کچے سیب قبض دور کرنے کیلئے مناسب ہوتے ہیں۔ بچوں کو لاحق پرانی اور شدید پیچش میں سیب شافی علاج ثابت ہوتے ہیں۔ پیڑوں پہ پکے ہوئے اور میٹھے سیب چھیل کر عمر کے مطابق ایک سے چار کھانے کے چمچ روزانہ دینا، اس مرض سے نجات دلاتا ہے، باریک کٹے ہوئے سیب میں ایک کھانے کا چمچ شہد اور تل چھڑک کر کھانا معدے کیلئے مقوی اور اشتہا انگیز ہوتا ہے۔ خوب پکے ہوئے سیب کا چھلکا اتار کر بیج والا سخت حصہ نکال کر روزانہ صبح نمک کے ساتھ کھانا کسی بھی قسم کے سردرد کا خاتمہ کرتا ہے۔ مسلسل ایک ہفتہ تک استعمال شدید قسم کے پرانے سردرد سے بھی نجات دے دیتا ہے۔ دل کے مریضوں کیلئے سیب نہایت عمدہ پھل ہے اس میں پوٹاشیم اور فاسفورس کی مقدار زیادہ جبکہ سوڈیم کی مقدار بہت قلیل ہوتی ہے، زمانہ قدیم سے شہد کے ساتھ سیب کا استعمال دل کی بے قاعدگیوں کیلئے موثر علاج سمجھا جاتا ہے۔ حال ہی میں کیلیفورنیا یونیورسٹی کے ماہرین نے انکشاف کیا ہے کہ جو لوگ غذا کے ذریعے وافر مقدار میں پوٹاشیم لیتے ہیں وہ دل کی بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں، سیب چونکہ پوٹاشیم کا بھرپور ذریعہ ہے اس لئے یہ دل کی بیماریوں کو کم کرنے میں مددگار ہے۔ ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے سیب انمول تحفہ ہے، سیب کا استعمال پیشاب اور اثرات کی بدولت جسم سے پیشاب کی مقدار اور اخراج میں اضافہ کرتا ہے جس کے نتیجے میں بلڈ پریشر کم ہو کر معمول کی سطح پر آجاتا ہے۔ یہ سوڈیم کلورائیڈ (نمک) کی سپلائی کو کم کر کے گردوں کو بھی آلودہ کرتا ہے۔ مزید برآں خلیوں اور بافتوں میں نمک کی مقدار کم ہو جاتی ہے کیونکہ سیب میں پوٹاشیم بہت زیادہ پائی جاتی ہے۔ گنٹھیا، جوڑوں کے درد اور سوجن کی کیفیات میں سیب ایک عمدہ ترین غذائی علاج قرار دیا جاتا ہے۔ خشک کھانسی، جس میں کھنکھاتی ہوئی آواز پائی جائے، دور کرنے کیلئے میٹھے سیب نافع رہتے ہیں۔ سیب کے چھلکوں کا پانی سوجی ہوئی آنکھوں کیلئے عمدہ دوا ہے۔ اسے پینا اور اس سے آنکھوں کو دھونا دونوں طرح استعمال کیا جاتا ہے، اس کا مشروب تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کسی برتن میں سیب کے چھلکے اتار کر ڈال دیں۔ اب اس برتن میں اتنا پانی ڈالیں کہ چھلکے خوب ڈوب جائیں۔ اب پانی کو ابال لیں اور بعد میں چند منٹ تک اسے دھیمی آنچ پر پڑا رہنے دیں۔ آگ سے اتار کر ٹھنڈا ہونے پر چھان لیں۔ تھوڑا سا شہد ملا دیں، یہ مشروب استعمال کیلئے تیار ہے، زیادہ پکے ہوئے سیبوں کا پلٹس بنا کر آنکھوں پر باندھنا بھی دکھتی آنکھوں کا اچھا علاج ہے۔ سیبوں کا باقاعدہ استعمال دانتوں کے انحطاط کو روکتا ہے کیونکہ ان میں ایسے اجزاء پائے جاتے ہیں جو دانتوں اور مسوڑھوں کا کہنا ہے کہ منہ کو صاف رکھنے کی صلاحیت جس قدر سیب میں ہے کسی اور پھل میں نہیں۔ انسانی صحت کو بھرپور انداز میں برقرار رکھنے والے مختلف داخلی نظام اگر کمزور اور ضعیف ہو جائیں تو سیب انہیں پھر سے مستعد اور موثر بنانے کیلئے بہترین غذا ہے۔ سیب عموماً باقاعدہ کھانوں کے بعد استعمال کیا جاتا ہے۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد اَللّٰہُ الصَّمَدُ اَللّٰہُ ھُوَاَحَدٌ پڑھیں۔ اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ "آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سوفیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سوفیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے گزشتہ پانچ سال سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ عبقری شمارہ پڑھنے سے پہلے بھی میرے گھر میں مراقبہ کے متعلق کتب موجود تھیں، مگر جب عبقری میں مراقبہ کے متعلق پڑھا تو میرا دل باغ باغ ہو گیا، میں اسی دن سے ہر ماہ عبقری دیا گیا مراقبہ ہر روز بعد نماز عشاء کرتا ہوں۔ الحمدللہ! میرے بہت سے روحانی و جسمانی مسائل مراقبہ کی وجہ سے حل ہوئے ہیں۔ گزشتہ رات مراقبہ میں دیکھا کہ ہمارا اپنا ذاتی گھر ہے، نچلا پورشن کرایہ پر دیا ہوا ہے جبکہ اوپر رہائش ہے، ایئرپورٹ کے قریب ہے جہاں سے جہازوں کا چڑھنا اترنا نظر آتا ہے (میرا پلاٹ اس وقت ایئرپورٹ کے پاس ہے تقریباً اس طرح کے محل وقوع میں ہے) کارنر ہے خواب میں بھی کارنر ہے۔ ذکر کے دوران یوں محسوس ہوا کہ دیواریں اوپر اٹھ گئیں اور ہم تمام گھر والے گھر سمیت بارگاہ الٰہی میں حاضر ہوتے ہیں تو اس دوران بارگاہ الٰہی سے تجلیات کا ظہور ہوا اور سب کے قلوب اسی تجلی سے منور ہو گئے۔ جب میری آنکھ کھلی تو میرا سینہ ٹھنڈک سے بھرپور تھا۔ (م۔ز)

**ایسے شخص کی صحبت اختیار کرو:** حضرت خواجہ ابویعقوب یوسف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اگر اللہ تعالیٰ کی محبت چاہتے ہو تو ایسے شخص کی صحبت اختیار کرو جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ محبت رکھتا ہو۔

**کالے جادو سے تڑپتے سلگتے انوکھے خط اور شافی علاج**

# روحانی بیماریوں کا روحانی علاج

براہ کرم لفافے میں کسی قسم کی نقدی نہ بھیجیں۔ توجہ طلب امور کیلئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں۔ مختصر اور صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ خطوط لکھتے ہوئے اضافی گوند ٹیپ یا سٹیپلر زپن کا استعمال نہ کریں کیونکہ خط کھولتے ہوئے پھٹ جاتا ہے۔ راز داری کا خیال رکھا جائے گا۔ اپنا نام شہر کا نام اور مکمل پتہ واضح کر کے جوابی خط پر ضرور لکھیں۔ ایڈریس نامکمل ہونے کی وجہ سے جواب نہیں دیا جائیگا۔

**مچھلی کے شکاری متوجہ ہوں!** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عرصہ دراز سے عبقری کا قاری ہوں' میرا مسئلہ یہ ہے کہ مجھے مچھلی کے شکار کا شوق ہے' میں اور میرے ساتھی مچھلیاں بذریعہ کنڈی پکڑتے ہیں لیکن مجھے اکثر خالی ہاتھ دریا سے لوٹنا پڑتا ہے' صرف چند آدمی ہوتے ہیں جن کے پاس کوئی چرائی نام کی کوئی چیز ہوتی ہے جن کی مدد سے وہ شکار کرتے ہیں ان چرائی والے آدمیوں کی کنڈی کو مچھلی لگتی ہے لیکن ان کے علاوہ شاید ہی کسی کو مچھلی نصیب ہو اور یہ لوگ مجھے چرائی کا فارمولہ بتانے سے گریز کرتے ہیں کوئی ایسا وظیفہ بتائیں جس کی بدولت میری کنڈی کو بھی مچھلیاں لگیں اور وہ لوگ بھی جو میری طرح خالی لوٹتے ہیں ان کا بھی بھلا ہو۔ (تنویر احمد' گوجرانوالہ)

**مشورہ:** محترم تنویر صاحب! آپ جب بھی مچھلی کا شکار کرنے جائیں تو جاتے ہوئے سارے راستہ درود پاک اور جب کنڈی پانی میں ڈالیں تو جب تک کنڈی پانی میں رہے سورۂ کوثر پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی ضرورت کے مطابق مچھلی آپ کو مل جائے گی۔

**برکت ختم ہوگئی:** محترم السلام علیکم! ہم بڑی مشکل میں ہیں اور آپ کی مدد چاہتے ہیں ہم پانچ بہن بھائی ہیں اور سب کے ساتھ کوئی نہ کوئی مشکل درپیش ہے۔ گھر سے بیماری جاتی نہیں' کبھی والد صاحب بیمار' کبھی ان کا ایکسیڈنٹ ہوجاتا ہے اور کبھی والدہ اچانک سے شدید بیمار ہوجاتی ہیں' دن بدن نقصانات بڑھتے جارہے ہیں' بھائی کا کاروبار چلتا نہیں' برکت جیسے ختم سی ہوگئی ہو اور نوکری کے بھی پکے ہونے کے آثار نظر نہیں آرہے' رشتوں میں محبت تک ختم ہوتی جارہی ہے احساس ایک دوسرے کیلئے مرسا گیا ہو میرے رشتے میں رکاوٹ اور دشواریاں ہیں کئی لوگوں سے بات کی مگر بات کہیں آگے بڑھتی ہی نہیں' کوئی گھر تک ہی نہیں آتا' کسی نے دیکھا تک نہیں اور میری وجہ سے میری والدہ بہت پریشان رہتی ہیں۔ گھر میں لڑائیاں ختم ہونے کا نام نہیں لے رہیں' سب کا سکون ختم ہوگیا ہے' ایک بھائی گھر کی راہ تک نہیں دیکھتا' نہ اس کی اپنی بیوی سے بنتی ہے نہ کسی اور سے۔ اس کے علاوہ گھر سے رات کے وقت عجیب عجیب آوازیں آتی ہیں' جیسے چھت پر کوئی چل رہا ہو' ورزش کررہا ہو' پائپ کاٹ رہا ہو' تیز پانی چلنے کی آوازیں لیکن فوراً ہی رک جاتی ہیں۔ حساب لگوانے پر معلوم ہوا کہ یہ آسیب اور جادو کے بہت پرانے اثرات ہیں' صدقہ وخیرات اور پڑھائی بھی کررہے ہیں میری والدہ بھی پڑھائی کرتی ہیں مگر کچھ فرق زیادہ نہیں پڑ رہا۔ کچھ وظائف بتائیں یا کوئی عمل بتائیں کہ کچھ حل نکل آئے اور والدین کو صحت تندرستی عطا فرمائے آمین۔ (س،ا)

**جواب:** رات کو سونے سے قبل سورۂ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 110 اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کیساتھ پڑھیں گھریلو جھگڑے ختم ہونے اور باہمی حسن سلوک کیلئے دعا کیا کریں۔ یہ عمل کم ازکم ایک ماہ جاری رکھیں۔ علاوہ ازیں اس بات کا بھی خیال رکھیں کہ اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں کا شکر ادا کیا جائے۔ شکر یہ ہے کہ اللہ نے جو کچھ بھی عطا کیا ہے اس سے دوسروں کو بھی فائدہ پہنچایا جائے۔ چاہے اس کی شکل کچھ بھی ہو۔ اسکے علاوہ تمام گھر والے سارا دن کھلا سینکڑوں ہزاروں کی تعداد میں حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْن پڑھیں۔ یہ وظیفہ وضو بے وضو' پاک ناپاک ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں۔ چاہیں تو سوا سوا لاکھ کا ٹارگٹ بنا کر پڑھیں۔ ان شاء اللہ آپ کے تمام مسائل کا حل درج بالا وظائف میں ہے۔

**گناہوں سے بچنے اور سکون پانے کیلئے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پہلی مرتبہ کسی ماہنامہ میں خط لکھ رہا ہوں براہ مہربانی میرے مسئلہ حل ضرور بتایئے گا۔ محترم! میری عمر ابھی صرف 21 سال ہے اور میں مقامی یونیورسٹی کا طالب علم ہوں' میں عبقری گزشتہ دو سال سے باقاعدگی سے پڑھ رہا ہوں' لوگوں کے مسائل حل ہوتے دیکھے تو میں نے بھی اپنا مسئلہ بیان کرنے کیلئے قلم اٹھایا۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں اپنے ہاتھوں سے اپنی جوانی برباد کرچکا ہوں' ہر بار توبہ کرتا ہوں اور دو سے تین دن بعد توڑ دیتا ہوں۔ میں جسمانی طور پر کمزور تو ہو ہی گیا ہوں' مگر روحانی توڑ پر خود کو تباہ کر بیٹھا ہوں' میں شیطان کے مکمل قابو میں ہوں' گناہوں کی دلدل میں دھنسا ہوا ہوں' شیطان جیسے چاہتا ہے مجھے استعمال کرتا ہے' براہ مہربانی مجھے کوئی وظیفہ بتایئے جس سے میں گناہوں سے بچ سکوں اور دلی سکون پاسکوں۔ اس کے علاوہ میں پڑھائی کے ساتھ نوکری بھی کرنا چاہتا ہوں کئی دفاتر میں سی وی جمع کروائی ہوئی ہے اس کیلئے بھی کوئی وظیفہ بتایئے تاکہ کامیاب ہوسکوں۔ براہ مہربانی میرا یہ خط ماہنامہ عبقری میں ضرور شامل کیجئے گا تاکہ میرے جیسے مسائل میں مبتلا مزید لوگوں کا بھی بھلا ہوسکے۔ شکریہ! (ع۔ح'ث)

**جواب:** سیدنا حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ارشادات سے معلوم ہوتا ہے کہ سچی توبہ پچھلے گناہوں کو دھو دیتی ہے۔ انسان فطرتاً کمزور واقع ہوا ہے لیکن جب وہ اپنی خطا کا اعتراف کررہا ہے اور اللہ تعالیٰ سے استغفار وتوبہ کررہا ہے تو وہ احساس گناہ سے خواہ مخواہ اپنے آپ کو مبتلائے عذاب کیوں رکھے بلکہ اس پر واجب ہے کہ اللہ تعالیٰ کے حضور معافی اور مغفرت کا امیدوار رہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد پاک ہے: ''ہر انسان خطا کار ہے اور خطا کاروں میں سب سے بہتر توبہ کرنے والے ہیں'' (مسند احمد) قرآن پاک میں اللہ رب العزت کا ارشاد ہے: ''اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والوں سے محبت کرتا ہے'' (توبہ 22) چالیس روز تک ہر نماز کے بعد 100 مرتبہ اسم الٰہی یَاتَوَّابُ کا ورد کرلیں۔ اس کے علاوہ نوکری کیلئے صبح وشام 313 مرتبہ سورۂ قریش اول و آخر سات مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔

**شوہر کی توجہ سے محروم:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری شادی کو دو سال ہونے والے ہیں' شروع کے دن تو میرے ساتھ میرے شوہر کا رویہ بالکل ٹھیک رہا' اس کے بعد مار پیٹ' گالم گلوچ شروع کردی' ہر وقت میری ساس کے ساتھ بیٹھ کر میری برائیاں کرتے ہیں' پورے محلے میں مجھے بدنام کیا ہوا ہے' میرے شوہر اپنی ساری آمدن بھی اپنی والدہ کو دیتے ہیں میں پیسے پیسے کو ترستی ہوں۔ کتنے کتنے مہینے مجھ سے بات تک نہیں کرتے۔ میں چھپ چھپ کر روتی رہتی ہوں۔ جب گھر والوں میں بیٹھے ہوتے ہیں تو میری طرف دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتے۔ اب تو برداشت سے باہر ہوتا جارہا ہے براہ مہربانی کوئی وظیفہ بتائیں۔ (ث،ا)

جواب: آپ سورۃ مزمل 11 بار روزانہ یا کم ازکم 3 ر روزانہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھنا شروع کردیں۔ اس کے ساتھ آپ ہر وقت اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے' وضو بے وضو' پاک ناپاک ہر وقت یَارَبِّ موسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کے شوہر آپ کے حقوق ادا کرنا شروع کردیں گے اور آپ پر بھرپور توجہ دیں گے۔ بس آپ یہ وظائف مکمل یقین' توجہ اور اعتماد کے ساتھ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے کریں۔ درج بالا وظائف سے لاتعداد کے اُجڑے گھر بس چکے ہیں۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج — طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلر زپن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**بے رغبتی کا شکار:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری عمر 33 سال ہے' میری سات سال پہلے شادی ہوئی' الحمدللہ دو بچے ہیں' میرا مسئلہ یہ ہے کہ گزشتہ سات سال میں صرف چند مرتبہ ہی دوران خلوت لطف اندوز ہوا ہوں' خود سے زبردستی کرتا ہوں اور حقوق زوجیت ادا کرنے کو دل بالکل بھی نہیں کرتا۔ اگر حقوق زوجیت ادا کر بھی لوں تو جسم تھکا تھکا' ذہنی دباؤ اور ٹانگیں کانپنا شروع ہوجاتی ہیں۔ میں چاہتا ہوں میرے اندر دوبارہ انقلابی قوت پیدا ہوجائے۔ کوئی نسخہ عنایت فرمایئے۔ **(ح، خ۔ اسلام آباد)**

**مشورہ:** آپ مستقل مزاجی سے یہ نسخہ استعمال کریں۔ جوارش شاہی، خمیرہ گاؤزبان سادہ، دونوں میں سے ایک ایک چمچ دن میں 4 بار دودھ پتلے کے ہمراہ 2 ماہ لیں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کی معجون مراد اور قوتی لکھی گئی ترکیب کے ساتھ استعمال کریں۔

**حسن انسانیت سے محروم:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے کزن پیدائشی طور پر حسن انسانیت سے محروم ہیں' ان کے منہ میں دانت بھی پورے نہیں ہیں۔ اب جوکہ بالغ بھی ہوچکے ہیں تو ان کے جسم پر کوئی بال بھی نہیں ہے۔ صرف سر پر بھورے بال ہیں۔ جوں جوں گرمی پڑتی ہے تو ان کے کیلئے بہت ہی زیادہ نقصان دہ ہوتی ہے اور ان کو پسینہ بھی نہیں آتا۔ آپ سے گزارش ہے کہ ان بیماریوں کے سلسلہ میں ہماری رہنمائی فرمائیں۔ **(قاری مختار عثمانی' کمالیہ)**

**مشورہ:** موسمی پھلوں کا بھرپور استعمال کریں۔ روزانہ رات کو سونے سے ایک گھنٹہ پہلے ایک گلاس دودھ میں دو چمچ شہد ڈال کر پئیں۔ اس کے علاوہ عبقری دواخانہ کی اکسیر البدن اور جوہر شفاء مدینہ لکھی گئی ترکیب کے مطابق کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ صبح کی سیر لازمی کریں۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ کے بعد ان کی صحت بہتری کی جانب گامزن ہوجائے گی۔

**ہیپاٹائٹس بی ہے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اپنے کچھ مسائل آپ کی گوش گزار کرنا چاہتا ہوں۔ میری عمر 32 سال ہے' وزن 63 کلو ہے جبکہ مجھے ہیپاٹائٹس بی ہے اس کے علاوہ بچپن کی غلط کاریوں کی وجہ سے بالکل صفر ہوچکا ہوں' ہروقت تھکا تھکا رہتا ہوں' وزن اٹھا نہیں سکتا' ٹانگوں میں درد رہتا ہے' پٹھے بھی کمزور لگتے ہیں جس کی وجہ سے کبھی کبھی تو ہاتھ کانپنے لگ جاتے ہیں' چہرے کے گال بھی اندر کو دھنس گئے ہیں' سر کے بال کافی حد تک سفید ہوچکے ہیں اور ڈاڑھی کے بال بھی سفید ہورہے ہیں دیکھنے میں کافی زیادہ عمر کا لگتا ہوں۔ نظر کی عینک بھی لگی ہوئی ہے۔ چار ماہ بعد شادی ہے براہ کرم کوئی دوا تجویز فرمادیں۔ **(ایم۔ ب۔ ا، بورے والا)**

**مشورہ:** عرق گلاب سہ آتشہ' عرق سونف اصلی آدھی پیالی' خالص شہد ایک چمچ دوپہر اور رات کو کھانے کے بعد پئیں۔ غذا میں صرف سبزیاں' انگور کھائیں۔ عبقری دواخانہ کا ''ہیپاٹائٹس نجات سیرپ'' استعمال کریں۔ اس کے علاوہ عبقری دواخانہ کی جوہر شفاء مدینہ' ٹھنڈی مراد' روحانی پھکی تینوں ادویات مکس کرکے ایک بڑے ڈبے میں محفوظ کرلیں اور ہر دو گھنٹے بعد ایک چائے والا چمچ سادہ پانی کے ساتھ کھائیں۔

**اُف گرمی!:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا مسئلہ یہ ہے کہ تقریباً چار سال سے مجھے گرمی ضرورت سے بہت زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ ہاتھ پاؤں ہروقت گرم رہتے ہیں' بند جوتے نہیں پہنے جاتے اور چہرے پر پسینہ بھی بہت آتا ہے۔ پسینہ صاف کرتے کرتے بعض اوقات چہرہ زخمی ہوجاتا ہے۔ دھوپ بھی برداشت نہیں ہوتی۔ ذرا سی دھوپ لگ جائے تو جلد جلنا شروع ہوجاتی ہے۔ براہ کرم اس مسئلے سے نجات کیلئے کوئی آسان سا حل بتادیں۔ آگے گرمیاں آرہی ہیں مجھے ابھی سے ڈر لگنا شروع ہوگیا ہے۔ **(مدیحہ فاروق' لاہور)**

**مشورہ:** عمدہ اصلی خمیرہ گاؤزبان عنبری جواہر دار چھ گرام صبح کھائیں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کی ٹھنڈی مراد اور خون صفاء کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے کھائیں۔ ایک ماہ بعد لکھیں۔

**بچی نہیں بولتی:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بچی جس کی عمر دو سال ہے لیکن ابھی تک بولنے نہیں لگی کبھی کبھی بڑی مشکل سے ''مما'' اور ''پاپا'' کہتی ہے۔ باقی سب اشاروں سے ہی بتاتی ہے۔ ہم بہت پریشان ہیں' کوئی آسان سا تیر بہدف نسخہ عنایت فرمائیں۔ **(بابر سلیم' پیر محل)**

**مشورہ:** بیٹی کو کہیں سے بطخ کے انڈے لاکر دو دن چھوڑ کر ایک کھلائیں۔ اگر سخت گرمی کا موسم ہے تو ہفتے میں ایک انڈہ کھلائیں۔ اس کے علاوہ عبقری دواخانہ کی ''ستر شفائیں''

کالی مرچ کے برابر دن میں پانچ مرتبہ استعمال کروائیں۔ انشاءاللہ، اللہ کرم کرے گا۔

**مسائل ہی مسائل:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے دانتوں کو کیڑا لگا ہے اور سارے دانت اندر سے ختم ہوچکے ہیں' اب اوپر سے تھوڑے تھوڑے کرکے ٹوٹ رہے ہیں' علاج بہت کیے ہیں مگر فرق نہیں پڑا۔ میری نظر بہت کمزور ہیں' آنکھوں میں ہروقت درد اور سرخ رہتی ہیں۔ معدہ بہت خراب ہے' ہروقت سوبخار رہتا ہے' دوائی کھا بھی لوں تو کوئی فرق نہیں پڑتا' دل ہروقت گھبراتا رہتا ہے۔ غصہ بہت آتا ہے۔ برداشت بالکل ختم ہوگئی ہے۔ ہڈیوں میں درد رہتا ہے' لیکوریا کا بھی بہت مسئلہ ہے۔ **(پوشیدہ)**

**مشورہ:** آپ اپنی غذا کی طرف بھرپور توجہ دیں' دودھ اور دودھ سے بنی ہوئی اشیاء کا زیادہ سے زیادہ استعمال کریں۔ معدہ کے امراض کیلئے عبقری دواخانہ کا ''اصلاح معدہ وجگر پیکیج'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ آنکھوں میں دن میں پانچ سے سات مرتبہ عرق گلاب تین تین ڈراپ ڈراپر سے ڈالیں۔ صبح کی سیر لازمی کریں۔ لیکوریا کیلئے یہ نسخہ استعمال کریں **ھوالشافی:** مازو، رال سفید، پھٹکڑی بریاں ہموزن کوٹ پیس کر آدھا چھوٹا چمچ دودھ کے ہمراہ صبح وشام مستقل کچھ عرصہ استعمال کریں۔ مصالحہ دار، گرم اور تلی ہوئی چیزوں سے مستقل پرہیز کریں۔

**الرجی' ناک بند' چھینکیں' نزلہ زکام:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک آپ کو ہر طرح کے مصائب اور تکالیف سے محفوظ فرمائے۔ گزارش ہے کہ مجھے پندرہ سال سے بیماری ہے کہ ناک بند رہتا ہے' چھینکیں آتی ہیں اور شدید قسم کا نزلہ زکام رہتا ہے اور سونگھنے کی حس بھی ختم ہوجاتی ہے۔ ڈاکٹر صاحبان اس کو الرجی کہتے ہیں اس الرجی کی وجہ سے ناک کے غدود بڑھ جاتے ہیں جس کی وجہ سے ناک بند رہتا ہے' بہت علاج کرواچکا ہوں کوئی آرام نہیں آتا ہے' براہ مہربانی مجھے کوئی نسخہ' ٹوٹکہ بتائیں' نوازش ہوگی۔ **(محمد بوٹا' چونیاں)**

**مشورہ:** محترم آپ اطریفل اسطخدوس ایک چمچ چائے والا۔ اور کلونجی پاؤڈر ایک چوتھائی چمچہ۔ دونوں آپس میں ملاکر کھالیں یا ایک گرم پانی کے کپ میں گھول کر صبح وشام پی لیں۔ اگر مرض زیادہ ہوتو اسے دن میں تین بار بھی استعمال کرسکتے ہیں۔ اس کے علاوہ انجیر سات عدد روزانہ صبح وشام استعمال کریں اور یہ بھی کم از کم تین ماہ استعمال کریں اور پرہیز کی سختی سے پابندی کریں۔ اس کے علاوہ رات سوتے وقت خالص دیسی گھی ڈراپر میں ڈال کر حسب برداشت گرم کرکے ایک ایک قطرہ ناک کے دونوں طرف ڈال کر دماغ کی طرف کھینچیں۔ الرجی کیلئے بارہا کا آزمودہ ٹوٹکہ ہے۔

کہیں آپ پر جادو تو نہیں: اگر کبھی محسوس کریں کہ آپ پر سفلی علم ہونے والا ہے تو اسم یَا مُمِیْتُ کو سات روز تک سات ہزار مرتبہ روزانہ پڑھیں اور پانی پر پھونک کر خود پئیں یا جادو سے متاثرہ شخص کو پلائیں۔

قسط نمبر 16

## میری زندگی کیسے بدلی؟

# روتا تسبیح خانہ آیا اور خوشیوں کی گٹھڑی مل گئی

**یہ کہانی سچی اور اصلی ہے۔ تمام کردار احتیاط سے دانستہ فرضی کردیئے گئے ہیں' کسی قسم کی مماثلت محض اتفاقیہ ہوگی۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں قارئین عبقری کو آج یہ بتانا چاہتا ہوں کہ تسبیح خانہ نے میری زندگی کیسے بدل ڈالی؟ میں کیا تھا اور اب میرے اللہ نے مجھے کیا بنادیا اور وسیلہ تسبیح خانہ کو بنایا۔ قارئین عبقری! میں ایک لڑکی کے عشق میں مبتلا ہوگیا تھا۔ میں اس کے عشق میں کیسے گرفتار ہوا؟ اس کی تفصیل میں یہاں بتانا ضروری نہیں سمجھتا۔ عشق میں گرفتار ہونے کے بعد میری کیا حالت ہوئی اور میں کیسے حالات کا شکار ہوگیا تھا وہ بتارہا ہوں اور اس دنیاوی عشق نے مجھے عشق حقیقی سے ملادیا۔ قارئین! میری حالت بہت زیادہ خراب ہوگئی تھی' مجھے اس کی یاد بہت ستاتی تھی اور میں اس کو حاصل کرنے کیلئے کچھ بھی کرنے کو تیار تھا اور میں نے کوئی ایسی دعا نہ مانگی ہوگی جس میں میں نے اپنے رب سے اس کو نہ مانگا ہوگا۔ پانچ وقت نماز کی پابندی کرتا تھا اور ہر نماز میں اس کو حاصل کرنے کی دعائیں اور التجائیں کرتا تھا۔ میری حالت دیکھ کر ایک دوست مجھے ایک باباجی کے پاس لے گیا' اس نے میرا سارا مسئلہ سننے کے بعد مجھے کچھ عمل بتائے جس میں اس نے اپنے ہاتھ سے لکھے ہوئے کاغذ کے ٹکڑے دو صبح اور دو شام کو جلانے کا کہا اور ایک کاغذ کے ٹکڑے کو مچھلی کے منہ میں رکھ کر کسی چوطرفہ راستہ پر مچھلی کو دفنانے کا کہا اور اس نے کہا یہ عمل اس کی (میری محبوبہ) شادی کو روکنے کیلئے ہے اور باقی عمل اس کے دل میں میری محبت ڈالنے کیلئے ہے اور اس طرح میری شادی اس لڑکی کے ساتھ ہوجائے گی۔ الغرض جب میں اس باباجی سے سارا عمل کا طریقہ سمجھ کر واپس آیا تو راستہ میں مجھے میرا ایک اور دوست ملا' اس نے مجھے شدید پریشان دیکھا تو مسئلہ پوچھا میں نے سب کچھ بتادیا اور ساتھ یہ بھی بتایا کہ میں اس طرح ایک باباجی کے پاس گیا تھا انہوں نے مجھے یہ چیزیں دیں ہیں۔ چونکہ میں ہر طرف سے ناامید ہوچکا تھا انتہائی پریشان تھا' میرے دوست نے مجھ سے وہ تمام چیزیں لیں اور کہا کہ تم میرے ساتھ تسبیح خانہ چلنا' وہاں حضرت حکیم صاحب ہیں اگر ان سے ملاقات ہوگئی تو وہ تمہارا مسئلہ حل فرمادیں گے اور تمہاری اس لڑکی سے شادی ہوجائے گی۔ میں یہ سنتے ہی اس کے پیچھے پڑ گیا کہ مجھے آج ہی لے کر چلو اس نے مجھے کہا کہ ان سے ملاقات سے پہلے وقت لینا پڑتا ہے' ایسے ان سے ملاقات نہیں ہوتی' اس نے مجھے بہت سمجھایا کہ بغیر ٹوکن کے وہ نہیں ملتے' مگر وہ میری حالت دیکھ اور میرے اصرار پر وہ مجھے حضرت حکیم صاحب سے ملاقات کیلئے بروز سوموار دفتر ماہنامہ عبقری لے آیا' میں وہاں اُن سے ملاقات

**قارئین! حضرت جی! کے درس موبائل (میموری کارڈ) نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہوجاتی ہیں آپ بھی درس نیں خواہ تھوڑا سنیں روزسنیں آپ کے گھر گاڑی میں ہر وقت درس ہو۔**

کیلئے پانچ گھنٹے بیٹھا رہا جب شام کے سات بج گئے تو وہاں موجود لڑکے نے آکر بتایا کہ حضرت حکیم صاحب نے ملاقات سے انکار کردیا ہے' ابھی ملاقات نہیں ہوسکتی اگر ملاقات کرنی ہے تو پہلے فون پر وقت لیں پھر آئیں۔ مگر میں اس بات پر بضد تھا کہ میں نے حضرت حکیم صاحب سے ملاقات کرکے ہی جانا ہے۔ وہاں موجود خادموں نے مجھے بہت سمجھایا مگر میں نے کسی کی بات نہ سنی اور جب ساڑھے سات کا وقت ہوا تو میں بہت زیادہ رونے لگا اور اللہ سے عرض کی کہ اے اللہ! میرے مسئلہ کا حل نہیں نکل رہا' میں تیرا بندہ کے پاس اپنا مسئلہ لے کر آیا ہوں کہ شاید وہ میری رہنمائی فرمائے لیکن وہ بھی ملنے کو تیار نہیں' خیر ادھر میں بہت رویا اور پھر سات پینتالیس پر حضرت حکیم صاحب کلینک سے باہر نکلے تو میں باہر ہی کھڑا تھا میں نے آپ کو السلام علیکم کہا آپ نے میری طرف دیکھا اور کلینک سے باہر جانا چاہا میری ہمت نہیں ہورہی تھی کہ میں آپ کو روکوں خیر آپ نے مجھے بلایا اور آپ بہت شدید جلال میں تھے آپ نے مجھے کہا کہ اپنے دوست کو بتادینا کہ تم زیادتی کررہے ہوں اور مرشد کو ایسے نہیں ستاتے۔ جب آپ نے یہ بات کہی تو میں نے آپ سے التجا کی کہ (ع) کا کوئی قصور نہیں ہے سارا قصور میرا ہے میں نے اس کو مجبور کیا تھا ادھر آنے کو' خیر میں بہت رونے لگا اور آپ چلے گئے اور میں واپس (ع) کے پاس آیا اور میں نے اس کو روک کر کہا کہ دوست مجھے معاف کردینا' میری وجہ سے حضرت حکیم صاحب آپ پر غصہ ہوئے ہیں' میں سارا راستہ روتا رہا اور اپنے کوارٹر تک پہنچنے تک روتا رہا۔ جب اپنے کمرے میں داخل ہوا تو مجھے (ایس) کا میسج آیا ''آپ کیسے ہیں؟'' میں بہت زیادہ ٹینشن میں تھا' عجیب کیفیت تھی میری' مجھے کچھ سمجھ نہیں آرہا تھا میں کیا کررہا ہوں میں نے اس کو جواب دیا'' میں تمہارے لیے مرچکا ہوں اور تم میرے لیے' خبردار مجھے کوئی کال یا کوئی میسج نہ کرے نہ ہی اب میری طرف سے آئے گا اللہ حافظ'' یہ لکھتے ہوئے اور لکھنے کے بعد میں بہت دیر تک روتا رہا اور خود کو بعد میں کوستا رہا یہ میں نے کیوں لکھا' میرے ہاتھوں نے میرا ساتھ کیسے دے دیا کہ میں جس سے اتنا عشق کرتا ہوں اس کو یہ الفاظ لکھوں' خیر میں بہت دیر تک بلک بلک کر روتا رہا' مجھے کچھ سمجھ نہیں آرہا تھا کہ میرے ساتھ کیا ہورہا ہے' میرا دل بند ہورہا تھا اور میرے اوپر کوئی عجیب روحانی کیفیت تھی' خیر میں قریبی مسجد میں چلا گیا اور بس روئے جارہا تھا' مسجد سے رات گیارہ بجے واپس آیا اور بڑی مشکل سے اپنے بیڈ پر سونے کیلئے لیٹا نہ جانے کب نیند آئی۔ اس رات میں نے خواب دیکھا کہ حضرت حکیم صاحب ممبر پر بیٹھے اور (ع) اکیلا تسبیح خانہ لاہور میں موجود ہے اور اس کے بعد (ع) میرا دل نکال کر کہہ رہا ہے کہ یہ تمہارا دل ہے اس کو دھو دیا گیا ہے۔ پھر تہجد کے وقت میری آنکھ کھلی' اٹھ کر تہجد کی نماز ادا کی' پھر فجر کی نماز ادا کی' مسجد میں بیٹھے ہی میں نے اشراک اور چاشت بھی ادا کی۔ میری آنکھ سے آنسو تھے کہ تھمتے ہی نہ تھے۔ میں نے ارادہ کرلیا کہ اس جمعرات حضرت حکیم صاحب کا درس سننے تسبیح خانہ لاہور میں ضرور جاؤں گا' پھر میں جمعرات کو درس سننے تسبیح خانہ گیا' درس سنا اور اسی دن بیعت کی اور واپس آکر کوارٹر میں سوگیا اور اسی رات مجھے خواب میں پھر حضرت حکیم صاحب کی زیارت ہوئی' خواب یہ تھا کہ میں تسبیح خانہ سے ایک بہت بڑی گٹھڑی اٹھا کر لے جارہا ہوں' حکیم صاحب مجھے کہہ رہے ہیں کہ تم سب سے قیمتی گٹھڑی اٹھا کر لے جارہے ہوں۔ پھر میں آپ کے ساتھ بیٹھ کر کھیر کھارہا ہوں' میں حضرت حکیم صاحب کو بتارہا تھا کہ میں اس بغیر ٹوکن کے آپ سے ملاقات کیلئے آیا تھا اور آپ جلال میں آگئے تھے آپ میری بات سن کر مسکرا دیتے ہیں۔ قارئین! جب سے میں نے تسبیح خانہ کا چکر لگایا ہے اور درس سنا ہے مجھے (ایس) کی بالکل یاد نہیں آتی اور میں اس کے بارے میں اب اگر سوچتا بھی ہوں تو خدا کا شکر ادا کرتا ہوں کہ شاید اللہ نے مجھے بہت بڑی مصیبت سے بچالیا ہے۔ میری زندگی بہت زیادہ بدل گئی ہے' پانچ وقت کی نماز باجماعت ادا کرتا ہوں' اشراک' چاشت اور تہجد پڑھتا ہوں' تسبیحات پڑھتا ہوں۔ ہر جمعرات کو درس سنتا ہوں اور حلقہ کشف المحجوب میں بھی شامل ہوتا ہوں۔ حضرت حکیم صاحب کے درس اور آپ کی ڈانٹ نے میری زندگی ہی بدل ڈالی ہے۔ اس پر میں سب سے پہلے اپنے رب کا شکر ادا کرتا ہوں کہ جس نے مجھے گمراہی سے بچالیا اور مجھے گمراہی سے محفوظ رکھا اور اس کے بعد میں حضرت حکیم صاحب کا شکر ادا کرتا ہوں۔ آپ کی نگاہ کرم سے میری زندگی میں نکھار (باقی صفحہ نمبر 26 پر)

**قہقہہ دل کو مردہ کر دیتا ہے:** حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قہقہہ مار کر کبھی نہ ہنسنا کیونکہ قہقہہ غفلت سے ہوتا ہے اور دل کو مردہ کر دیتا ہے

# ڈاکٹرز سے مایوس ایک ماں کا خوشی بھرا خط

ام محمد مکی، کنڈیارو

## وظیفہ نے کمال کر دکھایا، آپ بھی پڑھیں اور مایوسی کو بالکل بھول جائیں

ہر انسان کی زندگی میں کوئی نہ کوئی پریشانی ہوتی ہے کوئی کم تو کوئی زیادہ اگر خدا پر اور اس بات پر پورا یقین ہو کہ اللہ تعالیٰ ہماری اس پریشانی کو دور کرے گا تو یقین مانیں کہ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے اپنے کرم سے اس کی پریشانی ختم کرتے ہیں۔ آج جو میں آپ کو بتانے والی ہوں اسے سن کر دکھ بھی ہوگا اور خوشی بھی۔ دکھ اس بات کا ہے جن معالجین کو ہم لوگ سب کچھ سمجھتے ہیں جیسے کہ ہر بیماری کا علاج ہی ان کے پاس ہے ہر مریض جو یہ سمجھتا ہے کہ اس کیلئے ڈاکٹر ہی سب کچھ ہے تو یہ ان کیلئے میرا پیغام ہے کہ جو مایوس ہو کسی بھی وجہ سے کسی بھی بیماری کی وجہ سے تو ان کیلئے حیرت انگیز وظیفہ ہے حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ اس وظیفہ کا مجھے میرے استاد صاحب نے بتایا استاد صاحب کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت اور کرم سے نوازے میں حاملہ تھی شروع کے دن تھے‘ میں بہت بیمار ہوگئی تھی الٹیاں بند ہونے کا نام نہیں لے رہی تھیں۔ دو مہینے تک میری حالت بہت خراب رہی‘ مجھے کراچی لے جایا گیا تو وہاں ڈاکٹر نے کہا کہ اس بچے کا بچنا بہت مشکل ہے آپ اسے ضائع کروا دو۔ دوسرا مہینہ تھا مجھے کچھ ہوش نہیں تھا کہ میرے ساتھ کیا ہو رہا ہے ہر ڈاکٹر کو دکھا دیا اس وقت جس نے بھی مجھے دیکھا کہا کہ اس لڑکی کو بالکل ختم کر کے آپ ہمارے پاس لائے ہیں میری امی بہت پریشان ہوگئیں۔ ایک طرف میں اس حالت میں دوسری طرف میرے بچے کیلئے سب نے کہا کہ اسے ضائع کروا دو۔ میں نے خدا سے رو رو کر اولاد مانگی تھی پھر میں وظیفہ پڑھتی‘ میری امی پڑھتی‘ اس طرح بہت پریشانی اور دکھی وقت گزر گیا۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے اور میرے بچے کو ایک نئی زندگی دی۔ ایک مہینہ سکون اور خوشی کا گزار‘ میں چیک اپ کیلئے ڈاکٹر کے پاس گئی اس نے میرا الٹراساؤنڈ کیا اور مجھے کہا کہ میں تمہیں ایک بات کہوں پریشان مت ہونا میں نے کہا جی کہیں‘ کہاں کہ آپ بچے کے سر میں پانی ہے اور اگر یہ بڑھ گیا تو خطرہ ہے کہ بچہ صحیح نہیں ہوگا۔ آپ ایک مہینے بعد آنا پھر دیکھتے ہیں کم ہوا ہے یا نہیں اس کا کوئی علاج بھی نہیں میں حد سے زیادہ پریشان ہوگئی کسی بھی چیز میں دل نہیں لگ رہا تھا۔ میں کراچی گئی وہاں دکھایا تو وہاں کی بہت بڑی ڈاکٹر تھیں انہوں نے تو ایک نئی بات کی کہ دماغ میں ایک ہڈی چھوٹی ایک بڑی ہے‘ آپ ایک مہینے بعد آنا پھر بتائیں گے کیا کرنا ہے۔ اس پریشانی کے ساتھ میں نے بڑی مشکل سے ایک مہینہ گزارا اور پھر سے کراچی گئی‘ دوبارہ الٹراساؤنڈ کروایا۔ پھر ڈاکٹر نے کہا کہ آپ اس بچے کو ضائع کروا دیں یہ ٹھیک نہیں ہوگا۔ میں نے کہا نہیں میں کسی اور کو دکھاتی ہوں‘ وہاں میں نے کئی بڑی ڈاکٹروں کو دکھایا کسی نے کہا دل میں سوراخ ہے‘ کسی نے کہا دماغ میں پانی ہے‘ کسی نے کچھ کہا اور کسی نے کچھ کہا۔ مجھے ہسپتال میں ایڈمٹ کر لیا‘ میں بہت پریشان تھی میری امی بھی پریشان ہوگئیں۔ میں نے ڈاکٹر سے کہا مجھے ایک بار گھر جانا ہے میں کل آؤں گی‘ بہت مشکل سے میں گھر آئی‘ رو رو کر میرا برا حال ہوگیا کچھ سمجھ نہیں آ رہا تھا کہ کیا کروں۔ میری کزن بھی ڈاکٹر ہیں میں نے ان سے پوچھا سب نے یہی بات کہی۔ میں بہت مایوس ہوگئی تھی سب گھر والوں نے مجھے سمجھایا کہ ڈاکٹر کہہ رہے ہیں مان لو مگر میں نے کہا نہیں ایک بار میں اپنی کوشش کرنا چاہتی ہوں۔ میں گھر آگئی اور میں نے استاد صاحب سے پوچھا (مجھے جب بھی پریشانی ہوتی ہے میں اپنے استاد صاحب سے پوچھتی ہوں وہ مجھے بہت اچھا مشورہ دیتے ہیں اور بہت اچھا وظیفہ بتاتے ہیں) انہوں نے مجھے کہا آپ پریشان مت ہو دل سے اللہ پر یقین کر کے یہ وظیفہ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ جتنا ہو سکے پڑھو۔ میں نے یہ وظیفہ پڑھا سوا لاکھ مرتبہ پڑھا‘ بہت دعا کی پھر کسی نے کہا حیدرآباد کی ایک بڑی ڈاکٹر ہے اسے دکھاؤ۔ میں وہاں گئی بہت مشکل سے اس کا ٹائم ملا انہوں نے میری رپورٹ دیکھیں اور میری امی اور میرے شوہر کو بلایا اور کہا آپ لوگ اس بات کو سمجھ لیں کہ یہ بچہ اگر پیدا بھی ہوگیا تب بھی یہ عام بچوں کی طرح نارمل نہیں ہوگا باقی آپ لوگوں کی مرضی ہے۔ آٹھواں مہینہ تھا میں بہت زیادہ پریشان ہوگئی پھر وہاں ایک اور ڈاکٹر کو دکھایا بہت زیادہ مشہور اور اچھی ڈاکٹر ہے۔ اس نے میری رپورٹ دیکھی اور ٹیبل پر میری فائل پھینکی اور کہا آپ کیا دکھانے آئی ہیں؟ آپ اپنے شوہر سے پوچھ لیں کہ کب آنا ہے‘ آجانا ہم بچہ ضائع کر دیں گے۔ ڈاکٹر کو امی نے کہا کہ ہم لوگ وظیفہ کر رہے ہیں دعا کریں گے سب ٹھیک ہو جائے گا تو وہ ہنسی اور کہا جو کمی ہے وہ رہے گی وہ ختم نہیں ہوگی چاہے کچھ بھی کر لیں۔ میں پھر سے سوچ میں پڑ گئی نہ بھوک لگتی تھی نہ نیند آتی تھی‘ دن رات دکھ اور (باقی صفحہ نمبر 19 پر)

# قدرت کا نظام

مولانا وحید الدین خاں

اگر آپ اپنا کمرہ بند کر کے باہر چلے جائیں اور چند مہینہ کے بعد واپس آکر اسے کھولیں تو ہر طرف اتنی گرد پڑی ہوئی ہوگی کہ جب تک آپ اسے صاف نہ کر لیں آپ اس کمرہ میں بیٹھنا پسند نہ کریں گے۔ تیز ہوا کے ساتھ جب گرد اٹھتی ہے تو آدمی سخت پریشان ہوتا ہے اور چاہتا ہے کہ کب یہ گرد کی آفت اس سے دور ہو جائے۔ لیکن گرد کیا ہے۔ یہ زمین کی اوپری سطح کی وہ زرخیز مٹی ہے جس سے ہر قسم کی سبزیاں‘ پھل اور غلے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر زمین کی سطح پر یہ مٹی نہ ہو تو زمین پر زندگی گزارنا آدمی کیلئے ناممکن ہو جائے۔ پھر یہی گرد ہے جو فضا میں کثافت پیدا کرتی ہے جس کی وجہ سے پانی کے بخارات بادل کی صورت اختیار کرتے ہیں اور بوند بوند کر کے زمین پر برستے ہیں۔ زمین کی اوپری فضا میں گرد نہ ہو تو بارش کا عمل ختم ہو جائے۔ سورج نکلنے اور ڈوبنے کے وقت جو رنگین شفق آسمان کے کناروں پر دکھائی دیتی ہے وہ بھی فضا میں اسی گرد کی موجودگی کی وجہ سے ہے۔ گرد ہمارے لیے ایک مفید مادہ بھی ہے اور ہماری دنیا کو خوش منظر بنانے کا ذریعہ بھی۔ یہ ایک سادہ سی مثال ہے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ دنیا کی زندگی میں کس طرح خدا نے ناخوشگوار چیزوں کے ساتھ خوشگوار چیزیں رکھ دی ہیں۔ جس طرح پھول کے ساتھ کانٹا ہوتا ہے اسی طرح زندگی میں پسندیدہ چیزوں کے ساتھ ناپسندیدہ چیزوں کا جوڑا بھی لگا ہوا ہے۔ اب جبکہ خود قدرت نے پھول اور کانٹے کو ایک ساتھ پیدا کیا ہے تو ہمارے لیے اس کے سوا چارہ نہیں کہ ہم اس کے ساتھ نباہ کی صورت پیدا کریں۔ موجودہ دنیا میں اس کے سوا کچھ اور ہونا ممکن نہیں۔ دوسروں کی شکایت کرنا صرف اپنے وقت کو ضائع کرنا ہے۔ یہ دنیا اس ڈھنگ پر بنائی گئی ہے کہ یہاں لازماً شکایت کے مواقع آئیں گے۔ عقل مند آدمی کا کام یہ ہے کہ وہ اس کو بھول جائے۔ وہ شکایت کو نظر انداز کر کے اپنے مقصد کی طرف اپنا سفر جاری رکھے۔

**(بقیہ: فلم سٹار ڈپریشن کا شکار کیوں ہو جاتے ہیں؟ جانیے!)**
شخص یہ دعویٰ کرتا ہے کہ وہ کبھی اس مرض میں مبتلا نہیں تو یا تو یہ اس کی غلط بیانی ہوگی یا پھر اس کی زندگی کبھی ارتقاء کے ادوار سے نہیں گزری اور اس نے ابھی وہ دن نہیں دیکھے جو ایک انسان کو زندگی کی حقیقتوں سے روشناس کراتے ہیں۔ بہرحال اب یہ انسان کے اوپر ہے کہ خود کو بناوٹ کے اس جال سے نکالنے کی کس قدر صلاحیت رکھتا ہے‘ یہ حوصلہ مندانہ قدم جتنی جلد اٹھایا جائے گا ایک متوازن اور اچھا انسان بننے کیلئے اتنا ہی بہتر ہوگا۔ **معتدل رویہ اختیار کیجئے:** یہ بات یاد رکھیں کہ مکمل طور پر ذاتی خواہش کا اسیر ہو کر یا سو فیصد دوسروں کی خواہشات کے تابع رہ کر آپ کامیاب زندگی نہیں گزار سکتے اور نہ آپ ایک بہترین شخصیت کے حامل ہو سکتے ہیں۔ آپ کو ان دونوں رویوں کے درمیان ایک توازن پیدا کرنا ہے اس لئے آپ کو اعتدال کا راستہ اختیار کرنا پڑے گا‘ ہمیں امید ہے کہ یہ چند رہنما اصول اپنا کر آپ کافی حد تک ایک متوازن‘ پرسکون اور مطمئن زندگی گزار سکیں گے۔

# نکاح کے بعد قدرت کی طرف سے ملنے والی سعادتیں

بنت سید کبیر الدین

نکاح میں تاخیر کی وجہ سے جو بے راہ روی پھیل رہی ہے اور جو بے دینی کی فضا پھیل رہی ہے' اس کو ختم کیا جاسکے' نکاح کو شریعت کے مطابق آسان بنا کر عام کرنے والوں کو اللہ اجر و برکت سے ضرور نوازے گا اور ایک مٹی ہوئی سنت یعنی نکاح کو آسان کرنے پر دنیا و آخرت کی بھلائیوں سے نوازے گا۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** رسالہ عبقری کا ہم پر قرض ہے کہ جب وہ ہماری اتنی قیمتی اور گراں قدر معلومات' وظائف اور اصلاح کا ذریعہ ہے تو ہم بھی اپنی ٹوٹی پھوٹی کوشش کریں گو کہ ہماری معلومات اور مطالعہ اتنا وسیع نہیں لیکن پھر بھی ادنیٰ سی کوشش کرنے کی سعادت حاصل کر رہی ہوں۔ امید ہے اصلاح فرمائیں گے۔ شکریہ! شادی ایک مقدس رشتہ ہے یہ نہ صرف سماجی اور معاشرتی تعلق ہے بلکہ ایک مذہبی فریضہ اور سنت رسول ﷺ بھی ہے بلکہ دین اسلام میں نکاح اور رشتہ ازدواج ایسا رشتہ ہے جس کے بغیر ایمان مکمل نہیں اور نکاح کو نصف ایمان کا درجہ قرار دیا گیا ہے۔ آدمی جتنا بھی متقی و پرہیزگار ہو نکاح کے بغیر اس کا ایمان نامکمل ہے ایک جگہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: جو نکاح سے اعراض کرے یعنی بغیر کسی وجہ کے شادی نہ کرے اس کا میرے ساتھ کوئی تعلق نہیں' میرا طریقہ تو نکاح ہے''۔ اللہ تعالیٰ نے مرد وزن کی طبیعتوں میں ایک دوسرے کیلئے کشش رکھی ہے اور اسی فطری تقاضے کو شادی کے ذریعے جائز قرار دیا ہے اور اس میں بلاوجہ تاخیر' اور کوتاہی' بے راہ روی' گمراہی اور گناہ کو دعوت دینا ہے آج کے اس پرفتن دور میں انٹرنیٹ' میڈیا اور کیبل جیسی لغویات نے اور زیادہ معاشرے میں مسائل پیدا کر دیئے ہیں جن کی وجہ سے اور زیادہ بے راہ روی بڑھ رہی ہے۔ شادی کو مشکل سے مشکل تر بنا دیا گیا ہے' بے شمار رسومات کی پابندی' ذات برادری کو ترجیح دینا' اپنے سے اونچے گھرانے کی تمنا کرنا' چاہے لڑکا ہو یا لڑکی۔ اگر لڑکے کی شادی کرنی ہے تو بھی کافی جہیز آئے گا' گویا شادی کو کاروبار کا درجہ دے دیا گیا ہے اور بیٹی کیلئے اچھے گھرانے میں شادی کرنے کیلئے جہیز جمع کرتے کرتے اس کے بالوں میں سفیدی آجاتی ہے اور وہ شادی کے انتظار میں بوڑھی ہو جاتی ہے جبکہ ایک حدیث میں ہے کہ: جب لڑکی جوان ہو جائے اور مناسب رشتہ آجائے تو نکاح میں جلدی کرو' اس میں حکمت یہ ہے کہ خوامخواہ جوان لڑکی کو گھر میں بیٹھائے رکھنا بے راہ روی کا سبب بن سکتا ہے۔ اگر برادری میں کوئی مناسب رشتہ نہ ہو تو برادری سے باہر رشتہ کرنے میں عار یا شرم محسوس کرنا یا قباحت محسوس کرنا صحیح نہیں۔ بس برادری کو خوش کرنے کے چکر میں اولاد کی زندگی خراب نہیں کرنی چاہیے۔ ہمارے معاشرے میں بہت سے گھرانے ایسے ہیں جہاں نوجوان اولاد ایسے ہی بے نکاحی اور غیر فطری زندگی گزار رہے ہیں' ان کے بال تو سفید ہو گئے مگر برادری سے باہر ان کے والدین نے رشتہ نہ کیا' کیا یہ اولاد کے ساتھ خیر خواہی ہے؟ بلکہ ہمارے اسلامی معاشرے میں تو یہاں تک حکم ہے کہ بیوہ گان کا بھی نکاح کر دو' کیونکہ بہت سی سعادتیں نکاح ہونے سے حاصل ہو جاتی ہیں مثلاً ایک بیوہ خاتون محرم نہ ہونے کی وجہ سے حج جیسی سعادت سے محروم تھی جب اس کا نکاح ہوا تو حرمین شریفین کی زیارت کو چلی گئی۔ نکاح کی فضیلت' اہمیت' افادیت اپنی جگہ مسلم ہے۔ اس لئے یہ فضیلت جلد حاصل کرنے کی کوشش کرنی چاہئے۔ حدیث شریف کے مطابق سب سے کم خرچ والا نکاح سب سے زیادہ برکت والا ہوتا ہے۔ گنجائش اور حیثیت سے بڑھ کر خرچ کرنا بے جا رسومات اور خرافات کو اہمیت دینا غلط ہے ان سے بچ کر نکاح کرنا باعث برکت ہے۔ شریعت نے نکاح میں اتنی آسانیاں دی ہیں کہ آج کا معاشرہ اس کا تصور ہی نہیں کر سکتا ہم نے شریعت کی دی ہوئی سہولتوں سے فائدہ اٹھانے کے بجائے رسم و رواج کی پابندی' ذات برادری' جہیز جیسی لعنتیں شامل کر کے اپنے لئے مشکلات کھڑی کر لی ہیں۔ ورنہ تو شریعت کے مطابق بس دو گواہ ہوں ایجاب و قبول ہو اور لڑکے کی وسعت کے مطابق مہر مقرر کر دیا جائے بس نکاح ہو گیا۔ مصنوعی تکلفات میں پڑ کر اس اہم اور نیک کام میں تاخیر کرنا بے راہ روی کا سبب بن سکتا ہے۔ ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر فقر (غربت) کی شکایت کی۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: شادی کر لو۔ خود قرآن میں ہے: ترجمہ اگر فقر ہے تو شادی کسی برکت سے اللہ تعالیٰ غنا نصیب فرما دے گا۔ اس کا مطلب یہ نہیں کہ مال و جہیز خوب ملے گا بلکہ ذمہ داری کا احساس ہو جاتا ہے' آدمی کچھ کرنے لگتا ہے اور اللہ تعالیٰ برکت دے دیتے ہیں۔ رزق کیلئے پریشان نہیں ہونا چاہیے انسان اپنے مقدر کا کھاتا ہے۔ پڑھائی اور نوکری کو تاخیر کا ذریعہ نہ بنایا جائے۔ نکاح کے ذریعے بعض سعادتیں بھی حاصل ہوتی ہیں' نکاح کے ذریعے مرد و عورت باوقار بنتے ہیں۔ والدین کا ایک اہم فریضہ ادا ہو جاتا ہے فطری تقاضے فطری طریقے پر پورے ہوتے ہیں اور بدنگاہی سے بچنے کا بہترین علاج ہو جاتا ہے ایمان کی سلامتی اور بچاؤ کا بڑا ہی اہم ذریعہ ہے' امت محمدیہ ﷺ میں بڑھوتری کی سعادت نصیب ہوتی ہے' نیک اولاد صدقہ جاریہ بنتی ہے یہ تمام سعادتیں صرف نکاح جیسی عظیم نعمت کے ساتھ وابستہ ہیں انہیں بغیر اس سنت کی ادائیگی کے حاصل نہیں کیا جا سکتا۔ لہٰذا امت کے ہر فرد کی ذمہ داری ہے کہ وہ معاشرے میں نکاح سے متعلق بے اعتدالیوں اور برائیوں کو ختم کرنے کی کوشش کرے اور یہ اقدام معاشرتی طور پر اٹھایا جائے۔ مثلاً بے نکاح مرد و عورت اور ان کے والدین غیر شرعی مطالبات اور رسومات کو ترک کر کے نکاح کو نہایت آسان بنائیں تاکہ نکاح میں تاخیر کی وجہ سے جو بے راہ روی پھیل رہی ہے اور جو بے دینی کی فضا پھیل رہی ہے' اس کو ختم کیا جا سکے' نکاح کو شریعت کے مطابق آسان بنا کر عام کرنے والوں کو اللہ اجر و برکت سے ضرور نوازے گا اور ایک مٹی ہوئی سنت یعنی نکاح کو آسان کرنے پر دنیا و آخرت کی بھلائیوں سے نوازے گا۔ ایک ایسے ہی نکاح کا آنکھوں دیکھا حال پیش خدمت ہے۔ ہمارے سب سے عزیز اور چہیتے بھائی جو بہن بھائیوں میں سب سے چھوٹے تھے والدہ کا انتقال ہو چکا تھا سب بہن بھائیوں کی شادی ہو چکی تھی' اب سب کو صرف ان کی فکر تھی کہ کسی طرح ان کا بھی گھر بس جائے' لیکن وہ شادی کرنے پر راضی ہی نہیں ہو رہے تھے کہ شادی کے بعد انسان ذمہ داریوں میں پھنس جاتا ہے اور مجھے ابھی بہت سے (دین کیلئے) کام کرنے ہیں لیکن حضرت حکیم صاحب کے اصرار پر انتہائی سادگی سے نکاح ہو گیا اور یہ کام اتنی جلدی اتنی آسانی' سادگی اور سہولت سے ہوا کہ سب حیران رہ گئے۔ ایک مہینے کے اندر اندر بات چلی' تاریخ طے ہوئی اور نکاح ہو گیا۔ مسجد میں عصر کے بعد نکاح تھا' نہ کوئی مہندی' نہ مایوں' نہ بارات' بس نکاح کے بعد تین خواتین اور دو مرد جا کر دلہن کو برقعے میں گھر لے آئے' دلہن نے گھر آ کر وضو کیا' مغرب کی نماز ادا کی پھر گھر کی خواتین نے ہلکا سا تیار کر دیا۔ دولہا نے حق مہر اسی دن ادا کر دیا۔ صبح دوسرے دن دوپہر کو ولیمہ سادگی اور پروقار طریقے سے ہوا جس میں کسی قسم کی سلامی نہیں لی گئی' نہ ہی کسی قسم کا جہیز وغیرہ لیا گیا۔ حضرت حکیم صاحب بھی اس نکاح میں شریک ہوئے اور ان کے بیانات بھی ہوئے اور دعائیں و برکتیں بھی حاصل ہوئیں۔ اللہ پاک انہیں برکتوں' رحمتوں اور خوشیوں سے نوازے۔ آمین! لہٰذا ہمیں نکاح کو آسان اور شادی کو سادگی سے کرنے کی کوشش کرنی چاہئے تاکہ بہت سے غریب اور شریف گھرانوں کے بچے اور بچیوں کے بھی گھر بس سکیں۔

**ہرطرف برکت ہی برکت:** جوشخص اسم یَاقَیُّوْمُ کوروزانہ بلاناغہ ہرنماز کے بعد 33 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تواس اسم کی برکت سے ہرطرف سے کامیابی اور برکت ہی برکت ملے گی۔

# خواتین کا مزاج اور کردار! چار چاند لگانے والے زیورات

فاطمہ احمد

زیورات کی پسندیدگی اگر ہلکے پھلکے اور سادہ زیورات پر مشتمل ہوتو یہ قناعت پسند خواتین کی نشاندہی کرتے ہیں ایسی خواتین محتاط ہوکر ہرکام کرنے کی عادی ہوتی ہیں ان میں منصوبہ بندی کی صفت بھی پائی جاتی ہے۔ان کے نزدیک ظاہری چمک دمک اور دکھاوا بے معنی ہوتے ہیں۔

عورت کیلئے بناؤ سنگھار زندگی کا لازمی اور ضروری حصہ سمجھا جاتا ہے۔وہ نہ صرف میک اپ کے ذریعے اپنا حسن سنوارتی ہے بلکہ اس کی خوبصورتی بڑھانے کیلئے زیورات کا بھی استعمال کرتی ہے۔ خواتین کے نزدیک حسن و خوبصورتی‘ آرائش وزیبائش دنیا کے ہرکام سے پہلے اوراہمیت کی حامل چیزیں ہیں۔اس مقصد کیلئے وہ اپنی روزمرہ زندگی کا زیادہ تر حصہ وقف کئے ہوئے ہیں۔ یہ آرائش بالوں سے لے کر ہاتھوں اور پاؤں تک کی جاتی ہے‘ بالوں کی تراش خراش ان کے چہرے کے میک اپ سے مطابقت رکھتے ہوئے ناخنوں کی خوبصورتی میں اضافے کا باعث بنتی ہے اور اگران کے اس تمام عمل میں خوبصورت جیولری شامل کردی جائے تو ان کی شخصیت کو چار چاند لگ جاتے ہیں۔خواتین کی اس حدتک گہری دلچسپی اور ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے دورجدید میں مختلف میک اپ اشیاء اور جیولری بازار میں عام دستیاب ہوتی ہے۔ ہرملک یا علاقے کی ثقافت اس کے باشندوں کے طرز زندگی اور روز مرہ استعمال کی اشیاء سے ظاہر ہوتی ہے۔ پاکستان کے ہرصوبے میں رسم ورواج‘ خوبصورتی کے انداز اورنظریات مختلف ہوتے ہیں جوکہ خواتین کی زیبائش سے ظاہر ہوتے ہیں۔کہیں بہت بڑے بڑے جیولری کے سیٹ استعمال میں لائے جاتے ہیں تو کہیں چھوٹے چھوٹے قیمتی پتھروں کی جیولری کا استعمال عام ہے۔اسی لئے کہاجاتا ہے کہ ہرانسان کی شخصیت اس کے کردار اور کپڑوں سے ظاہر ہوتی ہے لیکن خواتین کے حوالے سے ایک نئی تحقیق سامنے آئی ہے جس میں خواتین کی اندرونی شخصی خوبصورتی کواجاگر کیا ہے۔ یہ تحقیق جیولری کے انتخاب پر مشتمل ہے‘اس تحقیق میں بہت سی ایسی خواتین کا جائزہ لیا گیا ہے جومختلف اقسام کی جیولری یا زیورات کے استعمال کا شوق رکھتی ہیں۔مختلف احساسات و جذبات سے لبریز‘ تصویر کائنات میں رنگ بکھیرنے والی صنف نازک کیلئے (زیور) بالی‘ جھمکا‘ کنگن‘ پائل اور چوڑیوں کے بغیر زندگی کا تصور ناممکن ہوتا ہے ان کے مطابق یہ چھوٹی چھوٹی چیزیں دراصل ان کی اندرونی کیفیات جذبات کی عکاسی ہوتی ہیں جن کے ذریعے وہ اپنا موقف یا نظریہ دوسروں تک پہنچاتی ہیں۔اگر دیکھا جائے تو واقعی یہ بات واضح ہوجائے گی کہ خواتین کی اصل شخصیت ان چندزیورات کے پیچھے پوشیدہ ہوتی ہے۔آپ جس انداز کے زیورات خریدنا اور پہننا پسند کرتی ہیں وہ آپ کے بارے میں دوسروں کو سب کچھ بتادیتی ہیں۔ **بھاری زیورات یا جیولری:** شاہانہ مزاج کی حامل خواتین بھاری بھرکم زیورات پہننا پسند کرتی ہیں۔ ان کے نزدیک زندگی بھرپورانداز سے گزارنی چاہئے‘اس قسم کی خواتین کومطمئن کرنا آسان نہیں ہوتا یہ اعلیٰ ذوق رکھتی ہیں اور ہرچیز معیار کے مطابق چاہتی ہیں ان خواتین میں دکھاوا بھی پایا جاتا ہے۔ **ہلکے اور سادہ زیورات:** زیورات کی پسندیدگی اگر ہلکے پھلکے اور سادہ زیورات پر مشتمل ہوتو یہ قناعت پسند خواتین کی نشاندہی کرتے ہیں ایسی خواتین محتاط ہوکر ہرکام کرنے کی عادی ہوتی ہیں ان میں منصوبہ بندی کی صفت بھی پائی جاتی ہے۔ان کے نزدیک ظاہری چمک دمک اور دکھاوا بے معنی ہوتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں ایسی خواتین حقیقت پسند ہوتی ہیں۔ **نفیس جیولری:** نفیس قسم کی جیولری پسند کرنے والی خواتین پراعتماد شخصیت کی مالک ہوتی ہیں۔ان کی کوشش ہوتی ہے کہ اپنی زندگی اپنے انداز سے گزاردی جائے دوسروں کی دخل اندازی ان کیلئے برداشت کرنا مشکل ہوتا ہے‘ ایسی خواتین اعتبار کے قابل ہوتی ہیں اور یہ بہت اچھی دوست ثابت ہوتی ہیں۔آرٹسٹک خیالات ان کی خوبی ہوتی ہے۔ **مختلف رنگوں پر مشتمل:** ایسی جیولری جس میں مختلف رنگ شامل ہوں انہیں پسند کرنے والی خواتین دوغلی شخصیت کی حامل ہوتی ہیں۔ وہ ہرچیز کیلئے دو علیحدہ نظریات رکھتی ہیں۔ ایسی خواتین کنفیوژ رہتی ہیں اور دوسروں کی رائے لینا اپنا فرض سمجھتی ہیں۔

**بھرپور رنگ اور نفاست:** ایسی خواتین جو رنگ برنگی جیولری بدل بدل کر پہننا پسند کرتی ہیں تو یہ زندگی کو ہررنگ اورڈھنگ میں جینے کی علامت ہوتی ہے۔اس قسم کی خواتین ہرقسم کے حالات سے بآسانی نمٹ لیتی ہیں۔ان کے ہرکام میں نفاست پائی جاتی ہے۔مختلف خواتین کیلئے زیورات کی پسندیدگی بعض اوقات صرف ایک چیز تک محدود ہوتی ہے جیسے کچھ خواتین بالیاں پہننا پسند کرتی ہیں خواہ وہ بھاری ہوں یا ہلکی اسی طرح بعض خواتین صرف چوڑیاں پہننا پسند کرتی ہیں ذیل میں چندایک چیزوں کی پسندیدگی کے حوالے سے آپ کی صفات کا ذکر کیا جارہا ہے۔ **بالیاں:** اگرآپ بالیوں کی شوقین ہیں تو آپ ہلہ گلہ کرنے والی اورشوخ مزاج کی حامل خاتون ہیں‘ زندگی کے ہررنگ کو بھرپور انداز میں گزارنے کو ترجیح دیتی ہیں۔ ایسی خواتین زیادہ دیرتک کسی سے ناراض نہیں رہ سکتی اور دل کی صاف ہوتی ہیں۔ **چوڑیاں:** ہروقت چوڑیاں پہنے رکھنا اس بات کی نشاندہی کرتا ہے کہ ایسی خواتین بہت جلد دوسروں پراعتماد کرلیتی ہیں جس کی وجہ سے انہیں نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔سادہ مزاجی کی بناء پرآپ کے دوست احباب آپ کو نادان تصور کرتے ہیں۔ **جھمکا:** ایسی خواتین بارعب شخصیت کی حامل ہوتی ہیں اورشاہانہ انداز اپناتی ہیں۔

## خطرناک بیماریاں اور حافظہ کیلئے تیر بہدف

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ آپ کو اور آپ کی نسلوں کو ازلی بدبختی اور ازلی بدبخت دشمنوں سے بچائے رکھے۔ ڈیرہ میں آپ کا درس ہوا‘ سننے کیلئے آیا‘ آپ کا درس سنا‘ تو واقعی آپ ایک صوفی باعمل کے روپ میں دکھائی دیئے۔ اللہ آپ کو اپنے اعمال پر تادم زیست قائم رکھے۔میں اپنے کچھ مشاہدات اور اعمال تحریر کررہا ہوں‘ میرا نام نہ لکھیے گا کیونکہ ریاکاری سے ڈرتا ہوں:۔

میرے تجربات میں ہے کہ بارش کے پانی پرسورۂ فاتحہ‘ آیۃ الکرسی‘ چاروں قل‘ ہرایک ستر ستر مرتبہ پڑھ کردم کریں۔میرا آزمودہ ہے۔ عورتوں کی حیض کی خطرناک بیماریاں اور تیزترین حافظہ کیلئے تیر بہدف ہے۔ **سورۂ یٰسین کا کمال:** میرے والد صاحب وفات سے پہلے بیہوش ہوگئے تو میرے والد صاحب کی روح درج ذیل آیت کے ساتھ نکلی۔ میں نے والد صاحب کے سرہانے بیٹھ کرسورۂ یٰسین پڑھنا شروع کردی‘ جب میں سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پر پہنچا تو بار بار اسی کا تکرار کرنے لگا تو میرے والد کی روح آسانی سے پرواز کرگئی۔ پھر میں نے سورۂ مکمل کی۔ **صلوٰۃ التسبیح سے سکون:** عرصہ تیرہ سال سے اللہ کا فضل و کرم ہے کہ روزانہ صبح تہجد کے وقت صلوٰۃ التسبیح پڑھتا ہوں اوراس کا ثواب اپنے پیرومرشد‘ والدین‘ اپنی بیوی‘ اولاد‘ تمام امت محمد ﷺ انسان، جنات زندہ مردہ تمام‘ آسمان پر بسنے والی مخلوق‘ سمندر میں رہنے والی مخلوق‘ چرند پرند تمام کو ہدیہ کرتا ہوں۔اس عمل کی برکت سے میں ہمیشہ پرسکون رہتا ہوں کبھی پریشانی نہیں ہوئی۔ (ب،ٹانک)

### شیخ الوظائف کے علاج سے گھریلو الجھنیں کیسے ختم ہوئیں؟ (قسط نمبر 2)

# ناکامیوں کی اندھیری رات کا خاتمہ کامیابی کا سورج طلوع

**کالا جادو' بندش' نظر بد' سفلی عمل اور گھریلو الجھنوں کا ڈسا شیخ الوظائف کی خدمت میں حاضر ہوا بغیر نذرانہ شکرانہ کے روحانی علاج ہوا دکھ سے سکھ کا یہ سفر اس کی زبانی سنیئے!**

**محترم شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم** السلام علیکم! امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے اللہ تعالیٰ آپ پر کروڑوں رحمتیں نچھاور فرمائے اور آپ کو دنیا اور آخرت کی ساری برکتیں' رحمتیں عطا فرمائے اور ادارہ عبقری قیامت تک جاری وساری رہے۔ حضرت ہمیں آپ کے پاس آئے ہوئے دو سال سے زیادہ کا عرصہ ہوگیا ہے ہم سب پر جادو کا مسئلہ تھا آپ نے سورۂ فاتحہ والا عمل جو جمعرات کو ستر مرتبہ جمعہ کو ساٹھ مرتبہ اور آخری دن بدھ کو دس مرتبہ پڑھنا ہے اور یہ وظیفہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ یہ وظیفہ سارے گھر والوں نے کھلا پڑھنا تھا اور تہدیدی نامہ مبارک گھر میں لٹکانے کیلئے دیا تھا حضرت ہمیں ان سے بہت نفع ملا ہے ہماری بہت ساری مشکلات' جھگڑے' بندشیں' جادو ختم اور میری طبیعت بہت ٹھیک ہوگئی ہے اب رمضان 2016ء میں دوبارہ چیک کروایا تو آپ نے فرمایا کہ ابھی چار ماہ وظیفہ اور پڑھیں آپ ٹھیک ہوجائیں گے۔ الحمدللہ آج میں یہ تحریر فخر سے لکھ رہا ہوں کہ اب ہمارے گھر سے جھگڑے تقریباً ختم ہوچکے ہیں اور گھر کا نظام بہت ہی بہتر ہوگیا ہے۔ (وجاہت حسین' چکوال)

## شیخ الوظائف کیا ملے؟ خوشیوں کا خزانہ مل گیا

محترم حضرت شیخ الوظائف السلام علیکم! میرے پیارے شیخ الوظائف اللہ تعالیٰ ہمیشہ آپ پر' آپ کی نسلوں پر' آپ سے منسلک تمام دینی اور دنیاوی سلاسل پر ہمیشہ اپنا کرم و فضل رکھے اور تمام حاجات غیب کے خزانوں سے اللہ پورا فرمائے۔ آمین!۔ محترم شیخ الوظائف سچ میں تو میں ایک گنہگار انسان ہوں' مگر جب سے میری والدہ کا تعلق تسبیح خانہ سے جڑا اور تسبیح کی وجہ سے ہمارا تعلق آپ جیسی عظیم ہستی سے جڑا تب سے ہمارے حالات بے تحاشہ ٹھیک ہوئے۔ صبح وشام بدلنے لگے' ہروقت ناکامیوں میں گزرنے والی اندھیری رات کی مانند زندگی میں کامیابیوں کا سورج طلوع ہونے لگا اور اس سورج کی کرنیں وہ لوگ بھی محسوس کرنے لگے جو ہماری اندھیری رات کی سیاہی سے اپنے بچوں کو بھی دور رکھتے تھے۔ تعلیم کے میدان میں اللہ کے فضل اور آپ دامت برکاتہم کی دعاؤں سے وہ کامیابیاں ملی ہیں جو کہ میرا پورا خاندان جو کہ افسران کا خاندان کہلاتا ہے اس میں کسی کے پاس نہیں۔ نو سال سے پڑھائی میں وقفہ تھا' اس کے بعد اچانک سے معاملات سیدھے ہوگئے۔ غیب سے امداد ہوجاتی ہے۔ صرف آپ سے تعلق کے بعد۔ میوزک وغیرہ سے دل بھرنے لگا۔ چیزیں سمجھ آنے لگیں۔ نشے اور علتوں سے بھرپور زندگی میں قرار آنے لگا۔ آپ کی ذات سے ایک مشاہدہ بھی سامنے آیا کہ آپ نے جو چیز کہی مثلاً میں 14 سال سے نسوار کھا رہا تھا اور چھوڑنا چاہ رہا تھا اور نسوار بھی اتنی کہ پٹھان لوگ دیکھتے تو میرے ساتھ نسوار کھانے سے انکار کردیتے۔ میرے دن میں چھ سال سے لیکر دس پیکٹ بھی نسوار کے لگا کرتے تھے۔ میں نے کئی مرتبہ خود سے چھوڑنے کی کوشش کی لیکن ہر مرتبہ مقدار تو کم کی لیکن چھوڑ نہ پایا' میری والدہ میری وجہ سے حد درجہ پریشان رہتی تھیں۔ صرف ایک مرتبہ ہی آپ کی خدمت میں حاضر ہوکر میں نے اپنا مدعا آپ کو لکھ کردیا۔ دوسرے دن سے میں نے محسوس کیا کہ نسوار مجھ سے دور ہوچکی ہے اور اللہ کی مہربانی اور آپ کی شفقت سے تقریباً دو سال سے میں اس برائی سے محفوظ ہوں۔ اللہ مجھے ہمیشہ محفوظ رکھے۔ (آمین)۔ پہلے میں نوکریاں ڈھونڈتا تھا اور کم تعلیم کی وجہ سے ملتی نہیں تھیں' اب میں خود نوکریاں چھوڑتا ہوں صرف شیخ الوظائف کے تعلق کی وجہ سے۔ پہلے رشتہ دار مجھ سے ڈرتے تھے پیٹھ پیچھے کہتے تھے کہ ''ویلا پھرتا ہے' ہم سے جائیداد میں حصہ مانگے گا' نکما ہے'' اب وہی لوگ دوسروں کے سامنے تعریفیں کرتے ہیں جبکہ میرا ان سے کافی عرصہ سے تعلق بھی نہیں ہے۔ صرف شیخ الوظائف سے تعلق کی بدولت ہمیں دنیا کے علاوہ دین کا تعلق بھی عطا ہوا۔ کافی معاملات میں تمیز آنے لگی ہے۔ جہاں پہلے میں ہر معاملے میں اپنے گھر والوں کیلئے مسائل کا سبب تھا اب ان کی پریشانی تقریباً ختم ہوگئی ہے۔ آپ کی ذات کے حوالہ سے ایک اور مشاہدہ بھی میرے علم میں ہے (معذرت کیساتھ)۔ شروع میں 2010ء کے جنوری میں آپ نے والدہ کو سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھنے کو دیں' تب میں مری میں جاب کرتا تھا۔ آپ نے پورے گھر والوں کو پڑھنے کیلئے دیا۔ لیکن والدہ نے مجھے نہ بتایا پر بعد میں جب انہوں نے بتایا تو پتہ چلا کہ میں بھی ان دنوں سورۂ فلق اور ناس پڑھتا تھا مگر چونکہ پتہ نہ تھا' اس لیے وظیفہ کی نیت سے نہیں بس ویسے ہی پڑھتا تھا۔ بعد میں جب پتہ چلا تو مجھے خیال آیا کہ میں تو بس اللہ کیلئے پڑھتا تھا لیکن میں آج تک اس بات پر حیران ضرور ہوں کہ یہ سورتیں تو میں نے کبھی ایسے نہیں پڑھیں۔ ایک اور مشاہدہ یہ ہے کہ آپ نے سورۂ والضحیٰ ہم سب کو اچھی قسمت کیلئے پڑھنے کیلئے دی۔ سورۂ والضحیٰ صرف میری والدہ پڑھ رہی ہیں لیکن پتہ نہیں اس دن سے میں نے نمازوں اور تسبیحات اپنی اچھی قسمت کیلئے خود سے ہی دعا مانگنی شروع کردی۔ اس سے پہلے مجھے کبھی بھی یہ خیال نہ آیا تھا۔ ابھی بھی میں تو مسائل کا حل پوچھنے کیلئے خط لکھنے بیٹھا تھا مگر آپ دامت برکاتہم نے پچھلی ملاقات پر مشاہدات لکھنے کیلئے کہا میں تو اس دن سے سوچ رہا تھا کہ کیا لکھوں؟ مگر سمجھ نہ آیا۔ آج نامعلوم کیوں میرا قلم چل رہا ہے اور میں اپنے مشاہدات لکھ رہا ہوں۔ میں پورے یقین کے ساتھ کہہ رہا ہوں کہ یہ مشاہدات لکھنے کا کام بھی اللہ رب العزت مجھ سے غیب سے کروا رہا ہے۔ تسبیح خانہ لاہور میں اکثر درس کے دوران مجھے ایسا محسوس ہوا کہ میں آپ کے سامنے تو نہیں بیٹھا مگر جو سوالات میرے دل ودماغ میں ہیں آپ دامت برکاتہم ان کا اسی تسلسل سے جواب دے رہے ہیں۔ جس طرح وہ میرے اندر آتے ہیں اور یہ بہت مرتبہ ہوا ہے۔ میری والدہ کے بقول کہ حضرت شیخ الوظائف صاحب تو ہمارا پورا ذہن ودل کا ایکسرے کرلیتے ہیں۔ عبقری میں میری تحریر چھاپیے تو میرا نام نہ لکھیے گا۔ شکریہ! (پوشیدہ)

### (بقیہ: ڈاکٹرز سے مایوس ایک ماں کا خوشی بھرا خط)

سوچ کہ میرا کیا ہوگا۔ میرے سسرال والوں نے اور میرے شوہر نے ہمت دی اور کہا تم اللہ پر یقین کرو اور بس دعا کرو۔ میں نے دوبارہ استاد صاحب سے بات کی تو انہوں نے کہا یہ وظیفہ پڑھتی رہو سب ٹھیک ہوجائے گا۔ میں نے اور اس نے واپس یہ وظیفہ پڑھوایا سوا لاکھ پڑھ کر ہم لوگ نواب شاہ گئے وہاں دکھایا تو ڈاکٹر نے کہا سب کچھ بالکل ٹھیک ہے اور بچہ بھی ماشاء اللہ بالکل ٹھیک ہے۔ مجھے بے حد خوشی ہوئی یقین نہیں آرہا تھا کہ یہ سب ٹھیک ہوگیا پھر تسلی کیلئے ہم لوگ حیدرآباد گئے وہاں دکھایا تو ڈاکٹر نے رپورٹ دیکھی تو کہا یہ سب آپ کو کس نے کہا بچہ تو بالکل ٹھیک ہے اس میں تو کوئی بھی کمی نہیں ہے۔ ہم سب لوگ بہت خوش تھے' یہ سب کچھ وظیفہ کی برکت سے ہوا تھا اتنا بڑا کرشمہ کہ کسی کو یقین نہیں تھا کہ ایسا ہوگا۔ اگر اللہ تعالیٰ کی ذات پر یقین رکھ کر دل سے دعا کی جائے تو اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول کرتا ہے۔ ہم لوگ ڈاکٹروں کو پیسے بھی دیتے ہیں اور اتنے پریشان بھی ہوتے ہیں اور کچھ ملتا بھی نہیں۔ اگر اتنے پریشان ہوکر اللہ سے مانگیں تو کبھی مایوس نہیں ہوں گے' اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے میرا پیارا سا بیٹا ہوا اور ہم سب بہت خوش ہوئے۔ استاد صاحب نے اس کا نام ''محمد علی'' رکھا' بہت ہی پیارا نام اور ماشاء اللہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے بہت ہی عقلمند اور پیارا بچہ ہے' تین ماہ کا بچہ اللہ اللہ بولنے لگ گیا' یہ سب کچھ دعا اور وظیفہ سے ہوا ہے۔ بے شک اللہ کے کلام میں بہت برکت ہے۔ یہ سارا واقعہ بتانے کا صرف یہ مقصد تھا کہ ہر چیز اور ہر بیماری کا علاج اللہ تعالیٰ نے بتایا ہے تو پھر ہم کیوں معمولی معمولی بات کیلئے معالجین کے پاس جاتے ہیں' بے شک علاج سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے مگر کچھ کوشش انسان کو بھی کرنی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ قادر ہے' اپنی قدرت سے بڑی سے بڑی مشکل آسان کرتا ہے۔

**پتھری نکل جائے گی:** جس مریض کو پتھری ہو تو وہ روزانہ کچھ ہفتوں تک چقندر کا ابلا ہوا گاڑھا پانی تین چھٹانک پلایا جائے تو پتھری نکل جاتی ہے۔

# جادو کے راستے بند! صرف آنکھ کان اور سر پر پھونک دیں گے

بندہ خدا' واہ کینٹ

بیرون ممالک کے تمام بھائیوں کیلئے بہت زبردست عمل ہے۔اس پر ضرور عمل کریں۔اس عمل کی بدولت سے ان پر جادو وغیرہ اثر نہیں کرے گا اس کے علاوہ کوئی غلیظ عمل بھی ان پر عمل نہیں کرے اور ان کی زندگی میں ٹھہراؤ اور سکون آجائے گا۔عمل ضرور کریں

بیرون ممالک کام کرنے والے لوگ حسد اور نظر بد کا شکار ہوجاتے ہیں لوگ ان سے حسد کرنے لگ جاتے ہیں اور انہیں تنگ کرنے تکالیف پہنچانے کیلئے مختلف قسم کے غلیظ عمل کرنا شروع کردیتے ہیں۔ لوگوں کے ان غلیظ اعمال کی بدولت کئی لوگوں کا روزگار بھی چھوٹ جاتا ہے اور کئی لوگوں کی صحت خراب رہنے لگتی ہے ان کا کسی کام میں دل نہیں لگتا اور شدید بے چینی ہوتی ہے۔ بیرون ممالک کے تمام بھائیوں کیلئے بہت زبردست عمل ہے۔ اس پر ضرور عمل کریں۔ اس عمل کی بدولت سے ان پر جادو وغیرہ اثر نہیں کرے گا اس کے علاوہ کوئی غلیظ عمل بھی ان پر عمل نہیں کرے اور ان کی زندگی میں ٹھہراؤ اور سکون آجائے گا۔ عمل ضرور کریں اور ماہنامہ عبقری کے اس انمول وظیفہ کی برکت سے تمام غلیظ قسم کے اعمال سے نجات پائیں اور حضرت حکیم صاحب کی لمبی عمر کیلئے ضرور دعا کریں۔ **عمل یہ ہے:۔** سورۂ فلق سو مرتبہ' سورۂ ناس سو مرتبہ (دن میں کسی بھی وقت باوضو پڑھیں) اس کے علاوہ **منزل کا وظیفہ:** یہ ایک چھوٹی سی کتاب ہے جو کسی بھی کتب کی دکان سے آسانی سے مل جاتی ہے۔ اس کو ایک دفعہ صبح وشام پڑھ لیا کریں۔ **آیت قطب کا عجیب وغریب:** قرآن پاک کی ہر آیت ہی بڑی بابرکت اور باعث شفاء ہے لیکن آیت قطب ایک لمبی آیت ہے جس کے فوائد بے شمار ہیں۔ یہ **آیت قطب سورۂ آل عمران پارہ 4 کی آیت نمبر 154** ہے۔ اختصار کے ساتھ اس کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں:۔ اس آیت کا عامل بننے کیلئے ایک چلہ کرلیں' یعنی اکتالیس مرتبہ اکتالیس دن تک پڑھیں اس کے بعد تین مرتبہ صبح وشام معمول بنالیں۔ اس کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ گیارہ مرتبہ صبح وشام 160 دن تک پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ عمل میں آجائے گی۔ **جنات اور جادو کا توڑ:** اگر کسی انسان پر جن آجائے یا جادو کا اثر ہوجائے تو آیت قطب کو سات مرتبہ پڑھ کر مریض کے دونوں کان' آنکھوں اور سر پر پھونک مار دیں۔ اس کی برکت سے وہ راستے بند ہوجائیں گے جن سے جن اور جادو اثر انداز ہوتے ہیں۔ **سر درد کیلئے:** جس شخص کے سر میں درد ہو تو سات مرتبہ آیت قطب پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ آرام آجائے گا۔ اگر سات دفعہ پڑھنے سے آرام نہ آئے تو طاق اعداد یعنی 11، 13، 15، 17، 19، 21 تک پڑھ کر دم کرتے رہیں اور مریض سے حال پوچھتے رہیں۔ انشاء اللہ 21 دفعہ پڑھنے سے آرام آجائے گا۔ **پھوڑے پھنسیوں کیلئے:** ہر قسم کے پھوڑے پھنسیوں کیلئے پانچ دفعہ آیت قطب پڑھیں اور ہر بار پھونک مارتے رہیں اور آخر میں سات مرتبہ **وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ﴿الشعرا ۱۳۰﴾** پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ اس بیماری سے جان چھوٹ جائیگی۔ **جلدی امراض کیلئے:** ہر قسم کے جلدی امراض کیلئے یعنی خارش یا انفیکشن وغیرہ کیلئے بہت مفید ہے۔ سات دفعہ پڑھ کر متاثرہ حصے پر دم کردیں۔ انشاء اللہ ضرور بہتری آئے گی۔ **بچوں کی بیماریوں کیلئے:** چھوٹے بچوں کا ڈر جانا' رونا' سوکھا پن' دودھ نہ پینا' سبق یاد نہ رہنا' نظر کا کمزور ہونا ان تمام امراض کیلئے آیت قطب ایک دفعہ روز شام کو سات روز تک درود ابراہیمی پڑھ کر بچے پر دم کردیا کریں۔ انشاء اللہ ان تمام امراض سے جان چھوٹ جائے گی۔ **آدھے سر کا درد:** آدھے سر کے درد کیلئے 21 مرتبہ درج بالا آیت پڑھ کر اتنی ہی پھونکیں ماریں' انشاء اللہ ایک ہی ہفتہ میں آرام آجائے گا۔ **مرگی:** ہر قسم کے مرگی کے دورے کیلئے صبح وشام 21،21 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں اور مریض کے مکمل ٹھیک ہونے تک یہ عمل جاری رکھیں۔ اللہ کے فضل سے ضرور شفاء ہوجائے گی۔ **ہر قسم کے کینسر کیلئے:** کینسر کی کوئی بھی قسم ہو' 41 دن تک صبح وشام 41 دفعہ شام کو آیت قطب پڑھ کر دم کردیں' انشاء اللہ پہلے ہی ہفتے سے فرق پڑنا شروع ہوجائے گا اور اس وقت تک یہ عمل جاری رکھیں جب تک مریض مکمل طور پر شفایاب نہیں ہوجاتا۔

## آیئے! آنکھوں کے امراض سے نجات پالیں

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے پاس نظر کی حفاظت کیلئے ایک بڑا زبردست وظیفہ ہے' میں اپنے سارے ملنے جلنے والوں کو ضرور بتاتی ہوں' آج تک بے شمار لوگوں کی عینکیں اتر چکی ہیں علاوہ ازیں آنکھوں کی مزید کوئی تکلیف ساری عمر نہیں ہوسکتی چاہیں آپ جیسے مرضی کمپیوٹر اور انٹرنیٹ استعمال کرتے ہوں' یا وہ ڈاکٹر حضرات جو مستقل الٹراساؤنڈ مشین کا استعمال کرتے ہوں' وظیفہ بہت ہی چھوٹا پر یقین شرط ہے۔ ہر فرض نماز کے بعد 41 مرتبہ **یَانُوْرُ** پڑھ کر اپنے ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر پھونک ماریں اور اپنی آنکھوں کو لگالیں اور آنکھوں کی ہر تکلیف سے چھٹکارا پالیں' دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (صائمہ طارق' شرقپور شریف)

# اسم اعظم کے روحانی دم سے روحانی وجسمانی مسائل ختم

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مجھے کسی نے ہر ماہ تسبیح خانہ میں ہونے والے اسم اعظم کے روحانی دم کے بارے میں بتایا تو میں بھی ان کے ساتھ مقررہ دن چل پڑا۔ میرا مسئلہ یہ تھا کہ میرے بازو میں ہر وقت درد رہتا تھا' ہر قسم کا علاج کروایا مگر آرام نہ آتا تھا۔ میں پہلی مرتبہ ہی دم میں شریک ہوا' آپ نے مجھے دم کیا بہت سکون ملا۔ میرے بازو میں شدید درد تھا وہ صرف چار دم میں شرکت کرنے سے بالکل ختم ہوگیا۔ میں تسبیح خانہ میں دم کے علاوہ آپ کے درس میں بھی شرکت کی۔ اسم اعظم کے روحانی دم کے علاوہ مجھے آپ کے درس سے بھی بہت زیادہ فائدہ ہورہا ہے۔ میرے پاس بھینسیں ہیں اور میں انہیں چرانے کیلئے شہر سے دور ویران جگہ لے جاتا ہوں' ایک مرتبہ بھینسیں چراتے ہوئے ظہر کا وقت ہوا تو میں نے اپنے ساتھی سے اجازت لی اور نماز پڑھنے گیا' میں نے وضو کیا اور مسجد میں چلا گیا تو اکثر وہ مسجد ویران ہی رہتی ہے۔ میں نے آپ کے درس میں سنا تھا کہ اللہ نے نیک صالح جنات کی ڈیوٹیاں لگائی ہوتی ہیں جو ان مساجد کو آباد کرتے ہیں تو میں نے جاکر السلام علیکم جنات المسلمین کہا مجھے نظر تو کچھ نہیں آیا لیکن ایک خوشبو ایسی آئی جو زندگی نے آج تک نہیں سونگھی تھی اور حسب معمول جھاڑو دیا کیونکہ آپ کے درس میں سنا تھا کہ ویران مسجد میں جھاڑو دینے کے بہت فائدے ہیں پھر میں نے مسجد میں جھاڑو دیا اور جب سنتوں کے بعد فرض پڑھنے لگا تو پھر وہ ہی خوشبو آنے لگی۔ اسم اعظم کے روحانی دم میں ہر ماہ باقاعدگی سے شرکت کرتا ہوں' الحمدللہ! میری جسمانی مسائل کے ساتھ ساتھ میرے روحانی مسائل بھی حل ہورہے ہیں' اللہ نے حرام سے بچایا ہوا ہے' ایک مرتبہ میرے دوست میرے لیے مالٹے لائے میں نے پوچھا کہاں سے لائے تو انہوں نے کہا کہ چوری کے ہیں' تو میں نے (باقی صفحہ نمبر 28 پر)

**تسبیح خانہ میں ہونے والے اسم اعظم کے روحانی دم میں بچے، بوڑھے، جوان، خواتین سب شرکت کرسکتے ہیں۔ خواتین ہر حال میں شامل ہوسکتی ہیں۔ پہلے وقت لینے کی ضرورت نہیں' اجازت عام ہے۔ 7:14 یا 21 اسم اعظم کے روحانی دم میں لازماً شرکت کریں۔ اگر زندگی کا معمول بنالیں تو ساری زندگی ہر پریشانی' بیماری' گھریلو الجھن' کاروباری مسائل کا سو فیصد حل ہے۔**

**صرف اللہ کی محبت:** جو شخص روزانہ ایک ہزار بار اسم یَاوَاحِدُ کی تلاوت کرے گا اس کے دل سے تمام مخلوق کی محبت نکل جائے گی اور اللہ کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

# آپ کا سوال۔ حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

**1**۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ **2**۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ **3**۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ **4**۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ **5**۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ **6**۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ **7**۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ **8**۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

عطیہ یونس' ستیانہ۔ محمد آصف ہارون' کراچی۔ عدیلہ تیمور' چکوال۔ رابعہ سعید' ساہیوال۔ حاجرہ عمر' جہلم۔ ام کلثوم' لاہور۔ حلیمہ' لاہور۔ نسیم اختر' خانیوال۔ سیدہ رضیہ' کراچی۔ شیزہ' کراچی۔ محمد خالد' رحیم یارخان۔ محمد اشرف' کراچی۔ عثمان رشید' کوئٹہ۔ حفیظ اللہ' ٹوپی۔ نبیلہ شاہین' اٹک۔ سائرہ محمود' چکوال۔ فوزیہ شاہین' اٹک۔ بی بی انور سلطان' شہرائے سعداللہ۔ سمیرا شہباز' گوجرانوالہ۔ صائمہ جاوید' جوہرآباد۔ حنیفہ جان' لاہور۔ رشیدہ پروین' حیدرآباد۔ افشاں خانم' کراچی۔ صورت بی بی اعوان' لاہور۔ صبا زاہد' لاہور۔ نیک بخت' چکوال۔ سمیرا خان' ڈیرہ غازیخان۔ محمد طارق' لودھراں۔ رشید احمد' لودھراں۔ افشین عارف' حیدرآباد۔ طلعت جاوید' سنانواں۔ شبانہ کیانی' واہ کینٹ۔ عذرا اکبر' محمد اکبر' واہ کینٹ۔ محمد علی' راولپنڈی۔ شاہد' واہ کینٹ۔ صدف' کراچی۔ شوکت جمیل' کراچی۔ زاہد پرویز' کراچی۔ صغریٰ بی بی' منڈی بہاؤالدین۔ بشریٰ بیگم' گاؤں عاقی۔ رسول بخش جوکھیو' گڈاپ۔ ارشاد الحق' فتح جنگ۔ کنول عنبرین' اٹک۔ آسیہ گل' اخلاص۔ مبین جاوید' بھرپور۔ ارسلان' رحیم یار خان۔ رشید احمد' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔ بشریٰ' لاہور۔ ثنا رشید' میاں چنوں۔ ساجدہ' کراچی۔ ندیم احمد' ٹنڈوآدم۔ ملک منیب الرحمٰن' تلہ گنگ۔ صائمہ نورین' جھنگ۔ عنایت اللہ' دیرلوئر۔ اقراء اسلام' حاصل پور۔ طیب علی' لاہور۔ کبریٰ بی بی' ملک وال۔ محمد عامر مبین' پتوکی۔ ساجدہ پروین' لاہور۔ فضیلت جبین' گجرات۔ ضیاالحق' کراچی۔ رفعت انجم' راولپنڈی۔ شگفتہ' سرگودھا۔ عظمیٰ شاہین' لاہور۔ ثمینہ نورین' بھیرہ۔ اسد اللہ' کنڈیارو۔ عبدالوحید اعوان' اسلام آباد۔ آصف وہاب' کراچی۔ کومل' لاہور۔ محمد اکرم نواز' لاہور۔ زارعلی' لاہور۔ لقمان اکرم' منڈی بہاؤالدین۔ محمد شفیع خان' آزاد کشمیر۔ فہمینہ تاج بھٹی' جہانیاں منڈی۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

ایک دفعہ کلمہ پڑھیں اور جب مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ پر پہنچے تو اس کو لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ یہ ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں' وضو نا وضو' پاک ناپاک۔ یہ عمل چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور کریں۔

ام فروا' گجرات۔ رضیہ شیبا کنول' سکھر۔ احمد بلال انور' لاہور۔ شکیلہ' خانپور۔ رضوان علی' پتوکی۔ محمد حسن' ہری پور۔ رؤف احمد' غزالہ رؤف۔ راولپنڈی۔ محمد رحمان احسن' ملتان۔ ملک عاصم' راولپنڈی۔ شکیل احمد' راولپنڈی۔ نیر سلطانہ' گوجرخان۔ سائرہ ریاض' کرک۔ فوزیہ تبسم' لاہور۔ قدسیہ بانو' لاہور۔ فوزیہ فخر' لاہور۔ نورین بیگم' راولپنڈی۔ سیدہ غزالہ جبیں' رحیم یارخان۔ سید معظم علی' رحیم یارخان۔ مشتاق احمد چشتی' فیصل آباد۔ محمد وقاص' میاں چنوں۔ محمد شریف' چکوال۔ احسان اللہ' چنیوٹ۔ صدام حسین' چنیوٹ۔ عرفان علی' صادق آباد۔ الطاف' کراچی۔ رفعت یاسمین' فیصل آباد۔ عثمان ارشاد' فیصل آباد۔ امان ارشاد' فیصل آباد۔ روبینہ کوثر' خان پور کٹورہ۔ تسنیم' فیصل آباد۔ عامر' پشاور۔ مقصود حسین' لاہور۔ مہر شہزاد' سیالکوٹ۔ غلام علی' امرہ کلاں۔ زاہدہ مسعود' گوجرانوالہ۔ عمر طارق' دھمتوڑ۔ ثناء عرفان' لاہور۔ صائمہ نثار' راولپنڈی۔ سونیا فہد' اسلام آباد۔ اقرا کاظمی' حویلیاں۔ رضوان احمد' مانسہرہ۔ ثمرہ خان' میرپور خاص۔ مہرالنساء' پتوکی۔ عاصمہ' کاموکی۔ نسرین' کراچی۔ ایمن' حیدرآباد۔ جہانزیب' راولپنڈی۔ نیلمہ افضل' اٹک۔ محمد سلیم اقبال' دیپالپور۔ رخسانہ مہر' مخدوم پور' خانیوال۔ محمد عبدالرحمٰن' لاہور۔ ثمرہ خان' میرپور خاص۔ روبینہ مرزا' ملتان۔ زیب النساء' لاہور۔ محمد سہیل' سلانوالی۔ انجم آرا' واہ کینٹ۔ شاکرہ' اٹک۔ سعدیہ بشیر' سیالکوٹ۔ سیدہ مریم مجتبیٰ بخاری' دیپال پور۔ سید اخلاق احمد' کراچی۔ عائشہ بی بی' ملتان۔ عابدہ بتول' فیصل آباد۔ شمائلہ شمیم' کراچی۔ غلام مصطفیٰ' شاہ پور شہر سرگودھا۔ حرا امتیاز' گجرات۔ شاہد سلیم' قلعہ دیدار سنگھ۔ مسرت بانو' لاہور۔ عذرا بیگم' خان پور۔ شازیہ خان' راولپنڈی۔ عبدالخالق' کوہاٹ۔ عبدالباسط' کوہاٹ۔ محمد یحییٰ وقار' کوہاٹ۔ محمد بشیر احمد چشتی' جھنگ۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ کریں

یَاحَکِیْمُ یَاعَزِیْزُ یَالَطِیْفُ یَاوَدُوْدُ بکثرت یعنی روزانہ وضو' بے وضو' پاک' ناپاک' ہزاروں کی تعداد میں پڑھیں۔ ہزاروں کی تعداد سے کم نہ ہو۔ یہ عمل (کم از کم 90 دن) چند ہفتے' چند مہینے ضرور کریں۔ دوران عمل حسب توفیق صدقہ ضرور کریں۔

صدر۔ محمد ناصر محمود' ملتان۔ ارم عطاریہ' لاہور۔ شہلا ناصر عرف جویریہ' ملتان۔ محمد خرم انصاری' حیدرآباد۔ نازیہ رضوان' لاہور۔ سعدیہ علی' حسن ابدال۔ عظیم جمیل' کراچی۔ مسز حنا فہیم' کراچی۔ طارق یعقوب' کراچی۔ صداقت محمود' جہلم۔ ناہید اختر' گوجرخان۔ افتخار حسین' ملتان۔ ہاجرہ تسکین' سہگل آباد۔ محمد شاہد' کراچی۔ تابشہ سلیم' کراچی۔ فرحانہ غوث' تلہ گنگ۔ صائمہ شاہین' اٹک سٹی۔ غزالہ قادر' جنڈ ہنڈ سلطانی۔ شفقت شہزادی' گوجرخان۔ ثمن رزاق' لاہور۔ شبنم نورین' ٹانک۔ اقراء' ٹنڈوجام۔ نوشابہ عندلیب' چکوال۔ محمد شاہد' ٹنڈوجام۔ چمن زیب خان' راولپنڈی۔ شاہین خان' میرپور خاص۔ صغیر اختر خان' دھیرکوٹ۔ نعمان اقبال' چکوال۔ رباب حسین' ملتان۔ رباب حسین' ملتان۔ صائمہ رحمان' چارسدہ۔ نیاز احمد' شکرگڑھ۔ نگینہ سید' لاڑکانہ۔ وقار سلیم پاشا' گوجرانوالہ۔ محمد عمر' لاہور۔ محمد افضل خان چغتائی' باغ آزاد کشمیر۔ نمرہ تنویر' حافظ آباد۔ آنسہ' کراچی۔ محمد عمران' ظفروال۔ شفاعت بیگم' دینہ۔ سنیہ سرور' کوٹ ادو۔ حنیفہ ناز' ملکوال۔ لیاقت علی خان' نوشہرہ۔ آصف رشید' لاہور۔ عائشہ جمشید' لاہور۔ ح۔ ن' لاہور۔ محمد عرفان' کراچی۔ محمد عظیم' لاہور۔ محمد بلال پھوروی' کندیاں سانوالی۔ محمد شفیق' چوآ سیدنشاہ۔ کوثر' ملتان۔ رائے محمد ضیاء اللہ خان' برانہ ضلع چنیوٹ۔ اسماء نوشین' وہاڑی۔ شبانہ نثار' پشاور۔ فاروق شریف' چیچہ وطنی۔ ملک تاج محمد' راجن پور۔ خورشیدہ' ڈی آئی خان۔ کرشمہ وقار قریشی' ڈی آئی خان۔ ڈاکٹر ضیاء الحسن' اسلام آباد۔ محمد رضوان قریشی' ڈی جی خان۔ عابدہ نور' ملتان۔ سنبل شہزادی' لاہور۔ آسیہ ناز' بستی عثمانوالہ۔ انعم سحر' سکھر۔ عبدالرؤف' کراچی۔ کنیز فاطمہ' کراچی۔ واجدہ مشرف' کراچی۔ محمد اسماعیل' رحیم یارخان۔ محمد الیاس' راولپنڈی۔ ماریہ وجیہا عظیمی' لاہور۔ تہمینہ' نوشہرہ کینٹ۔ رفاقت بیگم' راولپنڈی۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

ایک دفعہ کلمہ پڑھیں اور جب مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ پر پہنچے تو اس کو لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔ یہ ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں' وضو نا وضو' پاک ناپاک۔ یہ عمل چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور کریں۔

**ذکر میں مشغول رہنے والا:** حضرت خواجہ سید بہاؤالدین نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: جو شخص صبح و شام ذکر میں مشغول رہے وہ غافلوں میں سے نہیں بلکہ ذاکروں میں سے ہوتا ہے۔

# گوالے نے بتایا ٹوٹکہ! جانور صحتمند اور خوبصورت ہوگئے

فضل حسین، تلہ گنگ

قسط نمبر 10

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ کافی عرصہ سے بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ ویسے تو اس میں ہر مسئلہ کا حل موجود تھا مگر صرف ایک چیز کی کمی تھی اور وہ تھی جانوروں کے مسائل کا حل' الحمدللہ! عبقری نے ہماری دلی خواہش کو پورا کیا اور اس کمی کو بھی پورا کر دیا۔ کیونکہ بہت سے کسان بھائیوں کو جانوروں کھیت کھلیان کے چھوٹے چھوٹے مسائل کا معلوم ہی نہیں تھا اور انہیں بہت بڑے بڑے نقصانات اٹھانے پڑتے ہیں۔ الحمدللہ! اس سلسلے سے کسان بھائیوں کو بہت فائدہ ہو رہا ہے اور وہ اپنے چھوٹے چھوٹے مسائل خود ہی حل کر لیتے ہیں اور بڑے بڑے خرچہ جات سے بچ جاتے ہیں۔ میں آج اپنے کسان بھائیوں کیلئے دو مجرب ٹوٹکے لے کر حاضر ہوا ہوں۔ یقیناً ان کی بدولت ان کے جانور موذی امراض سے محفوظ رہیں گے اور انہیں خوب فائدہ ہوگا۔ یہ دو عمل جانوروں کے دو موذی امراض سے نجات کیلئے ہے۔ پہلا مرض ہے گل گھوٹو:

**گل گھوٹو:** یہ مرض گائے اور بھینس کے دودھ پینے والے بچوں کو ہوتا ہے۔ جب یہ بیماری بچے کو شروع ہوجاتی ہے تو اس کی نشانی یہ ہے اُس کے منہ سے جھاگ بہنے لگتی ہے اور بھینس یا گائے کا بچہ ایک جگہ بیٹھ نہیں سکتا' کبھی اٹھتا ہے اور کبھی بیٹھتا ہے' اس حالت میں اگر جانوروں کے ڈاکٹر صاحب کو بلایا جائے تو ڈاکٹر صاحب صرف یہ حکم دیں گے کہ اب صرف بچے کو چھری پھیر دیں اور کوئی حل نہیں ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں راولپنڈی میں سرکاری ملازم تھا اور بھینسیں بھی رکھی ہوئی تھیں ایک دن ایک گجر بھائی نے اس بیماری کا علاج بتایا کچھ وقت گزرنے کے بعد ایک دن میری بھینس کے بچے کو یہ بیماری ہوئی' میں نے درج ذیل ٹوٹکہ کیا اور میری بھینس کا بچہ تندرست ہوگیا' ٹوٹکہ یہ ہے:۔

ایک پاؤ چھوٹی لال مرچ (جسے پنجابی میں دھنوڑی مرچ بھی کہتے ہیں) لیں۔ اس کے دو حصے کردیں' آدھ پاؤ مرچ' ایک کلو یا تھوڑا سا زیادہ پانی میں ڈال کر آگ پر رکھ دیں جب مرچ گل جائے تو لال مرچ کو پانی سے علیحدہ کرکے کوٹ کر یہ مرچ بچے کے منہ میں ڈال کر پانی والے پائپ یا لوٹے سے بچے کے منہ میں پانی ڈال دیں۔ خیال کریں لال مرچ بچے کے پیٹ میں چلی جائے اور اس طرح جو باقی آدھ پاؤ لال مرچ ہے وہ بھی اسی طرح عمل کرکے بچے کے منہ میں ڈال دیں۔ یہ عمل مکمل ہوگیا ہے۔ انشاء اللہ تھوڑی دیر کے بعد بچے کی حالت درست ہونا شروع ہوجائے گی۔ اگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے زندگی ہے تو بچہ تندرست ہوجائے گا۔ اس ٹوٹکہ سے بچے کے گلے کا چمڑا سخت ہوجائے گا اس سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ **پھیلہ:** یہ بیماری دودھ دینے والے جانور' گائے' بھینس' بکری کو ہوتی ہے۔ اس بیماری کا کوئی وقت نہیں ہے۔ پورے سال میں کسی وقت بھی ہوسکتی ہے۔ اس بیماری کی نشانی یہ ہے کہ جانور چارہ کھانا چھوڑ دیتا ہے' کمزور ہونا شروع ہوجاتا ہے اور دودھ بھی کم ہونا شروع ہوجاتا ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! اگر اس بیماری کا بروقت علاج نہ کیا جائے تو جانور کی موت بھی واقع ہوجاتی ہے۔ میں اس بیماری کا دم تحریر کررہا ہوں یہ دم گیارہ مرتبہ پانی پر دم کرکے بیمار شدہ جانور کو وقفے وقفے سے پلائیں انشاء اللہ العزیز جانور تین یا چار دن میں تندرست ہوجائے گا۔ ضروری تاکید: جب درج ذیل دم پڑھنا ہے تو اس کے اول و آخر میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور درود شریف ہرگز ہرگز نہیں پڑھنا ہے۔ دم پنجابی میں ہے:۔

سرچھوڑاں۔ سریڑ چھوڑاں۔ داتا پھل داتاری چھوڑاں
کہناں پھل ڈکھاں رانجھوڑاں۔ ایویں چھوڑاں
جیویں سری رام کی سمندری چھوڑاں گیارہ مرتبہ پانی دم کرنا ہے۔

کسان بھائیو! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم' پوری ٹیم ماہنامہ عبقری اور میری صحت کیلئے دعا ضرور کرنا۔

**قارئین! یہ عمل من وعن شائع ہوا' اس کی شرعی حیثیت ملحوظ رکھیں۔**



### کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں' فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

# کیا کوئی میرا مخلص دوست ہے؟

حکیم ضیاء الرحمن، ملتان

قسط نمبر 10

کیا کوئی میرا مخلص دوست ہے؟ آپ حیران ہوں گے کہ میں نے بچپن سے اور اچھے زمانے میں یہ فقرہ اپنے دادا جان حکیم ضیاء الدین رحمۃ اللہ علیہ اور اپنے والدگرامی حکیم فیروز الدین اجملی رحمۃ اللہ علیہ سے سنا۔ قرآن پاک طب و نفسیات اور سپورٹس مین شپ ان کی زندگی تھی' اوڑھنا' بچھونا تھی' اُس وقت ہمارا معاشرہ بانجھ، بے مزہ' بے وقعت نہیں ہوا تھا۔ ہر گھر میں مشینری کم سے کم تھی زیادہ سے زیادہ کھاتے پیتے گھرانے میں چھت والا پنکھا اور زیادہ امیر کے گھر میں پیڈسٹل فین ہوتا تھا۔ موبائل فون، ٹی وی، ویڈیو گیمز نہیں تھیں۔ یقین مانیے اس وقت مہنگائی، اوورک، تکان' تناؤ' ٹینشن' ڈیپریشن' بلڈ پریشر' شوگر' قلب' معدہ جگر' آنتوں کے مریض اس قدر نہیں تھے ان میں سے اکثر الفاظ سے قوم ناآشنا تھی۔ اس وقت میں نے اپنے بزرگوں کو اپنے احباب سے یہ فقرہ کہتے سنا کہ کیا تمہارا کوئی مخلص دوست ہے؟ میں نے بالکل بچپن میں ان کی کتابیں پڑھنا شروع کیں۔ میٹھے بول میں جادو ہے۔ ہنسی خوشی جینا سیکھیے۔ حکایات سعدی۔ حکایات رومی۔ گلستان، بوستان جیسے عنوانات سے مزین کتابوں کی گھٹی ملی۔ قارئین کرام! میرے باباجی کے دوست تھے عارف شاہ وارثی صاحب فرماتے دوست کا مطلب ہے دوست یعنی دو جو ہر دو نچوڑ، دوا لکلائیڈ، جس کی بری بھی بھلی لگے' دوست بے غرض' بے لوث' درمیان میں امیری غریبی کا فرق نہ ہو۔ امیر جھک کر دوستی میں اغراض و مقاصد لالچ پر مبنی نہ ہو صرف اللہ کیلئے تعلق ہو اور غیر مسلم سے انسانیت اور اخلاق کے ناطے تعلق ہو۔ تب ہی نبھتی ہے۔ بابرکت ہوتی ہے اس میں اللہ کی رحمت موجود ہوتی ہے۔ پیارے قارئین کرام تمہید کچھ لمبی ہوگئی۔ اس وقت نفسانفسی، بے برکتی، بے اعتباری، بے اعتمادی کے جس دور سے ہم گزر رہے ہیں حقیقتاً معاشرہ برباد ہوچکا ہے۔ نہ ہماری دینی قدریں مضبوط ہیں نہ ہی دنیاوی خاندان اور رشتوں کو توڑ پھوڑ، مہنگائی نے ملنا جلنا' آنا جانا چھین لیا ہے۔ فون پر بھی غم خوشی بانٹنے سے ہم دور ہوگئے ہیں' ہر کاروباری سے دن بھر اسی حوالے کے لوگ ملتے ہیں جب غور کرے تو دوست شاید ایک بھی مشکل سے ہوتا ہوگا۔ میں اکثر احباب سے پوچھتا ہوں کیا تمہارا کوئی بے تکلف دوست ہے؟ (جاری ہے)

**سانپ کا زہر ختم کرنے کیلئے:** سانپ کے کاٹے مریض کیلئے ساگ بہترین غذا ہے اس کا مسلسل استعمال زہر کم کرنے میں معاون ہے۔

# آدھا چمچ کا ٹوٹکہ اور کیا کمال کے فوائد

چند ادویات ایسی ہیں جن کا اثر فوری ہوتا ہے اور اکثر ادویات ایسی ہیں کہ ان کا اثر دیر سے ہوتا ہے۔ مریضوں کو تین ماہ سے نو ماہ تک کورس مکمل کرنا پڑتا ہے مگر یہ حقیقت ہے کہ ''دیسی ادویات'' سے بفضلہٖ تعالیٰ بیماری جڑ سے اکھڑ جاتی ہے اور مریض کو شفا ملتی ہے۔

یہ ایک خاندانی نسخہ ہے اور اس کے فائدے بہت زیادہ ہیں اکثر قدیم حکماء ایسے خاندانی قیمتی نسخہ جات صرف اپنی نسل تک محدود رکھتے تھے' کسی اور کو نہیں بتاتے تھے جس کی وجہ سے اکثر قیمتی نسخہ جات حکیموں کے مرنے کے ساتھ ہی قبروں میں دفن ہوگئے۔ حکمت کا تعلق قرآن و حدیث سے ہے' حکمت میں چند ادویات ایسی ہیں جن کا اثر فوری ہوتا ہے اور اکثر ادویات ایسی ہیں کہ ان کا اثر دیر سے ہوتا ہے۔ مریضوں کو تین ماہ سے نو ماہ تک کورس مکمل کرنا پڑتا ہے مگر یہ حقیقت ہے کہ ''دیسی ادویات'' سے بفضلہٖ تعالیٰ بیماری جڑ سے اکھڑ جاتی ہے اور مریض کو شفا ملتی ہے۔ المختصر ہم اپنے مضمون کے عنوان کی طرف آتے ہیں۔ نسخہ ملاحظہ فرمائیں۔

1) ہرڑ جسے ہریڑ بھی کہتے ہیں۔ 2) چینی

دونوں ہم وزن لے کر سفوف تیار کرلیں' ہرڑ کی اندر والی گٹھلی استعمال نہیں کرنی۔ سفوف ایسا تیار کریں جیسے (پاؤڈر) ہوتا ہے۔ چھوٹے بچے 5 سال کی عمر سے لے کر 14 سال تک چوتھائی چمچ صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔ 14 سال کی عمر سے لے کر 40 سال تک آدھا چمچ صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔ 40 سال سے لے کر آخر تک ایک چمچ صبح و شام نیم گرم دودھ کے ساتھ کھائیں۔ نوٹ! 5 سال سے نچلی عمر کے بچے یہ سفوف ہرگز استعمال نہ کریں۔

**سفوف کے فائدے:** ☆ نزلہ' زکام' رعشہ کو ختم کرتا ہے' کھانسی اور بلغم کو ختم کرتا ہے۔ ☆ دماغی کمزوری کو دور کرتا ہے' حافظہ قوی کرتا ہے۔ ☆ دانتوں کو مضبوط کرتا ہے مسوڑھوں سے خون آنا بند کرتا ہے۔ ☆ بطور منجن چینی کے بغیر سفوف استعمال کریں تو دانتوں کو صاف کرتا ہے۔ ☆ گھنٹیا' نقرس کے مریضوں کو فائدہ دیتا ہے۔ یعنی ہر قسم کی اعصابی دردوں' وجود کے کسی بھی حصہ میں درد ہو تو فائدہ دیتا ہے۔ ☆ نظر کو تیز کرتا ہے مسلسل استعمال کرنے سے عینک اتر جاتی ہے۔ ☆ سر درد کو ختم کرتا ہے۔ ☆ قبض کو دور کرتا ہے اور اگر جلاب لینا ہو تو چینی کے بغیر دو سے تین چمچ ہرڑ کا سفوف نیم گرم دودھ یا تازہ پانی سے استعمال کریں۔ اگر دست روکنے ہوں تو ایک چمچ یا آدھا چمچ سفوف استعمال کریں۔ ☆ مردانہ قوت میں اضافہ کرتا ہے۔ ☆ منہ کے اندر چھالوں کو ختم کرتا ہے' منہ کے باہر کیل مہاسے چھائیوں دانوں کو ختم کرتا ہے۔ ☆ چہرے کی رنگت کو نکھارتا ہے۔ ☆ لیکوریا' جریان و احتلام' بواسیر کیلئے مفید ہے۔ بواسیر کے مریض چینی کے بغیر ہرڑ کا سفوف کا جوشاندہ تیار کرکے رات کو سوتے وقت پاخانہ کی جگہ کو جوشاندہ کے پانی سے استنجا کرکے سوئیں۔ دو ہفتے مسلسل اسی طرح کریں اور یہ سفوف ساتھ ساتھ آدھا یا ایک چمچ عمر کے لحاظ سے کھائیں بے حد مفید ہے۔ ☆ گرمیوں میں جسم پر پھوڑے' پھنسیاں نکل آتی ہیں اور اکثر لوگوں کو جسم پر چھوٹے چھوٹے دانے نکلتے ہیں جن کے اندر پیپ ہوتی ہے جسے سرائیکی زبان میں (پت) کہتے ہیں۔ مسلسل یہ سفوف استعمال کریں گرمیوں میں پت پھوڑے نہیں نکلیں گے۔ ☆ مصفی خون ہے' خون صاف کرتا ہے۔ ☆ پیٹ کے درد کیلئے مفید ہے' ہچکی کو بند کرتا ہے۔ ☆ مثانہ کی کمزوری کو دور کرتا ہے' بار بار پیشاب آنے کو روکتا ہے' ہاتھ پاؤں اور گھٹنے کی ورم کیلئے مفید ہے۔ ☆ ہاتھ پاؤں جسم کے کسی حصے میں زخم ہوجائے تو سفوف کو جلا کر مکھن ملا کر (مرہم) تیار کرلیں رات کو سوتے وقت متاثرہ جگہ پر لگائیں اور صبح نماز کے بعد لگائیں زخم چند دنوں بعد ختم ہوجاتا ہے۔ ☆ ہاتھ پاؤں اور سینے کی جلن' معدے کی جلن' قے' کھٹی ڈکاریں' متلی کو روکتا ہے۔ محترم قارئین! یہ چند فوائد آپ کی خدمت میں پیش کردیے ہیں اس کے مزید فوائد آپ خود ملاحظہ فرمائیں گے۔ حقیقت میں یہ ایک معمولی قیمت کا نسخہ ہے مگر جو مریض بجائے مہنگی ادویات کھا کھا کر پریشان ہوں اور مرض بجائے ختم ہونے کے بڑھتا جارہا ہو وہ اللہ کا نام لے کر اس سفوف کو بلاخوف و خطر استعمال کریں۔ اس کا کوئی نقصان نہیں ہے' طریقہ استعمال عمر کے لحاظ سے مضمون کے شروع میں عرض کردیا ہے۔ فائدہ اٹھائیں اور بندہ کے علم و عمل اور خاتمہ ایمان کیلئے ہمیشہ دعاؤں میں یاد رکھیں۔ ان شاء اللہ مزید بھی ایسے کئی خاندانی نسخہ جات آپ کی خدمت میں پیش کرتا رہوں گا۔ (محمد صادق' مظفر گڑھ)

## موٹاپا سے نجات کا آزمودہ غذائی چارٹ

محترم حضرت حکیم صاحب! میرے پاس ایک بہت آزمایا ہوا غذائی شیڈول ہے جو بہت دلچسپ' لذیذ اور پرجوش ہے جس پر عمل کرنے سے ایک ہفتہ میں 18 پونڈ وزن کم ہوجاتا ہے اور جسم میں کمزوری بالکل نہیں ہوتی کیونکہ اعلیٰ غذا کھانی ہے نہ کمزوری نہ سستی۔ بہت ہی موٹاپا ہو' بہت ہی فکرمند ہیں تو اب میں وہ شیڈول عرض کرتی ہوں۔ سب سے پہلے نیت ہے جو ہر کام کے شروع میں کرنا بہت ضروری ہے۔ کیونکہ نیت کا اثر عمل پر ہوتا ہے' نیت کے بعد خلوص بھی شرط ہے اس طرح ہم بھٹکنے سے بچ جاتے ہیں۔ اپنے بارے میں تو ہر انسان مخلص ہی ہوتا ہے اس لئے یہ غذا جلد اثر کرے گی۔ ایک سوپ تیار کرنا ہے جو غذا کے ساتھ پورا ہفتہ کھانا ہے یہ دبلا کرنے کا حیرت انگیز ٹانک ہے' جتنا زیادہ یہ سوپ استعمال کریں گے اتنا ہی لاجواب فائدہ ہوگا۔ ایک بڑا بند گوبھی کا پھول باریک کاٹ لیں' پانچ عدد گرین پیاز جو پتوں کی طرح ہوتے ہیں باریک کاٹ لیں' ایک دو تازہ ٹماٹر' دو سبز مرچ اور سلاد کے پتوں کی مکمل ایک گھٹی اور ایک عام درمیانہ پیاز سب کو بالکل باریک کاٹ کے نمک کالی مرچ ڈال کر دس منٹ پکائیں۔ سوپ تیار ہے' دو گلاس پانی میں پکائیں۔ **پہلا دن:** تمام پھل کھائیں جس مرضی پھل کو جتنا مرضی کھائیں اور سوپ مکمل پئیں۔ **دوسرا دن:** تمام سبزیاں' سوائے لوبیہ' مکئی' مٹر' سٹیم میں ہلکی نمک مرچ کے ساتھ اور سوپ زیادہ سے زیادہ رات کو ایک بڑا آلو بیک کرکے مکھن کے ساتھ کھائیں۔ **تیسرا دن:** تمام پھل' تمام سبزیاں سٹیم میں پکی ہوئی اور سوپ زیادہ سے زیادہ۔ **چوتھا دن:** کیلے کھائیں اور بلائی کے بغیر دودھ' جتنا چاہیں پئیں۔ **پانچواں دن:** ابلا ہوا نمک' کالی مرچ والا چکن یا بڑا گوشت یا فش ساتھ فریش ٹماٹر آٹھ دس گلاس پانی سوپ زیادہ سے پئیں۔ **چھٹا دن:** تین عدد گوشت یا چکن کی بوٹیاں اور سبز پتوں والی سبزیاں مچھلی کے تین پیس سٹیم میں پکے ہوئے بھی کھاسکتے ہیں۔ سبزیوں کے علاوہ سوپ جتنا کھاسکتے ہیں اس سے ہی پیٹ بھریں۔ **ساتواں دن:** تڑکے والے چاول اور سٹیم والی تمام سبزیاں' تمام فروٹ اور فریش جوس آج بھی سوپ زیادہ سے زیادہ کھائیں۔ نوٹ! اگر آپ اپنے ساتھ مخلص ہیں اور چیٹ نہیں کیا تو سترہ اٹھارہ پونڈ وزن سات دن میں کم کرچکے ہیں جو کہ پرہیز کے بغیر ممکن نہیں۔ **پرہیز:** روٹی' ڈبل روٹی' ہر قسم کی بوتلیں' ہر قسم کی میٹھی اشیاء اور ہر قسم کے فرائی کھانے بیکری۔ یہ غذائی شیڈول میری نند کے بیٹے نے انگلینڈ کے ڈاکٹروں سے لیا ہوا ہے جو انہوں نے موٹاپا کے مریضوں کیلئے تیار کیا ہے' بہت لوگوں نے آزمایا اور وزن میں بہت کمی ہوئی۔ عبقری کے قارئین یہ ٹوٹکہ ضرور آزمائیں اور پھر کمال دیکھیں۔ (نجمہ عامر' گوجرانوالہ)

# بارش کا پانی صحت کا جانی

قسط نمبر 6

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

جتنی بھی نیک عبادات' دعائیں' صدقات اور خیرات ہیں یہ سب عرش پر جاتی ہیں' یہ عرش پر جاتے ہوئے آسمان کی وسعتوں اور بادلوں کو چھو کر جاتی ہیں۔ پھر انوکھی بات یہ ہے سائنس کہتی ہے کہ بادل سمندر سے پانی لیتے ہیں اور سمندر سے پانی لے کر ایک کیمیائی عمل ہوتا ہے اس کیمیائی عمل کی وجہ سے وہ نمی پانی کی شکل اختیار کر لیتی ہے اور رم جھم بارش موسلا دھار شروع ہو جاتی ہے۔ قارئین! کبھی آپ نے سوچا سمندر میں رہنے والی مخلوق گنہگار نہیں' بدکار نہیں' سیاہ کار نہیں' فاسق و فاجر نہیں' ان کے اندر گناہ تو گناہ احساس گناہ نہیں' سمندر کی بستی میں گنہگاروں کا وجود نہیں' گناہ تو صرف انسان اور جن ہی کرتے ہیں' جس بستی میں گنہگار نہ رہتے ہوں وہ بستی نیک اور صالحین کی بستی ہوتی ہے وہاں کی ہر چیز میں برکت ہوتی ہے اور ہر چیز میں وسعت ہوتی ہے۔ میں کراچی میں کلینک کرتا تھا تو وہاں ایک ملاحوں کے بڑے سردار میرے پاس آتے تھے ایک دفعہ باتوں باتوں میں کہنے لگے کہ سمندر میں رزق ہی رزق ہے اور سمندر کے رزق میں انوکھی بات ہے برکت ہے' میں نے کئی بار سمندر کے رزق کو چھوڑ کر اور بہت سے کاروبار کیے لیکن پھر لوٹ کر سمندر کے رزق پر آیا' میں نے پوچھا کہ حاجی صاحب آپ کو علم ہے کہ سمندر کے رزق میں برکت کیوں ہے؟ برکت وہاں سے ہٹتی ہیں جب نیتیں خراب ہوں' خیانتیں ہوں' جب ناپ تول میں کمی ہو جب ایک دوسرے کے جھوٹ' دھوکہ اور دغا ہو جب جذبے ناپاک ہوں پھر اللہ برکتوں کو ہٹا دیتا ہے اور زمین و آسمان کی خیریں اس سے دور ہو جاتی ہیں۔ سمندر میں یہ سب کچھ نہیں ہے اس لیے سمندر کے رزق میں اللہ جل شانہٗ نے برکت رکھ دی ہے' یہی نمی بادل کی شکل اختیار کر کے جب میٹھے پانی کی شکل میں برستی ہے تو اس پانی میں بھی وہی برکات' وہی سچا پن' وہی کھرا پن' وہی خیانت سے پاک' جھوٹ سے پاک' دھوکہ سے پاک' دغا سے پاک دنیا ہے۔ جو اس پانی میں موجود ہوتی ہے۔ اس لیے جو بھی اس پانی کو پیتا ہے اسے صحت' شفاء اور خیریں ملتی ہیں۔ بالکل یہی انداز ہواؤں اور فضاؤں کا ہے' ہواؤں اور فضاؤں میں جو جانور اور مخلوق رہتی ہے وہ بھی دھوکہ' دغا' جھوٹ' فریب اور گناہوں سے پاک ہے' اب وہاں کی بھی برکات ساتھ پانی میں شامل ہو جاتی ہیں۔ پھر وہ پانی کیوں نہ شفاء ہو پھر اس پانی میں کیوں نہ خیریں' برکات' راحتیں' رحمتیں اور عافیتیں ہوں اور وہ پانی شفاء یابی اور تندرستی کا ذریعہ بن جاتا ہے۔ جب سے میں نے بارش کے پانی پر مسلسل مضمون لکھنا شروع کیا ہے' میرے پاس اتنے بے شمار لوگوں کے تجربات مشاہدات اور واقعات آنا شروع ہو گئے ہیں کہ شاید میں ان کو بمشکل سمیٹ سکوں۔ ایک صاحب بتانے لگے: بارش کے پانی میں شفاء یابی کا مجھے پتہ اس وقت چلا جب مجھے ڈاکٹرز نے اپینڈکس کا آپریشن بتا دیا' درد بہت زیادہ تھی' وقتی درد ختم کرنے والی دوائیں استعمال کرتے ہلکا افاقہ ہو جاتا لیکن پھر حالات ویسے کے ویسے' اچانک خیال آیا' کہیں سے اگر بارش کا پانی مل جائے اور میں بارش کا پانی استعمال کر لوں اور بارش کے پانی سے میں انشاء اللہ سو فیصد ٹھیک ہو جاؤں گا۔ میں نے ادھر ادھر تلاش کیا تو ایک جگہ مجھے ڈیڑھ بوتل بارش کے پانی کی مل گئی' میں اسے گھونٹ گھونٹ پیتا رہا اللہ شافی پڑھتا تھا اور جو مجھے ذکر تسبیحات قرآنی آیات مسنون دعائیں یاد تھیں وہ سب بھی ساتھ ساتھ پڑھتا رہا۔ بس سارا دن یہی گھونٹ گھونٹ پیتا رہا اور ذکر بھی ساتھ کرتا رہا' شام تک ستر فیصد میرا درد ختم ہو گیا لیکن پھر بھی میں نے درد ختم کرنے والی ادویات استعمال کیں' رات کو جب بھی نیند کھلتی پانی پی بھی لیتا اور دعائیں پڑھتا صرف دو دن کے اندر میرا درد ختم ہو گیا آج کتنے مہینے ہو گئے کہ میں درد سے بالکل مطمئن ہوں اور مجھے درد سو فیصد نہیں ہو رہا۔ ایک اور صاحب نے اپنا مشاہدہ بتایا کہ میرے دل میں آیا کہ کیوں نہ بارش کا پانی زمزم کے پانی میں ملا کر ڈراپر میں ڈال کر آنکھوں میں ڈالوں اور اس بندے کو وہ مرض تھا جس کے بارے میں آنکھوں کے ڈاکٹرز نے قطعی فیصلہ دے دیا تھا کہ اس کا آپریشن ممکن نہیں کیونکہ ایک تو آپ کو شوگر ہے اور دوسرا آپ کا بلڈ پریشر بہت ہائی رہتا ہے اور تیسرا آپ کی آنکھ قابل نہیں کہ اس کا آپریشن ہو اور خطرہ یہ ہے کہ آپ کی دونوں آنکھیں جو آہستہ آہستہ اپنی نگاہ ختم کر رہی ہیں' ایک وقت آئے گا آپ بالکل اندھے ہو جائیں گے اور یہ بات ایک حد تک درست بھی تھی کیونکہ ہمارے سابقہ خاندان میں بڑوں کے ساتھ یہی کچھ ہوا اور میں نے خود دیکھا بھی اور سنا بھی۔ اب یہ بات جب سنی تو میرے رونگٹے کھڑے ہوئے آخر کار دل میں اللہ نے یہ بات ڈالی کہ اگر میں بارش اور زم زم کا پانی ملا کر مسلسل اپنی آنکھوں میں ڈالوں تو شاید اللہ شفاء دے دے۔ بس میں نے ایک ڈراپر میں دونوں برابر مکس کر لیے اور ہر وقت ڈراپر جیب میں رکھا' ہر آدھے گھنٹے کے بعد آنکھوں میں ایک ایک قطرہ ڈال لیتا' جتنا آنکھ میں رہ جاتا' باقی گر جاتا' تین ہفتوں کے بعد مجھے احساس ہوا کہ ایک تو مرض بڑھنا ختم ہو گیا اور دوسرا میرا دھندلا پن کم ہو گیا' یہ احساس میرا اس وقت بہت زیادہ مضبوط ہوا جب میں نے مسلسل اس کو ڈالا تو صحت اور شفاء یابی کو میں نے حیرت انگیز طور پر آنکھوں سے دیکھا اور میرا نور مجھے واپس ملتا نظر آیا اور میری نظر تیزی سے شفاف ہوتی چلی گئی اور میں صحت اور تندرستی کی طرف رواں دواں بڑھتا گیا۔ اب تو میرا یقین اور بڑھ گیا اور میں بس فیصلہ کر چکا تھا کہ اس ڈراپر کو نہ چھوڑوں اس سے زیادہ خطرناک بات یہ تھی کہ یہ مرض میرے خاندان میں تھا میں نے اپنے خاندان کو بھی یہ بتانا شروع کر دیا کچھ لوگوں نے تو میری بات پر توجہ نہ دی لیکن چند نے میری بات پر توجہ دی اور میں یہ دیکھ کر اور حیران ہو گیا کہ جس جس نے بھی یہ استعمال کیا اسے فائدہ اور نفع ہوا اور حیرت انگیز نفع ہوا اور نظر تیز ہوئی۔ عینک کا نمبر کم ہوا' دھندلا پن ختم ہوا' جو آنکھوں کے سامنے جالا آ چکا تھا جس کا علاج نہ آپریشن کے ذریعے تھا نہ لیزر کے ذریعے وہ آہستہ آہستہ میں نے ختم ہوتا دیکھا اور پھر مجھے بارش اور زم زم کے مقدس اور مبارک پانیوں کے بارے میں احساس ہوا کہ اے کاش! اس سے پہلے ہمارے دل میں زم زم کے پانی کے بارے میں تو قدردانی تھی لیکن بارش کے پانی کو ہم نے کچھ بھی نہیں سمجھا تھا کہ اگر بارش کے پانی کو ہم اس سے پہلے قدر دے دیتے تو یقیناً کتنے ہمارے بے شمار مریض لاعلاج مرضوں میں مبتلا صحت یاب ہو جاتے۔

**قارئین! آپ نے بارش کا پانی کسی بھی مقصد کیلئے آزمایا ہو اپنے تجربات مشاہدات ابھی لکھیں اور عبقری کو بھیجیں۔ (ایڈیٹر)**

## موکے ختم اور بچے مٹی نہ کھائیں

جسم کے اوپر کسی بھی حصے میں موکے نکل آتے ہیں' تکلیف دہ ہوتے ہیں اور آہستہ آہستہ پھیلتے چلے جاتے ہیں یا بعض اوقات نہیں پھیلتے لیکن بُرے لگتے ہیں آپ کے پاس کوئی طبی روحانی ٹوٹکہ ہو تو ہمیں ضرور مکمل مشاہدات تجربات اور واقعات کے ساتھ لکھیں۔ اسی طرح بچوں کو مٹی کھانے سے روکنے کیلئے اور انگوٹھا چوسنے سے روکنے کیلئے بھی اپنے مشاہدات تجربات ضرور تحریر کریں۔ (ایڈیٹر عبقری)

**بہترین عمل محاسبہ ہے:** حضرت خواجہ ناصر الدین رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے: اگر سارا دن عبادت میں گزرا تو شکر کرنا چاہیے‘ اگر معصیت میں گزرا تو استغفار کرے.

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**ناکامی کا خوف:** انٹر میں داخلہ لینے کے بعد میں نے راتوں کو جاگ کر پڑھنا شروع کر دیا۔ گھر والے مستقل مجھے احساس دلاتے کہ اگر میں نے اچھے نمبروں سے امتحان پاس نہ کیا تو میڈیکل کالج میں داخلہ نہیں ملے گا۔ میں بھی سوچتی کہ مستقبل تاریک نہیں کرنا‘ اب پڑھنا ہے۔ میں نیند بھگانے کیلئے چائے اور کافی کثرت سے استعمال کرتی‘ جیسے تیسے امتحان دے دیا۔ پاس بھی ہوگئی لیکن اتنے نمبر نہ آئے کہ داخلہ ہوجاتا۔ اب گھر والے شادی کا ذکر کر رہے ہیں میں اس پر بالکل بھی تیار نہیں۔ عجیب قسم کا خوف ہے‘ ساری ساری رات جاگ کر گزارتی ہوں‘ گھبراہٹ ہوتی ہے‘ نیا گھر‘ نئے لوگ اور وہ اجنبی شخص جس کے ساتھ زندگی بھر کا ساتھ ہوگا پتا نہیں کیسا ہو؟ کہیں میری زندگی ناکام نہ ہوجائے‘ اس سے بہتر ہے میں خود کو ختم کرلوں۔ **(ج۔ جگہ نامعلوم)**

**جواب:** بے خوابی انسان کی ذہنی صحت پر اثر انداز ہوتی ہے‘ مسلسل جاگنے سے گھبراہٹ‘ پژمردگی کی کیفیت اور جلد مایوس ہوجانے کی عادت کے ساتھ چڑچڑاپن بھی پیدا ہوجاتا ہے۔ امتحان میں اچھے نمبر تو آگئے لیکن آپ نے داخلہ نہ ہونے کی وجہ سے خود کو ناکام سمجھ لیا۔ اب یہ خوف شادی کے حوالے سے بھی پیدا ہورہا ہے۔ اچھے نمبروں سے کامیابی زندگی اور موت کا مسئلہ نہیں اسی طرح شادی کے ناکام ہوجانے کا ڈر اتنا نہ ہو کہ خود کو ختم کرنے کا خیال غالب آجائے۔ مثبت سوچیں‘ اکثر لڑکیوں کو نئے لوگوں کے ساتھ ہی زندگی گزارنی پڑتی ہے‘ شادی شدہ ایسی لڑکیوں سے ملیں جو کامیاب اور خوشحال زندگی گزار رہی ہوں تاکہ خیالات میں مثبت تبدیلی آئے۔

**شادی کیوں نہیں کی؟** میری شادی 35 سال کی عمر میں ہوئی‘ دس سال ہوگئے‘ اس وقت بیٹا 8 سال کا ہے‘ اس کو دیکھ کر سوچتا ہوں کہ میں نے 25 سال کی عمر میں شادی کیوں نہیں کی۔ بیٹا جوان ہوتا تو کتنا اچھا تھا‘ چھوٹے چھوٹے بچوں کو بڑی عمر تک کس طرح توجہ دے سکوں گا۔ یہ سوچ کر تھک جاتا ہوں‘ رشتہ دار اور دوست بھی اس بات کا احساس دلاتے ہیں‘ مایوسیاں بڑھتی جارہی ہیں۔ **(محمد عمر‘ لاہور)**

**جواب:** شادی دیر سے ہو یا جلدی‘ بچے سب کے بڑے ہوجاتے ہیں۔ عمر کی پروا نہ کریں بچوں کی تعلیم اور تربیت اچھی ہونی ضروری ہے‘ مثبت انداز میں سوچا کریں اور دوسروں کی بھی ایسی باتوں پر توجہ نہ دیں جو مایوسی کا شکار بنائیں بلکہ کسی سے ملتے ہوئے خوشی کا اظہار کریں۔ آپ کے مثبت رویے کا بچوں پر بھی اچھا اثر ہوگا۔ اگر مایوسی بڑھتی گئی تو بچے بھی بہت جلد مایوس ہونا سیکھ جائیں گے۔

**بیٹی ہروقت آئینہ دیکھتی رہتی ہے:** میری بیٹی ہروقت اپنا چہرہ آئینے میں دیکھتی رہتی ہے اور کہتی ہے کہ کبھی اس کو اپنی اصلی شکل نظر آتی ہے جو بہت خراب ہے اور بعض اوقات وہ ایسا چہرہ دیکھتی ہے جس کو خوبصورت کہا جاسکتا ہے۔ اس کو آئینے میں اپنا چہرہ مختلف انداز سے نظر آتا ہے‘ یہ ہماری اکلوتی بیٹی ہے جو کچھ وہ کہتی ہے میں پوری توجہ سے سنتی ہوں‘ مسئلہ یہ ہے کہ کسی گوری چٹی لڑکی کو دیکھ کر مرعوب ہوجاتی ہے اور کہتی ہے کہ میری جلد بدلوا دیں‘ پھر ہم سب ہی اداس ہوجاتے ہیں کہ ہمارے پاس اتنی دولت نہیں۔ ایک روز میری بہن نے کہا کہ اس کے ساتھ تو نفسیاتی مسئلہ ہے اس پر ہم لوگوں کو بہت غصہ آیا کیونکہ ہم کبھی برداشت نہیں کرسکتے کہ ہماری بیٹی کو کوئی نفسیاتی مریضہ یا پاگل کہے کیونکہ وہ بہت اچھی باتیں کرتی ہے۔ پڑھنے میں ٹھیک ہے‘ دیکھنے میں اچھی نظر آتی ہے بس یہ آئینے میں چہرہ دیکھ کر پریشان ہونے والی بات سمجھ میں نہیں آرہی۔ **(عائشہ‘ ملتان)**

**جواب:** یہ آپ کی بیٹی کا ہی مسئلہ نہیں‘ اکثر لڑکیاں یہ سوچتی ہیں کہ وہ بہت لمبی ہیں یا چھوٹی یا موٹی یا ان کے بال اچھے نہیں‘ رنگ گورا نہیں‘ نقوش موٹے ہیں وغیرہ اہم یہ ہے کہ گھر کے دیگر لوگ خاص طور پر ماں اس رویے پر کیسا رد عمل کرتی ہیں۔ بیٹی آئینے میں چہرہ دیکھتی ہے تو آپ اس کے اس عمل کو نظر انداز کریں بلکہ اس کو کوئی مصروفیت دیں۔ جو لڑکیاں گھر کے کاموں‘ تعلیم یا جاب میں وقت گزارتی ہیں ان کے پاس اپنے بارے میں مستقل منفی سوچنے کا وقت نہیں رہتا بلکہ ذمہ داریوں کی ادائیگی سکون مہیا کرتی ہے۔

**معدے میں تکلیف اور ٹیسیں:** کئی ماہ سے میرے معدے میں تکلیف ہے کبھی درد اٹھتا ہے تو کبھی ٹیسیں۔ دوستوں نے سگریٹ پینے کا مشورہ دیا۔ اس سے چند روز فائدے کا احساس ہوا پھر وہی حالت ہوگئی۔ البتہ رات کو یہ تکلیف نہیں ہوتی‘ فون پر دوستوں سے اچھے موڈ میں باتیں

کرتا ہوں‘ کوئی کہہ نہیں سکتا میں بیمار ہوں‘ صبح ہوتے ہی بستر پر کروٹیں بدل رہا ہوتا ہوں‘ کالج میں پڑھنے کی وجہ سے بڑی بہن کے گھر رہ رہا ہوں میں نہیں چاہتا کہ ان کو مجھ سے تکلیف پہنچے۔ **(شرجیل خان‘ پشاور)**

**جواب:** ماہرین کے مطابق مختلف قسم کے درد سے بچنے کیلئے زندگی بسر کرنے کے صحت مند طریقے اپنانے چاہئیں۔ نشہ آور اشیاء ادویات اور تیزابیت پیدا کرنے والی خوراک سے پرہیز کریں‘ ہر روز رات کو ایک مقررہ وقت تک بھرپور نیند لیں‘ اس کے علاوہ ورزش کو معمول بنالیں۔

**وہ کسی لڑکی کو پسند کرتا ہے:** میرے بیٹے کی عمر 18 سال ہے‘ پڑھنے میں ٹھیک ہے‘ پہلے بہت اچھا تھا‘ اس کے دوستوں نے بتایا ہے کہ وہ کسی لڑکی کو پسند کرنے لگا ہے‘ میں نے بھی محسوس کیا کہ اب وہ اکثر کھویا کھویا سا رہنے لگا‘ اردگرد کہیں بھی کوئی دلچسپی نہیں رہی‘ کوئی آئے کوئی جائے وہ اپنی ذات میں مگن رہتا ہے‘ موبائل فون پر مسلسل بات کرتا نظر آتا ہے۔ میں نے تو اسے اعلیٰ تعلیم دلوانی چاہی تھی‘ یہ سب کیا ہوگیا؟ میرا ایک ہی بیٹا ہے۔ **(عفت کریم‘ لاہور)**

**جواب:** ایسا عموماً ان لڑکوں کے ساتھ ہوتا ہے جو اپنے والدین سے زیادہ بے تکلف نہیں ہوتے‘ اپنے مسائل اور معاملات کو اپنے تک رکھتے ہیں یا پھر دوستوں میں زیر بحث لاتے ہیں‘ دوست بھی انہی کی عمروں کے ناتجربہ کار لڑکے غلط مشورے دے ڈالتے ہیں بیٹے سے نرمی اور ہمدردی کے ساتھ بات کرنے کی ضرورت ہے نوجوان لڑکے لڑکیوں میں افسردگی کی یہ علامت بہت عام ہے۔ اس کیفیت کو گفتگو سے بہتر بنایا جاسکتا ہے۔

## ڈیپریشن کی ماری عبقری ویب سائٹ سے شفاء پاگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ٹینشن اور ڈیپریشن کہ ماری ہوئی تھی‘ ہر جگہ سے علاج کروا کروا کر تھک ہار چکی تھی۔ عبقری کی ویب سائٹ کا وزٹ کیا تو مجھے درج ذیل ٹوٹکہ ملا‘ پڑھتے ہی دل کو لگا‘ اسی دن درج ذیل نسخہ منگوالیا اور جب آزمایا تو بہت ہی لاجواب پایا۔ میں یہی نسخہ استعمال کررہی ہوں مجھے اس سے بہت زیادہ فائدہ ہورہا ہے۔ میری طبیعت پہلے سے بہت بہتر ہوچکی ہے۔ نسخہ یہ ہے: **ھوالشافی:** خمیرہ گاؤزبان جواہر دار عنبری‘ جواہر مہرہ سفوف۔ خمیرہ گاؤزبان جوہر دار عنبری 100 گرام کی ایک ڈبی میں جواہر مہرہ سفوف ایک گرام مکس کرکے صبح و شام ایک چائے کا چمچ استعمال کریں۔ اس کے علاوہ نیند پوری لیتی ہوں‘ ہاضمہ کا علاج کروایا‘ ناک شفاء ڈراپر ناک میں ڈالتی ہوں جس سے اب میں بالکل فٹ رہتی ہوں۔ **(بشریٰ یوسف‘ کراچی)**

پھوڑے پھنسیوں اور گندے زخم: پھوڑے پھنسیوں اور گندے زخموں پر حلوہ کدو کا گودا نیم گرم کر کے بطور پلٹس استعمال کرنے سے آرام ملتا ہے۔

# شوہر کے پاس اُڑ کر پہنچنے کا وظیفہ آگیا

فوزیہ مغل، بہاولپور

آپ اپنے شوہر کے پاس جانا چاہتی ہیں اور وہ بیرون ملک ہیں تو آپ پہلے ہوائی جہاز کی تصویر رکھیں گی پھر جس ملک میں جانا چاہتی ہیں اس ملک کے جھنڈے کی تصویر رکھیں گی اس کے اوپر پرچی پر اپنا مقصد لکھیں گی اور ایک صاف کاغذ پر مقناطیس کی تصویر بنا کر رکھیں گی۔

عشاء کے بعد 313 مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَا کَرِیۡمُ پڑھ کر حضور نبی کریم ﷺ کو ہدیہ کر کے آپ ﷺ کے وسیلہ جلیلہ سے اس کا ہدیہ اپنے شوہر کی روح کو کر دیا کریں انشاء اللہ اللہ تعالیٰ اپنے پاک نام کے صدقے سے آپ کا گھر بہترین جگہ پر ضرور بسائے گا۔

روزانہ دو رکعت نفل حاجت کے پڑھیے اور اس میں توبہ کی بھی نیت کر لیا کریں۔ **عمل نمبر 3:** چالیس دن تک استغفار پڑھیے' 313 مرتبہ اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ الَّذِیۡ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ پاک ناپاک ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں۔ **عمل نمبر 4:** شیشے کا کھلے منہ والا پیالہ لے لیں پھر اس میں کچھ سکے ڈالیں جیسے پانچ والا' دس والا سکہ ڈالیں پھر اپنی حیثیت کے مطابق نوٹ ڈالیں جیسے سو والا' پچاس والا' بیس والا' دس والا (خیال رہے بعد میں یہ پیسے خیرات کرنے ہیں) پھر ان نوٹوں کے اوپر اپنے مقصد کیلئے تصور رکھیں جیسے اگر آپ اپنے شوہر کے پاس جانا چاہتی ہیں اور وہ بیرون ملک ہیں تو آپ پہلے ہوائی جہاز کی تصویر رکھیں گی پھر جس ملک میں جانا چاہتی ہیں اس ملک کے جھنڈے کی تصویر رکھیں گی اس کے اوپر پرچی پر اپنا مقصد لکھیں گی اور ایک صاف کاغذ پر مقناطیس کی تصویر بنا کر رکھیں گی۔ (نوٹ: ایک خالی پیپر لیں اس پر کچی پنسل سے ایک تصویر بنائیں اور چوکور یا گول اور تصور کریں کہ یہ مقناطیس ہے اور اس سے کشش مل رہی ہے) یہ تصویر سب سے آخر میں ڈالیں گی۔ اس پیالہ کو الماری یا بند جگہ نہیں رکھنا بلکہ کھلی جگہ رکھیں گی جہاں آتے جاتے آپ کی نظر پڑتی رہے اور روزانہ کے حساب سے اس میں کچھ پیسے خیرات کی نیت سے ڈالتی رہیں جب آپ کا مقصد پورا ہو جائے تو باؤل کے تمام پیسے خیرات کر دیں اور شکرانے کے 4 نفل پڑھیں' انشاء اللہ کچھ عرصہ میں آپ کا کام ضرور ہوگا۔ جن لوگوں کی شادی نہیں ہو رہی وہ اس میں کسی شادی شدہ جوڑے کی تصویر ڈال دیں باقی طریقہ وہی ہے اگر ہو سکے اور حیثیت ہو تو سونے (گولڈ) کی کوئی چھوٹی سی چیز اس میں ڈال دیں اور کام ہونے کے بعد خیرات کر دیں اگر شوہر لینے نہیں آ رہا تو شوہر کی تصویر ڈال دیں باقی طریقہ وہی ہے اگر آپ کا گھر نہیں ہے تو کسی گھر کی تصویر ڈال دیں اوپر مقصد لکھ کر مقناطیس کی تصویر بنا کر ڈال دیں۔ (نوٹ: ایک خالی پیپر لیں اس پر کچی پنسل سے ایک تصویر بنائیں اور چوکور یا گول اور تصور کریں کہ یہ مقناطیس ہے اور اس سے کشش مل رہی ہے)۔ تھوڑے تھوڑے پیسے اس کے اوپر خیرات کی نیت سے ڈالتے جائیں جب پیالہ بھر جائے تو اوپر سے اٹھا کر خیرات کر دیں اور مقصد پورا ہو جانے تک یہ کام کرتے رہیں جن لوگوں کو جائز پیسہ چاہیے وہ اس میں سونے کی یا پیسوں والی کوئی تصویر رکھ دیں۔ جو علم کے متلاشی ہیں' رزق کی تلاش میں ہیں' اچھی نوکری چاہتے ہیں' اچھا گھر' کاروبار وہ تمام اپنے اپنے مقصد کا تصور کر کے یہ عمل کر سکتے ہیں۔ باقی سب طریقہ وہی ہے۔ ساتھ ہی دعا اور محنت کو نہ چھوڑیے گا۔ اپنے اللہ اور اس کے حبیب حضور نبی کریم ﷺ کی اتباع کیجئے اس میں سب کی فلاح ہے۔ (نوٹ: تصویر والا عمل صرف جائز کام کیلئے کریں' ناجائز کسی غیر مرد یا غیر عورت کی تصویر ڈال کر سخت گنہگار نہ ہوں' مشاہدہ میں ہے جس جس نے ناجائز کیا اس کے ساتھ انتہائی عبرت ناک معاملہ ہوا۔ سختی سے منع ہے۔ اگر میری یہ تحریر پڑھ کر کسی کا اجڑا گھر بس جائے تو وہ میرے لیے اور پوری امت محمدیہ ﷺ کی مغفرت کیلئے ضرور دعا کریں۔ قارئین! اس روحانی ٹوٹکہ کو ہرگز عام نہ سمجھیے گا۔ یہ ٹوٹکہ ان بیچاری بیویوں کیلئے لکھ رہی ہوں جو سالہا سال سے شوہر کے پاس جانے کو ترس گئی ہیں۔

**قارئین! یہ عمل من و عن شائع ہوا' اس کی شرعی حیثیت ملحوظ رکھیں۔**

(بقیہ: میری زندگی کیسے بدلی؟)

آ گیا ہے اور میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ میں (ایس) کے بغیر زندہ رہ پاؤں گا۔ الحمدللہ میں زندہ ہوں اور بہت خوش و مطمئن ہوں۔ اگلے ماہ (ایس) کی شادی ہے اور مجھے اس کی کوئی پریشانی نہیں ہے کہ اس کی میرے ساتھ شادی نہیں ہو رہی۔ بس اپنے کریم رب کا شکر ادا کرتا ہوں کہ اس نے میری زندگی کی راہیں بدل ڈالیں۔ (م۔ع۔ا)



## گھریلو مسائل کا انسائیکلو پیڈیا

### ناف کا ٹل جانا اور اس کا آسان وظیفہ

یہ ایسی تکلیف ہے جس کا ڈاکٹری علاج آج تک دریافت نہیں ہو سکا۔ اگر کسی کی ناف ٹل جائے تو ناف کی جگہ پر شہادت کی انگلی رکھ کر لاتعداد مرتبہ پڑھیں یَا اللّٰہُ الۡمَلِکُ الۡحَقُّ دم کر دیں اللہ کے اس نام کی برکت سے ناف اپنی جگہ پر آ جائے گی اگر محسوس ہو کہ ناف اپنی جگہ پر نہیں آئی ہے تو دو تین مرتبہ دم کریں۔ بہت ہی آزمودہ ہے۔ یہ میں سینکڑوں لوگوں پر آزما چکا ہوں

### جنات' تعویذات اور کالے علم کا توڑ

1۔ سورۂ بقرہ روزانہ ایک مرتبہ پانی پر دم کر کے پورے گھر میں چھڑکاؤ کریں اور خود پی لیں۔ یہ عمل متواتر اکتالیس دن تک کریں۔ 2۔ نماز فجر کے بعد روزانہ سات مرتبہ سورۃ فاتحہ' سورۂ فلق تین مرتبہ اور سورۃ الناس تین مرتبہ پڑھیں اور پانی پر دم کریں اور وہ پانی پی لیں۔ یہ عمل بھی اکتالیس دن تک کریں۔ بارہا کا آزمودہ عمل ہے۔ ل

### پنیر ڈوڈا سے شوگر کا حیرت انگیز علاج

میں خود شوگر کا مریض ہوں' میری شوگر لیول 260 سے لیکر 366 تک گیا میں انگریزی گولیاں کھاتا رہا مگر افاقہ نہیں ہوا میرے ہمسائے نے مجھے بتایا کہ آپ پنیر ڈوڈہ جو ہاف وائٹ رنگ اور بیر کی طرح گول ہوتا ہے رات پانی میں دس دانے بھگو دیں صبح نہار منہ پی لیں میں نے اسی طرح استعمال کیا تو میری شوگر کنٹرول ہو گئی' یہ نسخہ میں قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں اپنی پر خلوص دعاؤں میں مجھے بھی یاد رکھیں۔ **ھوالشافی:** پنیر ڈوڈا پنساری کی دکان سے مل جاتا ہے اور 30 یا 40 روپے پاؤ ہے۔ رات کو بھگو دیں صبح نہار منہ پانی پی لیں دوسرے دن پھر تازہ پانی بنائیں۔ یہ ٹوٹکہ میرا آزمودہ ہے اور میں نے جس جس کو بھی بتایا اس نے اس کے بہترین نتائج بتائے ہیں۔

زہر کے تریاق کیلئے اکسیر: بعض عاملین نے اسم یَا اَحَدُ یَا وَاجِدُ کو زہر کے تریاق کیلئے بہت اکسیر قرار دیا ہے' اس کیلئے ان اسماء کو ایک سو مرتبہ پڑھ کر زہریلی چیز کے کاٹے ہوئے پر پڑھ کر دم کریں۔

بچوں کا صفحہ

# میری ہڈیاں توڑ دیں میں بے وضو آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام نہ لوں گا

محمد عبدالغنی ربانی' جھاریاں

استاد نے دل میں سوچا اس نے پہلے بھی میری بے عزتی کروائی تھی اب پھر پوری کلاس کے سامنے پوچھ رہا ہوں یہ جواب نہیں دیتا' لگتا ہے یہ لڑکا بہت ضدی قسم کا ہے۔ استاد نے ڈنڈا ہاتھ میں لہرایا اور قریب آ کر کہا: تمہیں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام آتا ہے؟

احمد نامی ایک بچہ سکول میں پڑھتا تھا اس کے اسلامیات کے ٹیچر نے اسے خواجہ الطاف حسین حالی کی مشہور نظم یاد کروائی۔

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا
مرادیں غریبوں کی برلانے والا

احمد جب بھی پڑھتا یوں پڑھتا:۔

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والے
مرادیں غریبوں کی برلانے والے

استاد نے کئی مرتبہ کہا: شاعر نے ''والا'' لکھا ہے تم بھی ایسے ہی پڑھا کرو مگر وہ اسی طرح پڑھتا' استاد نے سوچا شاید وہ اس غلطی کو آہستہ آہستہ ٹھیک کرلے گا۔ سکول کی سالانہ تقریب منعقد ہوئی احمد نے جب وہ نعت سنائی تو پھر وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والے پڑھا۔ ڈپٹی کمشنر صاحب آئے ہوئے تھے انہوں نے اپنی صدارتی خطبے جہاں دیگر کچھ باتیں کہیں ساتھ یہ بھی کہا: آج کل استاد بچوں کا خیال نہیں کرتے یہ دیکھئے اسلامیات کے ٹیچر نے بچے کو نعت سکھائی اور بچے نے ''والا'' کی بجائے ''والے'' کہا' حالانکہ صحیح شعر میں لفظ والا ہے۔ استاد کو پتا ہی نہیں شاعر نے کیا لکھا اور لڑکا کیا پڑھ رہا ہے۔ اس طرح بھرے مجمع میں استاد کی سبکی ہوئی تو وہ اپنی صفائی پیش کرنے پر مجبور ہوئے انہوں نے کہا: میں نے غلطی کی نشاندہی کئی بار کی تھی مگر اس بچے نے میری بات نہیں مانی اور مجھے سب کے سامنے رسوا کیا۔ یہ سال کی آخری تقریب تھی طلبہ اگلے سال کی کلاسوں میں چلے گئے احمد کی کلاس کے ابتدائی دن تھے ایک دن ان کے ریاضی کے ٹیچر نہیں آئے تھے ہیڈ ماسٹر صاحب نے دیکھا کہ سٹاف روم میں اسلامیات کے استاد موجود ہیں ان کا پیریڈ خالی تھا انہوں نے کہا: آپ اس کلاس میں چلے جائیں' آج ان کے ٹیچر نہیں آئے آج تو داخلے کا پہلا دن ہے' ان کے پاس کتابیں بھی نہیں ہیں آپ ان سے پیار و محبت کی باتیں کرتے رہیں تو یہ شور نہیں کریں گے۔ چنانچہ اسلامیات کے ٹیچر آ گئے اور کہنے لگے بھئی میں کچھ باتیں آپ کو سناؤں گا پھر آپ سے چھوٹے چھوٹے سوال پوچھوں گا آپ جواب دیجئے گا' ہمارا وقت اچھا گزر جائے گا' لڑکے تیار ہو گئے۔

پہلے استاد نے کچھ باتیں بتائیں پھر ان بچوں سے چھوٹے چھوٹے سوالات کرنا شروع کر دیئے' کسی سے کچھ پوچھا' کسی سے کچھ' جب احمد کی باری آئی تو استاد صاحب نے کہا: ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام کیا ہے؟ احمد تم بتاؤ! احمد اٹھ کھڑا ہو گیا لیکن اس نے کوئی جواب نہ دیا' استاد نے پھر سوال دہرایا یہ پھر بھی چپ رہا۔ استاد نے دل میں سوچا اس نے پہلے بھی میری بے عزتی کروائی تھی اب پھر پوری کلاس کے سامنے پوچھ رہا ہوں یہ جواب نہیں دیتا' لگتا ہے یہ لڑکا بہت ضدی قسم کا ہے۔ استاد نے ڈنڈا ہاتھ میں لہرایا اور قریب آ کر کہا: تمہیں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام آتا ہے؟ احمد نے سر ہلا کر کہا جی ہاں! بتاتے کیوں نہیں؟ احمد چپ ہو گیا۔ استاد نے پھر کہا: میں تمہاری پٹائی کروں گا تم نام کیوں نہیں بتاتے؟ احمد اب بھی خاموش رہا' ساری کلاس کے بچے حیران تھے کہ یہ تو اتنا لائق ہے بتا کیوں نہیں دیتا۔ استاد کو غصہ آ گیا' بار بار پوچھنے پر بھی اس نے نہ بتایا آخر استاد نے اسے دو چار ڈنڈے لگائے۔ احمد کو اپنی لیاقت کی وجہ سے کبھی سکول میں مار نہیں پڑی تھی یہ اس کی پہلی مرتبہ کلاس میں پٹائی ہوئی تو وہ رونے لگا۔ آنسو بہنے لگے' اتنے میں تفریح کی گھنٹی بجی' استاد کہنے لگے: اچھا میں اگلے پیریڈ میں آ رہا ہوں اور میں دیکھتا ہوں تم کیسے نام نہیں بتاتے' میں تمہاری ضد کو توڑ کر دکھاؤں گا۔ استاد غصے میں یہ کہہ کر چلے گئے۔ بچے بھی اٹھ گئے لیکن کچھ بچے ایسے تھے جو اس کے دوست تھے وہ اس کے قریب بیٹھ گئے' احمد بلک بلک کر رو رہا تھا آنسو پونچھ رہا تھا مگر کسی سے کچھ نہیں کہہ رہا تھا۔ کچھ دیر بعد احمد باہر نکلا اور منہ ہاتھ دھو کر آ گیا۔ تفریح کے بعد وہ اپنی کرسی پر بیٹھا ہوا تھا استاد دوبارہ آ گئے' اپنا ڈنڈا لہراتے ہوئے انہوں نے کہا: احمد کھڑے ہو جاؤ! احمد کھڑا ہو گیا۔ انہوں نے پوچھا بتاؤ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام کیا ہے؟ احمد نے انتہائی ادب اور احترام اور سر جھکا کر کہا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم استاد خوش ہو گئے۔ کہنے لگے تم نے پہلے کیوں نہیں بتایا؟ احمد پھر خاموش رہا' اب استاد سمجھ گئے کہ اس کے پیچھے کوئی راز ہے۔ استاد قریب آئے احمد کے سر پر شفقت سے ہاتھ رکھا پھر بولے تم میرے اچھے شاگرد ہو' میرے بیٹے کی مانند ہو' میں نے تم سے کہا تھا وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا پڑھنا تم نے وہاں بھی والے پڑھا تھا اور اب بھی پہلے بار بار پوچھنے پر بھی تم نے نام نہیں بتایا تھا اور اب بتا دیا آخر وجہ کیا ہے؟ جب احمد کو پیار ملا تو اس نے پھر بلک بلک کر رونا شروع کر دیا۔ استاد نے تسلی دی بیٹے رو نہیں بتاؤ وجہ کیا ہے؟ احمد آنسو خشک کرتے ہوئے کہنے لگا: اصل بات یہ ہے کہ میرے ابو دنیا سے رخصت ہو گئے ہیں انہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بہت محبت تھی وہ مجھے نصیحت کیا کرتے تھے بیٹا تم کبھی بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام بے ادبی سے نہیں لینا اس لئے والا کے بجائے میں نے والے کہا یعنی:۔

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والے
مرادیں غریبوں کی برلانے والے

یہ سن کر ندامت کے مارے استاد صاحب کا پسینہ بہنے لگا' پھر انہوں لرزتی ہوئی آواز میں پوچھا: اور تم نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام کیوں نہیں بتایا؟ میرے ابو مجھے کہا کرتے تھے بیٹا نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام کبھی بھی بے وضو نہیں لینا۔ میرا اس وقت وضو نہیں تھا' آپ کی مار میں نے کھالی آپ میری ہڈیاں بھی توڑ دیتے تو میں برداشت کر لیتا میں مار تو کھا لیتا لیکن اپنے آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام بے وضو نہ لیتا۔ اب میں تفریح کے دوران وضو کر کے آیا ہوں آپ نے پوچھا میں نے اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام بتا دیا۔ یہ سن کر استاد صاحب کی آنکھیں بھر آئیں پوری کلاس پر بھی سکتہ طاری تھا۔

## 40 سال سے کبھی کوئی پریشانی نہیں آئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ میں مقامی پرائیویٹ کمپنی میں جاب کرتی ہوں اور اپنے اور لوگوں کے طبی و روحانی تجربات و مشاہدات اکثر ماہنامہ عبقری کو لکھ کر بھیجتی ہوں اور مجھے بہت خوشی ہوتی ہے جب میرا بتایا کوئی ٹوٹکہ یا وظیفہ عبقری میں چھپتا ہے۔ چند دن پہلے میرے ایک کلائنٹ نے آ کر مجھے اپنی زندگی کا ایک زبردست تجربہ بتایا۔ انہوں نے کہا کہ میں ایک درود پاک پڑھتا ہوں' اس کے پڑھنے سے مجھے بہت سکون ملتا ہے اور زندگی کی مشکلات بالکل ختم ہو گئی ہیں۔ مجھے کبھی کوئی ٹینشن' پریشانی' مشکل نہیں ہوئی اور جب سے پڑھ رہا ہوں ہر مقام پر زبردست فتح و نصرت ملتی ہے۔ وہ بتانے لگے کہ 35 سے 40 سال ہو گئے ہیں میں یہ درود پاک پڑھ رہا ہوں۔ میری زندگی میں سکھ ہی سکھ ہے۔ میں نے جیسے ہی یہ مشاہدہ سنا' سوچا قارئین عبقری کو بتاؤں' فوراً قلم اٹھایا اور لکھنے بیٹھ گئی۔ کیونکہ عبقری بلا مبالغہ لاکھوں کی تعداد میں لوگ پڑھتے ہیں اور جہاں لاکھوں کا فائدہ وہاں میرے لیے صدقہ جاریہ' درود پاک درج ذیل ہے: صَلَّى اللهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ، صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ (فرحت' لاہور)

# پاک سوسائٹی پر مُوجود مشہور و معروف مصنفین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد |
| نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی |
| فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایت اللّٰہ التمش |
| قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم |
| نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی |
| نگہت عبداللّٰہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین |
| رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیم الحق |
| رفعت سراج | اُمِ مریم | نایاب جیلانی | ایماے راحت |

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حنا ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براوزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

# جنات بولے خبردار یہ گھر ہمارا ہے چھوڑ جاؤ ورنہ!

(پ۔ج)

’’ہمارے گھر میں جنات ہیں‘‘ اور وہ خود کو اس کا گھر مالک کہتے ہیں۔ شادی سے پہلے وہ میری ساس صاحبہ کو بہت زیادہ تنگ کرتے تھے‘ اکثر جنات میری ساس سے ملاقات کرتے اور کہتے کہ تم اس گھر سے چلی جاؤ‘ یہ ہمارا گھر ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری شادی کو پانچ سال ہوگئے ہیں‘ میری ساس اور سسر دونوں ہی اس وقت دنیا سے جاچکے ہیں‘ میری ساس شادی سے پہلے اور سسر شادی کے بعد فوت ہوئے۔ میری شادی میری پھپھو کے گھر ہوئی‘ میرے ساس سسر بہت ہی اچھے تھے‘ شادی سے پہلے بھی میرے ساتھ بہت شفقت سے پیش آتے اور شادی کے بعد میرے سسر نے مجھے میرے سگے باپ سے زیادہ پیار دیا‘ اور اتنا پیار اور توجہ دی کبھی مجھے میرے گھر کی یاد تک نہ آنے دی۔ وہ بہت ہی اچھے انسان تھے ایسے انسان دنیا میں کم ہی ہوتے ہیں۔ اب میں آتی ہوں اصل مسئلے کی طرف ’’ہمارے گھر میں جنات ہیں‘‘ اور وہ خود کو اس کا گھر مالک کہتے ہیں۔ شادی سے پہلے وہ میری ساس صاحبہ کو بہت زیادہ تنگ کرتے تھے‘ اکثر جنات میری ساس سے ملاقات کرتے اور کہتے کہ تم اس گھر سے چلی جاؤ‘ یہ ہمارا گھر ہے وہ سب کو بتاتی مگر کوئی بھی ان کا یقین نہیں کرتے تھے‘ بالآخران کے ہاتھوں پر زخم بن گئے‘ جتنے زیادہ علاج کرواتے اتنے ہی زیادہ ہاتھ خراب ہوجاتے۔ ان کو جنات نے اتنی زیادہ تکلیف دی کہ وہ اسی تکلیف کی وجہ سے دنیا سے رخصت ہوگئیں۔ جب ان کو جنات نظر آتے تو وہ اپنے بچوں کو گھر سے باہر بھیج دیتیں اور اونچی اونچی آواز میں ہنسنا شروع کردیتیں‘ بچے بہت زیادہ خوفزدہ ہوجاتے تھے۔ میری محترم ساس صاحبہ کی وفات کے بعد جب میری شادی ہوئی اور میں اس گھر میں دلہن بن کر آئی تو اس وقت سے لے کر آج تک کوئی ایک دن بھی ایسا نہیں گزرا کہ میں ٹھیک رہی ہوں‘ ہروقت کوئی نہ کوئی مسئلہ‘ کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا رہتی ہوں۔ ہر کوئی کہتا ہے کہ گھر بدل دیں‘ یہ جنات آپ کو اذیتیں دیتے رہیں گے‘ اس گھر پر ان جنات کا قبضہ ہے وہ آپ کو ہرگز نہیں چھوڑیں گے۔

جنات نے ہمیں بہت مرتبہ گھر چھوڑنے کو کہا‘ مگر ہم نہیں گئے‘ جب جنات کہتے تھے اس وقت ہمارے پاس اتنا سرمایہ تھا کہ ہم یہ گھر چھوڑ کر کہیں بھی چھوٹا سا گھر بنا سکتے تھے مگر اب گزشتہ چار سال سے جنات نے ہمیں کہنا چھوڑ دیا ہے کہ اس گھر سے چلے جاؤ‘ اب ہمارے ساتھ ایک اور کہانی چل نکلی ہے اور وہ یہ ہے کہ میرے میاں کا کاروبار بالکل ختم ہوگیا ہے‘ میرے میاں نے چھوٹے بھائی کو زمین بیچ کر بیرون ملک بھیجا تھا مگر وہاں اس کے ساتھ دھوکہ ہوگیا اور وہ سب کچھ لٹا کر واپس آگیا اب وہ بھی بیروزگار ہے‘ ہر طرف سے ناکامی ہی ناکامی ہے‘ اب نوبت یہاں تک آگئی ہے کہ کئی کئی دن ہمارے گھر چولہا نہیں جلتا‘ ہر چیز دن بدن ختم ہوتی جارہی ہے‘ میرے شوہر اب ایسے لگتے ہیں کہ جیسے صدیوں سے بیمار ہوں‘ حالانکہ وہ بالکل ٹھیک ہیں‘ ان کا وزن دن بدن کم ہوتا جارہا ہے‘ گھر میں ہروقت بیماریاں‘ لڑائی جھگڑے اور فاقے ہوگئے ہیں۔ ان جنات نے میری زندگی اجیرن کرکے رکھ دی ہے‘ ہمارے کپڑے‘ ہمارا کھانا سب برباد کردیتے ہیں۔ میرے شوہر اب کہتے ہیں کہ مجھے معلوم ہوتا کہ میرے ساتھ اتنا بُرا ہوگا تو میں یہ گھر کب کا بیچ چکا ہوتا۔ مگر اب کیا ہوسکتا ہے؟ جنات نے ہمارا جینا حرام کردیا ہے ہم کیا کریں؟ کچھ سمجھ نہیں آتا کوئی ہمیں ایک روپیہ تک نہیں دیتا۔ میں اپنے شوہر سے بہت محبت کرتی ہوں‘ مگر نا معلوم کیوں میں ان سے شدید بدتمیزی کرتی ہوں۔

## سورۂ کوثر کا کمال! کمیٹی آپ ہی کی نکلے گی!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہماری دعا ہے کہ آپ ہمیشہ خوش رہیں‘ جب سے عبقری ملا ہے خوب فائدہ ہورہا ہے۔ جس کو بھی عبقری کا بتایا وہ اس کا گرویدہ ہوگیا۔ میں نے ایک جگہ کمیٹی ڈالی ہوئی تھی اور ان دنوں مجھے پیسوں کی سخت ضرورت تھی اور مجھے کمیٹی لازمی چاہیے تھی‘ میرے دکان مالک نے مجھے کہا کہ آج کمیٹی نکالنے جانا ہے‘ میں اس کے ساتھ چل پڑا‘ راستے میں درود شریف پڑھا اور اس کے بعد سورۂ کوثر پڑھنا شروع کردی‘ کمیٹی والے کے پاس پہنچ گئے‘ وہاں بھی سورۂ کوثر پڑھتا رہا۔ کمیٹی والے نے مجھے کہا کہ ایک پرچی آپ نے اٹھانی ہے اور ایک کسی اور نے‘ میں نے بسم اللہ کے بعد سورۂ کوثر پڑھتے ہوئے ایک پرچی اٹھائی‘ تو میں حیران رہ گیا کہ میرا نام میرے سامنے لکھا ہوا تھا‘ وہ کمیٹی والا کہنے لگا ’’یار کیا بات ہے‘ کمال کردیا آپ نے‘ آپ ویسے پڑھ کیا رہے ہو؟ میں نے کہا: جناب یہ تو صرف سورۂ کوثر کا کمال ہے۔ (محمد ظہیر‘ عارفوالہ)

## ارے! آپ تو چرواہے تھے؟ یہ مقام کیسے پایا؟

(فرزانہ صغیر)

حضرت لقمان علیہ الصلوٰۃ والسلام ایک دن اپنے شاگردوں اور دوستوں کو حکمت اور دانائی کا درس دے رہے تھے سب لوگ ان کے سبق کو بہت غور سے سن رہے تھے۔ ایک شخص درس میں بیٹھا آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بہت غور سے دیکھ رہا تھا۔ اُسے آپ کی آواز جانی پہچانی معلوم ہورہی تھی۔ آخر جب آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام درس سے فارغ ہوگئے تو آگے بڑھا اور بولا میں فلاں مقام پر کسی زمانے میں بکریاں چرایا کرتا تھا بکریاں چروانے والا میرا ایک ساتھی تھا اس شخص کی صورت اور آواز بالکل آپ جیسی تھی۔ ہاں مجھے یاد ہے۔ میں وہی ہوں‘ حضرت لقمان علیہ الصلوٰۃ والسلام بولے۔ اس شخص نے حیران ہوکر پوچھا آپ کو یہ مرتبہ کس طرح حاصل ہوا؟ حضرت لقمان علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: دو باتوں سے ایک سچ بولنا‘ دوسرا بغیر ضرورت بات نہ کرنا۔

**امام شعبی رحمۃ اللہ علیہ کی امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو نصیحت:** حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ایک روز کسی کام سے بازار جارہے تھے‘ راستے میں ان کی ملاقات حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ سے ہوگئی۔ ان کی شکل وصورت دیکھ کر وہ سمجھے کہ یہ کوئی طالب علم ہے۔ چنانچہ حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں اپنے پاس بلایا اور پوچھنے لگے: اے نوجوان! کہاں جارہے ہو؟ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا میں ایک تاجر کے پاس جارہا ہوں۔ ان کی بات سن کر حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: میرا مطلب ہے تم کس سے پڑھتے ہو؟ یہ سن کر آپ شرمندہ ہوئے اور بولے میں کسی سے بھی نہیں پڑھتا۔ اس پر حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے: تم علماء کی صحبت میں بیٹھا کرو‘ مجھے تمہارے اندر قابلیت کے جوہر نظر آتے ہیں۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت شعبی رحمۃ اللہ علیہ کی یہ بات میرے دل میں گھر کرگئی میں بازار چھوڑ کر صرف علم کا ہوکر رہ گیا۔

**(بقیہ: اسم اعظم کے روحانی دم سے جسمانی وروحانی مسائل ختم)**

ہاتھ کھینچ لیے‘ انہوں نے میرا مذاق بھی اڑایا اور کھانے شروع کردیئے‘ مالٹے کھا کر سوئے تو جو ساتھی مالٹے چوری کرکے لایا تھا اسے اسی رات کسی نے غلطی سے گولی ماردی‘ انہوں نے مارنا کسی اور کو تھا اور گولی اس کو لگ گئی۔ گولی لگنے کی وجہ سے اس کا بازو کٹ گیا۔ تو میں نے دل میں کہا کہ یااللہ یہ انجام ہے اس کا جو ناحق کسی کا حق کھائے۔ میرے مزاج میں یہ تبدیلی صرف ہر ماہ اسم اعظم کے روحانی دم میں شرکت کی وجہ سے آرہی ہے۔ (محمد کامران احمد)

**دست تے فوراً بند:** دس گرام دھنیا کے سبز پتے' اجوائن دیسی پانچ گرام اور لاہوری نمک سات گرام ہمراہ ایک پاؤ پانی کے رگڑ کر پینے سے ہر قسم کے دست اور قے فوراً بند ہوجاتے ہیں' ہیضہ کیلئے تیر بہدف دوا ہے۔

# ”جاؤ اب مانگ کر لاؤ اور ہمیں کھلاؤ“ اور میں فقیر بن گیا

**والد نے میری نئی والدہ کی عیاشی بدمعاشی میں دس ایکڑ زمین فروخت کردی۔ اڑھائی ایکڑ زمین باقی بچی ایک دن میری دادی اماں قرآن اٹھا کر لے آئی اور میرے والد کی جھولی میں رکھ دیا اور کہا کہ باقی زمین فروخت نہ کرنا لیکن میرے والد نے ایک نہ مانی وہ زمین بھی فروخت کر دی گھر بھی فروخت کر دیا**

میرے پاس ایک بوڑھا شخص جس کا نام (م) تھا خیرات لینے آتا تھا میں اسے خیرات دیتا تھا اور عیدالاضحیٰ پر قربانی کی کھال وغیرہ اور گاہے بگاہے صدقہ زکوٰۃ دیتا رہتا تھا اور شخص پندرہ بیس دن بعد میری دکان سے اکثر پانچ سات سو روپے کا سودا لے جاتا تھا اور امانتاً رقم بھی میرے پاس رکھوا جاتا تھا۔ میں نے اس سے کئی دفعہ پوچھا بابا جی اتنا سودا سلف کیا کرتے ہو؟ اتنا تو میرے گھر کا بھی خرچ نہیں ہے۔ وہ کہتا کہ میں اندرون سندھ میں رہتا تھا میری بیوی اور بچوں کو اغوا کاروں نے اغواء کرلیا۔ ایک بیٹی بچ گئی تھی جو قریبی کالونی میں رہتی ہے شادی شدہ ہے یہ سارا سامان اس کیلئے لے جاتا ہوں۔ تقریباً چار سال گزر گئے مجھے اس بزرگ کی باتوں میں کچھ صداقت نظر نہ آئی میں نے آہستہ آہستہ اسے خیرات صدقہ دینا بند کر دیا۔ کبھی کبھار کچھ مدد کر دیتا۔ ایک ہفتہ قبل وہ بوڑھا فقیر میری دکان کے سامنے صبح صبح کھڑا تھا میں دکان کھولنے کیلئے بازار آیا' اس شخص کی چادر (تہہ بند) کھلی ہوئی تھی کچھ شرارتی لڑکے اور ہمسائے اکٹھے ہو کر اس کا مذاق اڑا رہے تھے میں نے ان کو منع کیا اور شٹر کھولنے کے بعد باباجی کو دکان کے اندر لے آیا اور خود اس کی چادر درست کر کے باندھی اور ان سے کہا بابا جی اب آپ بہت ضعیف ہوگئے ہیں بازار میں خیرات یا سودا لینے نہ آیا کریں۔ اب عمر کا آخری حصہ ہے گھر میں رہا کریں اور اللہ کا ذکر کیا کریں۔ لیکن دو دن بعد پھر مجھے مانگتے ہوئے نظر آئے۔ آج صبح حسب معمول میں نے دکان کھولی اور اللہ کے ذکر میں مشغول ہوگیا اس بوڑھے بابا کی بیٹی آگئی جو پہلے بھی کبھی کبھار اپنے والد کے ساتھ دکان پر آیا کرتی تھی اور مجھے کہنے لگی کہ بھائی جان میرے گھر والا (یعنی اس کا خاوند) سخت بیمار ہے ہسپتال میں داخل ہے ہمیں عشر زکوٰۃ سے کچھ رقم لے دو کیونکہ آپ کا لوگوں سے تعلق واسطہ ہے۔ میں نے کہا کہ آپ کے گھر والے کو کیا بیماری ہے؟ کہنے لگی اسے بہت شوگر ہے تقریباً 500 تک ہے اور جگر بھی کام نہیں کرتا' میرے خاوند کو کسی نے تعویذ ڈال دیئے تھے اس کے تمام بدن میں آگ لگی رہتی تھی۔ ابھی کچھ دن پہلے ایک بزرگ سے تعویذ نکلوائے ہیں اب ان کو کافی فرق ہے لیکن اب اس کے علاج کیلئے ہمارے پاس رقم نہیں ہے۔ میں نے اسے سمجھایا کہ باجی اپنے والد صاحب سے کہو کہ خیرات نہ مانگا کریں وہ میری بات سنتے ہی رو پڑی اور اتنا روئی کہ خدا کی پناہ اور پھر کہانی سنانا شروع کی کہ میرا والد اپنے کیئے کی سزا اٹھا رہا ہے اس نے جو کہانی بتائی وہ کچھ یوں ہے: میرے دادا ابو کی 60 ایکڑ زمین اندرون سندھ میں تھی جس میں سے میرے والد کے حصہ میں ساڑھے بارہ ایکڑ اراضی آتی تھی میرے والد نے پہلے ایک شادی کی جو تقریباً تین سال رکھی اس میں سے کوئی اولاد نہ ہوئی' میرے والد کے سسرال والوں نے طلاق لے لی۔ دوسری شادی میری والدہ سے کی جو کہ خاندان میں تھی جس میں سے ہم تین بہنیں اور دو بھائی تھے۔ اب جن میں سے ہم دو بہنیں اور ایک بھائی زندہ ہے۔ اس کے بعد میرے والد نے ایک دوسرے خاندان میں شادی کیلئے رجوع کیا' میری بڑی بہن جو ابھی بالغ بھی نہ تھی اپنی شادی کیلئے اسی خاندان میں ایک لڑکے کو دے دی۔ انہوں نے کہا کہ ہم اپنی بچی جو ابھی کچھ چھوٹی ہے بڑی ہونے پر آپ کو بیاہ دیں گے۔ تقریباً دو ماہ بعد وہ لوگ رات کی تاریکی میں میری بہن کو کسی کے گھر میں چھوڑ کر اپنا مکان بیچ کر نکل گئے۔ میرے والد نے چوتھی شادی (ش) عورت سے کی جو بہت ظالم ہے اس کو بیاہ کر میرا والد ہمارے گھر لے آیا۔ میری سگی والدہ نے اپنی سوکن کو برداشت کیا میرا والد میری والدہ کو بہت مارتا تھا میری والدہ کہتی تھیں کہ میں تیرا گھر چھوڑ کر نہیں جاؤں گی۔ میرے والد نے میری نئی والدہ کی عیاشی بدمعاشی میں دس ایکڑ زمین فروخت کردی۔ اڑھائی ایکڑ زمین باقی بچی ایک دن میری دادا اماں قرآن اٹھا کر لے آئی اور میرے والد کے ہاتھ پر رکھ دیا اور کہا کہ باقی زمین فروخت نہ کرنا لیکن میرے والد نے ایک نہ مانی وہ زمین بھی فروخت کردی گھر بھی فروخت کر دیا' میری والدہ اپنے والدین (یعنی میرے نانا نانی) کے گھر چلی گئی۔ میری دادی اماں فوت ہوگئی ہم دونوں بہنوں کی شادی ہوگئی' میرا بھائی مل میں ملازم ہے۔ نئی والدہ نے میرے والد کو خوب دونوں ہاتھوں لوٹا جب رقم ختم ہوگئی تو رہائش تبدیل کرنا شروع کردی' اس میں سے بھی اولاد ہے اب وہ کہتی ہے کہ جاؤ مانگ کر لاؤ اور ہمیں کھلاؤ۔ پر یہ فقیر بن گیا' وہ بیوی اب قریبی شہر میں ہے یہ اب بستر مرگ پر ہے پچھلے دنوں میں اپنے والد کو نہلا رہی تھی تو بہت رو رہا تھا کہتا تھا کہ آہستہ صابن لگاؤ میرے جسم میں درد ہے۔ میں نے کہا کیسا درد ہے؟ کہنے لگے تمہاری سوتیلی ماں نے مجھے ڈنڈے مارے ہیں اور گھر سے نکال دیا ہے کہتی ہے کہ مانگ کر لاؤ۔ بیشک ہمارا والد قصوروار ہے لیکن میں اسے دھکا نہیں دے سکتی کیونکہ یہ میرا باپ ہے میرے تایا چاچا بھی اب میرے والد کے وارث نہیں بنتے۔ پچھلے ایک ماہ کی بات ہے میرا والد اپنے پرانے دوستوں کے پاس گیا اور ان سے کہا کہ (میری بیوی جو ابھی جوان ہے خوبصورت ہے اور میری بچی جو اس میں سے ہے) ان دونوں کو اٹھا کر لے جاؤ میں اس کام میں آپ کی مدد کروں گا کیونکہ اب میری بیوی اور بچے میرا کہنا نہیں مانتے۔ میرے بھائی کو پتا چلا تو اس نے میرے والد کو کہا کہ اگر آپ نے یہ حرکت کی تو میں آپ کو قتل کر کے نہر میں پھینک دوں گا۔ اس کے بعد میرا والد اس حرکت سے باز آیا۔ میرے بھائی نے کہا وہ جیسی بھی ہے آخر ہماری سوتیلی ماں ہے اور اس کی لڑکی ہماری بہن ہے لوگ کیا کہیں گے۔

**کتے دنبے کھا گئے:** ہمارے علاقے کے نائب تحصیلدار نے چار عدد دنبے ادھار لئے اور تین ماہ بعد پیسے دینے کا وعدہ کرلیا وہ چاروں دنبے تحصیلدار نے پٹواری کے گھر بھیج دیئے۔ جب تحصیلدار کا تبادلہ ہوگیا تو پٹواری صاحب نے وہ دنبے میرے گھر بھیج دیئے کہ ان کو اب چارہ وغیرہ تم ڈال دیا کرو۔ مگر حق دار کو پیسے نہ دیئے۔ میں ان دنبوں کو دو سال چارہ ڈالتا رہا دو سال بعد ان دنبوں نے دو بچے دیئے۔ رمضان شریف کا مہینہ تھا ہم نماز تراویح ادا کر کے واپس گھر آئے۔ رات کے آخری پہر تمام (4) دنبوں کو آوارہ کتوں نے چیر پھاڑ دیا صرف وہ بچے بچ گئے بعد میں پتا چلا تحصیلدار جو بچے اٹھا کر لے گیا تھا وہ بھی نہ بچے۔ ہمارا تمام مال مویشی اللہ پاک نے اپنی حفظ و ایمان میں رکھے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میرا نام اور شہر کا نام ہرگز شائع نہ کیجئے گا۔

## جامن کے پتے شکر ملا کر پیئے! بواسیر ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں یہ نسخہ بواسیر کے علاج کا عبقری قارئین کیلئے بھیج رہی ہوں اور آزمودہ بھی ہے۔ بہترین ٹوٹکہ ہے۔ چند دن میں ہی آرام آجاتا ہے۔ ھوالشافی: جامن کے نرم پتے لیکر کونڈی میں پیس لیں' پھر پانی ڈال کر اس کو چھان کر رس گلاس میں نکال لیں' اس میں شکر ملا کر پی لیں۔ (نوٹ: صرف دیسی شکر ڈالنی ہے چینی ہرگز نہیں ڈالنی) مجھے تو صرف دو مرتبہ استعمال کرنے سے ہی آرام آ گیا تھا۔ (لبنیٰ فیصل آباد)

توبہ کی توفیق: جو شخص یَامُؤخِرُ کثرت سے پڑھے اسے انشاء اللہ سچی توبہ کی توفیق مل جائے گی۔ شیخ بونی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ جب انسان کی عمر ختم ہونے کے قریب آجائے اور اس کی نیکیاں بہت کم ہوں گی۔

# قارئین کے سوال قارئین کے جواب

قارئین! زیر نظر سلسلہ دراصل قارئین کے سوالات کیلئے ہے اور اس کا جواب بھی قارئین ہی دیں گے۔ آزمودہ ٹوٹکہ' تجربہ' کوئی فارمولہ آپ صفحے کے ایک طرف ضرور تحریر کریں۔ یہ جوابات ہم رسالہ میں شائع کریں گے' کوشش کریں کہ آپ کے جوابات 20 تاریخ سے پہلے پہنچ جائیں۔

## اپریل کے سوالات

**1**۔ محترم قارئین! میں تقریباً **10** سال پہلے میں ایک عادت بد میں مبتلا ہوگیا تھا جس کے سال یا دو سال بعد سے میری طبیعت بہت خراب رہنے لگی اور بدخوابی کا مرض لاحق ہوگیا۔ جس کے بعد میری حالت یہ ہے کہ میرے ہاتھ بہت زیادہ کانپتے ہیں' خاص طور پر جب کوئی ذمہ داری والا کام ہو' حتیٰ کہ چائے کی پیالی بھی منہ تک لانا مشکل ہوتی ہے اور میں نے بہت علاج کروائے مگر صرف وقتی فائدہ ہوتا ہے۔ تھوڑا سا چل لوں دل کی دھڑکن بہت تیز اور سانس پھول جاتا ہے۔ پنڈلیوں میں درد' جسم ٹوٹتا ہے۔ ابھی شادی کی تیاریاں ہورہی ہیں اور میں پریشانی میں آپ کو خط لکھ رہا ہوں۔ **(ع، ب، ع' کراچی)**

**2**۔ محترم قارئین! آپ پر اللہ تعالیٰ کی بے شمار رحمتیں ہوں' میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری دونوں ٹیوبز بند ہیں۔ تمام علاج کرواچکی ہوں' قارئین سے التجا ہے کہ کسی کے پاس بند ٹیوبز کھولنے کا علاج ہے تو برائے مہربانی ماہنامہ عبقری کو بذریعہ خط جلد از جلد بتادیجئے۔ میں ساری زندگی آپ کو دعائیں دوں گی۔ **(پوشیدہ)**

**3**۔ محترم قارئین! گزشتہ چند سالوں سے مندرجہ ذیل تکلیف ہے' کافی علاج کیا' عارضی طور پر کچھ فائدہ ہوجاتا ہے' لیکن پھر وہی تکلیف ہوتی ہے۔ سائل کو گرمی کے موسم میں بدن کے مختلف حصوں سے انتہائی شدید بدبو آتی ہے۔ میں خود بھی اور دوسرے بھی محسوس کرتے ہیں۔ شرم کے بارے کسی سے ملنے بھی نہیں جاتا۔ کمرے میں قید ہوکر رہ گیا ہوں' صفائی کا خاص خیال رکھتا ہوں لیکن پسینہ آتا ہے تو ساتھ ہی بدبو آنا شروع ہوجاتی ہے۔ **(محمد انور لاچی' کوہاٹ)**

**4۔ بال بہت گرتے ہیں:** محترم قارئین! میں عبقری کا نیا قاری ہوں' پچھلے چار ماہ سے پڑھ رہا ہوں' اس رسالہ کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے' قارئین! میں چاہتا ہوں میرے بال بے انتہا مضبوط' گھنے' موٹے اور چمکدار ہوجائیں' مجھے کوئی ٹوٹکہ یا نسخہ بتائیں' جن کو میں اپناؤں اور مجھے بالوں کے سلسلے میں فائدے حاصل ہوں اور ایسی عادات کے بارے میں بھی بتائیں انتہائی مشکور رہوں گا۔ **(محمد مہدی اکبر' بھکر)**

## مارچ کے جوابات

**1**۔ میرے بڑے بھائی نعت خواں ہیں' ان کے ساتھ یہ مسئلہ تھا کہ جب بھی نعت پڑھتے ان کے گلے میں خراش شروع ہوجاتی' انہیں کسی نے درج ذیل ٹوٹکہ بتایا الحمدللہ اس پر عمل کرنے سے اب ان کی آواز بہترین اور کبھی گلے میں خراش نہیں ہوئی ہے۔ سوتے وقت لعوق سپستاں ایک چائے کی چمچ چاٹیں اور ٹھنڈا پانی نہ پئیں۔ اس کے علاوہ جب بھی خطبہ دینے بیٹھیں عبقری دواخانہ کی ستر شفا ئیں چنے کے برابر منہ میں نسوار کی طرح رکھ لیں۔ انشاء اللہ آپ کو کبھی بھی گلے کے مسائل نہ ہوں گے اور آپ کی آواز بھی بہترین ہوجائے گی۔ **(محمد کامران قادری' کراچی)**

**2**۔ سب سے پہلے تو آپ اپنے آپ کو آرام دیں اور اتنا پریشان نہ ہوں۔ آپ مستقل مزاجی سے علاج کرائیں ٹھیک ہوجائیں گے۔ درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ **ھوالشافی:** مغز املی کلاں' ستاور' بیج بند سرخ' تالمکھانہ' اندر جو شیریں' بدھارا' تخم لاجونتی' اسگندھ' بہمن سفید' مصری ان تمام دس چیزوں کو ہم وزن لے کر پیس کر کسی جار میں محفوظ رکھیں۔ اس دوا کا ایک چمچ چائے والا صبح و شام پانی سے کھالیا کریں۔ صبح دس بجے اور رات کو معجون مراد ایک چمچ چائے والا اور حب جالینوس دو گولی دودھ سے کھالیا کریں۔ خوش رہنے کی کوشش کریں۔ صبح کی سیر ضرور کریں' ورزش کی عادت اپنائیں' جسم اور ٹانگوں کی روغن زیتون سے مالش کیا کریں۔ **(عبدالماجد' راولپنڈی)**

**3**۔ محترم کسان بھائی! آپ جب بھی گندم کا بیج ڈالیں تو بیج ڈالتے ہوئے اللہ الصمد کا ورد ضرور کرتے رہیں۔ اس کے ساتھ سورۂ ھمزۃ تین بار اور بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ سات بار اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پانی پر پھونک مار کر چھڑکاؤ کریں۔ اس کے ساتھ عشر کی نیت ضرور کریں۔ یہ ہمارا آزمودہ ہے۔ **(محی الدین' شیخوپورہ)**

**4**۔ چاول اور دودھ کا استعمال نہ کریں۔ البتہ دودھ والی چائے پی سکتی ہیں۔ گوشت، انڈا، پالک، میتھی، پھلیاں وغیرہ اور دالیں پکا کر کھالیا کریں بلاوجہ پریشان نہ ہوں۔ پرہیز کیا تو داغ کم ہوتے جائیں گے' بڑھیں گے نہیں۔ ساتھ عبقری دواخانہ کا ''برص پھلبہری کورس'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ **(صوبہ بشیر' لاہور)**

# مناقب اہل بیت اطہار رضی اللہ عنہم

انتخاب: کمی احمد پوری

حضرت حبہ عرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو منبر پر مسکراتے ہوئے دیکھا اور میں نے کبھی بھی آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس سے زیادہ مسکراتے ہوئے نہیں دیکھا۔ یہاں تک کہ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دانت مبارک نظر آنے لگے۔ پھر آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ''مجھے اپنے والد محترم ابوطالب کا قول یاد آگیا تھا۔ ایک دن وہ ہمارے پاس تشریف لائے جبکہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھا اور ہم وادی نخلہ میں نماز ادا کررہے تھے پس انہوں نے کہا: اے میرے بھتیجے! آپ کیا کررہے ہیں؟ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو اسلام کی دعوت دی تو انہوں نے کہا: جو کچھ آپ کررہے ہیں یا کہہ رہے ہیں اس میں کوئی حرج نہیں لیکن آپ کبھی بھی (تجربہ میں) میری عمر سے زیادہ نہیں ہوسکتے۔ پس حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد محترم کی بات پر مسکرادیئے اور پھر فرمایا: اے اللہ! میں نہیں جانتا کہ مجھ سے پہلے اس امت کے کسی اور فرد نے تیری عبادت کی ہو سوائے تیرے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے' یہ تین مرتبہ دہرایا پھر فرمایا: تحقیق میں نے عامۃ الناس کے نماز پڑھنے سے سات سال پہلے نماز ادا کی۔'' **(اس حدیث کو امام احمد بن حنبل نے روایت کیا ہے)**

## خارش اتنی شدید اور علاج اتنا آسان اور سستا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں گزشتہ چار سال سے عبقری رسالہ پڑھ رہا ہوں' بہت ہی لاجواب ہے۔ میری اہلیہ کو بہت ہی شدید خارش کی بیماری تھی' بہت علاج کروائے' ٹیکے لگوائے' مرہم استعمال کیں مگر وقتی فرق بھی نہ پڑتا۔ پھر مجھے کسی نے بتایا کہ ویجی بیکٹ کلفڈ امائیسین ویجائنل کریم چالیس گرام استعمال کریں۔ یہ کریم میں میڈیکل سٹور سے لے کر آیا۔ تقریباً چار ڈبیاں استعمال کیں میری بیوی بالکل ٹھیک ہوگئی۔ میری بیوی کا مرض جو مہنگے ترین علاج سے نہ جاتا تھا اس سستی سی کریم سے ختم ہوگیا۔ یہ تحریر میں خاص عبقری قارئین کیلئے لکھ رہا ہوں تاکہ کسی بہن کے کام آجائے۔ کسی بھی بہن کو پوشیدہ جگہ پر خارش ہو' دانے ہوں' سوجن یا پیپ وغیرہ یہ کریم استعمال کریں' بہترین رزلٹ دیتی ہے۔ **(زاہد اللہ' ضلع بنوں)**

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

☆ معافی چاہتا ہوں! ☆ کتاب پر لڑکیوں کے نام ☆ پاؤں پر چھالا ☆ گندا پانی ☆ تکالیف کا ازالہ ☆ اچھی خبر ☆ بیٹی کی وفات

**معافی چاہتا ہوں:** میں نے دیکھا کہ میرے پاس ایک بچہ ہے جو حقیقت میں میرا نہیں، میں اسے اپنے پاس رکھتی ہوں، جب اس بات کا میرے جیٹھ جیٹھانی کو پتہ چلتا ہے تو وہ ہمارے گھر آتے ہیں اور اس بچے کو اٹھاتے ہیں، ان کے بچے بھی اسے اٹھاتے ہیں، پھر میرا جیٹھ کہتا ہے کہ اگلی پچھلی تمام باتوں سے معافی چاہتا ہوں مجھے معاف کر دو یہ بچہ ہمارا ہے جو ہسپتال میں گم ہو گیا تھا لہٰذا یہ بچہ ہمیں دے دو۔ (ش۔کوئٹہ)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ کوئی ایسا سلسلہ یا سبب بن جائے گا کہ جس سے آپ کے جیٹھ جیٹھانی سے صلح صفائی ہو جائے گی اور ناراضگی دور ہو جائے گی۔ واللہ اعلم!

**پاؤں پر چھالا:** میں نے دیکھا کہ ایک سانپ ہمارے کمرے میں گھس آیا ہے اور میں بہت ڈر رہی ہوں، اتنے میں وہ تیزی سے میرے پاس سے گزرتا ہے تو اس کا منہ میرے پاؤں سے لگتا ہے اور میرے پاؤں پر چھالا بن جاتا ہے اور پاؤں سوج جاتا ہے، میں اپنے شوہر سے کہتی ہوں کہ میں نے آپ سے کہا تھا کہ سانپ کا منہ میرے پاؤں سے لگا ہے۔ (ن، پشاور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے حاسد دشمن آپ کے اہم کاموں میں خفیہ طور پر رکاوٹیں ڈالنے میں مصروف ہیں، تاہم آپ معوذتین ہر نماز کے بعد 41،41 بار پڑھ کر دعا کر لیا کریں، نیز یہ عمل کم از کم 90 دن کرنا ہوگا، ناغہ کے دن بعد میں شمار کر لیا کریں، یہ عمل شروع کرنے سے پہلے گوشت کا صدقہ دینا ہوگا۔ واللہ اعلم!

**جنرل سرجری:** میں نے اعلیٰ تعلیم کیلئے استخارہ کیا تو دیکھا کہ میں ہسپتال میں جنرل سرجری کے یونٹ میں بیٹھا ہوں اور 40 سے 50 مریض بیٹھے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ میں سمجھتا تھا کہ اب جنرل سرجری میں مریض نہیں آتے اور انکم نہیں ہوتی یہ اتنے سارے تو مریض ہیں۔ (مشتاق' لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق جو استخارہ آپ نے کیا ہے' اس کا واضح جواب آپ کو مل گیا ہے بس آپ جنرل سرجری ہی میں سپیشلائزیشن کریں انشاءاللہ کامیابی آپ کا مقدر ہوگی۔

**بیٹی کی وفات:** میں نے دیکھا کہ میری بیٹی بیرون ملک زیر تعلیم ہے میں نے اسے فوت ہوتے دیکھا۔ (ع، سرگودھا)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ ان شاءاللہ آپ کی بیٹی تعلیم کے میدان میں نمایاں کامیابی حاصل کرے گی۔ واللہ اعلم!

**تکالیف کا ازالہ:** میں نے دیکھا کہ میری شادی ایک ایسے شخص سے ہوئی ہے جو موٹا ہے اور تھوڑا گنجا بھی ہے۔ اسے دیکھ کر میں سوچ رہی ہوں کہ یہ تو وہ آدمی ہے جس سے میری خالہ زاد بہن کی شادی ہوئی تھی۔ اس نے تو کزن کو طلاق دے دی تھی' پھر یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ میری شادی اس سے کر دی گئی۔ وہ آدمی بہت خوش نظر آرہا ہے (حقیقت میں بھی اس نے میری کزن کو طلاق دے دی تھی) (غ، اسلام آباد)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ ان شاءاللہ آپ کی کزن کا کسی اچھی جگہ پر رشتہ طے پا جائے گا اور جو تکلیفیں اس نے اٹھائی ہیں اس کا ازالہ ہوگا۔ اسے کہیں کہ ہر نماز کے بعد یَابَدِیْعُ پڑھا کرے۔ واللہ اعلم!

**گندا پانی:** میری والدہ اکثر خواب میں بند دروازوں کو دیکھتی ہیں اور کبھی گندے پانی کو دیکھتی ہیں ہمیں یہ محسوس ہو رہا ہے کہ ہمارے سارے کاموں میں بندش ہے۔ (سنیہ، قصور)

**تعبیر:** آپ کی والدہ کے خواب کے مطابق ان کے ساتھ بندش ہی کا مسئلہ چل رہا ہے تاہم ان سے کہیں کہ گوشت کا صدقہ دیں اور روزانہ صبح شام سورہ طٰہٰ ایک ایک بار پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ یہ عمل کم از کم 40 دن پابندی سے کرنا ہوگا۔

**اچھی خبر:** میں نے دیکھا کہ میں اور میری امی بس میں بیٹھے ہیں۔ بس کالج کے سامنے رکی ہوئی ہے' اس میں اچانک دو تین عورتیں آتی ہیں میں خوش ہو کر کہتی ہوں کہ امی! خالہ آئی ہیں' مگر وہ مجھے دیکھ کر منہ پھیر لیتی ہیں۔ پھر میری امی کی کزن جیسی عورت بھی آتی ہے۔ منظر بدلتا ہے میں کسی اور گھر میں ہوں' وہاں پر میرے ننھیال سے بہت لوگ ہیں میں سیڑھیوں پر کھڑی ہوں' میری دو کزنز نیچے کھڑی ہیں ان میں سے میری چھوٹی کزن دوسری کزن کو کہتی ہے' مبارک ہو (ق) کو شہادت نصیب ہوئی ہے' یہ سن کر میں حیران ہو جاتی ہوں اتنی دیر میں (ق) کو کپڑے میں باندھ کر لایا جاتا ہے' میری کزن اس کا سر پکڑ کر پھر چھوڑتی ہے تو اس کی گردن ڈھلک کر نیچے گر جاتی ہے' اس کپڑے کی گٹھڑی میں اور بھی بہت سامان ہوتا ہے' پھر میں نے دیکھا میں بہت رو رہی ہوں اندر کمرے میں جاتی ہوں تو وہاں میری آنٹی ایک بڑے سائز کا قرآن پاک کھول کر بیٹھی ہیں (تبسم آرا' خانیوال)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ ان شاءاللہ آپ کو جلد اچھی خبر ملنے والی ہے تاہم آپ نماز کی پابندی کرتے ہوئے ہر نماز کے بعد یَابَشِیْرُ یَاخَبِیْرُ 21 بار پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ واللہ اعلم!

**کتاب پر لڑکیوں کے نام:** میں نے اپنے رشتے کے سلسلے میں استخارہ کیا تو دیکھا کہ میرے پاس ایف ایس سی کی بک ہے' سوچتی ہوں وہ بک اسے دے دوں' وہ ایف ایس سی کر رہا ہے اس کے کام آجائے گی۔ میں وہ کتاب کھولتی ہوں تو اس پر لڑکیوں کے نام لکھے ہوتے ہیں میں سوچتی ہوں یہ کیوں لکھے ہوں گے پھر یاد آتا ہے یہ بک تو میں نے ایک لڑکی سے لی تھی' اس نے لکھے ہوں گے' پھر اگلے پیج نکالتی ہوں تو اس پر بھی لڑکیوں کے نام ہوتے ہیں۔ ایک پیج کھولتی ہوں تو اس پر اس کا اور میرا نام لکھا ہوتا ہے' آگے کھولتی جاتی ہوں کچھ غزلیں اور میرا نام ہوتا ہے آگے اس کے کچھ ٹیسٹ اور ریاضی کے سوال ہوتے ہیں' اس کے آگے قرآن مجید کی آخری سورتوں والے چار پانچ پیج لگے ہوتے ہیں۔ میں سوچتی ہوں کہ اس کے رجسٹر میں قرآن مجید کی آخری سورتوں والے چار پانچ پیج لگے ہوتے ہیں۔ میں سوچتی ہوں کہ اس کے رجسٹر میں قرآن مجید کے پیج کیسے آئے ہوں گے پھر میری آنکھ کھل جاتی ہے۔ (عالیہ' لاہور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ پر حاسدین کی طرف سے بندش عائد کی گئی ہے اور جس جگہ آپ رشتہ کرنا چاہ رہی ہیں یہ عمل اسی وجہ سے ہو رہا ہے لیکن جیسا کہ پہلے بھی بتایا جا چکا ہے کہ اس جگہ پر رشتہ کرنا زندگی کی بھیانک غلطی ثابت ہوگا۔ آپ کسی بڑے فیصلے سے پہلے بندش کی کاٹ کروالیں اور اس کیلئے روزانہ سورہ طٰہٰ کی آیات 69-70 کو 313 بار پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔

**(بقیہ: پیغمبر اسلامؐ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک)**

اس کے مشکیزوں کا اوپر والا منہ بند کرکے نیچے کے سوراخ ایک برتن میں کھول دیے اور صحابہ کو پانی لینے کی آواز لگا دی گئی۔ سب نے پانی پیا۔ جانوروں کو پلایا اور سب سیر ہو گئے۔ وہ عورت کھڑی دیکھ رہی تھی چنانچہ جب اس کے مشکیزوں کا منہ بند کر دیا گیا تو ان میں پانی پہلے سے بھی زیادہ تھا۔ نبی کریم ﷺ نے اس عورت کیلئے کھانے کی کچھ چیزیں جمع کرنے کا حکم دیا تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عمدہ کھجوریں' آٹا اور ستو جمع کرکے ایک گٹھڑی باندھ کر اس کے حوالے کر دی۔ مسلمان اس عورت کے خاندان کو کچھ نہ کہا کرتے جبکہ ارد گرد کے علاقوں میں مشرکین پر حملہ کرتے رہتے۔ ایک دن وہ عورت اپنے گھر والوں کو کہنے لگی: میرا خیال ہے یہ لوگ تمہیں جان بوجھ کر چھوڑ دیتے ہیں تو کیا تمہیں اسلام کی طرف رغبت ہے؟ قوم نے اس عورت کی بات مان لی اور سب مسلمان ہو گئے۔ (البخاری 344)

**قے بند کرنے کیلئے:** کریلے کے پانی میں نمک ملا کر ہیضہ کے مریض کو پلانے سے قے اور دست فوراً بند ہوجاتے ہیں اور مرض میں افاقہ ہوجاتا ہے۔

حکیم عاشق حسین فاروقی کراچی

# خوشبو لگا کی دکان پر بیٹھا اور آمدن ڈبل

جب خوشبو لگا کر اپنی کپڑے کی دکان پر بیٹھتا ہوں میں نے واضح طور پر اس کا مشاہدہ کیا کہ میری آمدنی بڑھ جاتی ہے گاہک زیادہ آتے ہیں میرے اس تجربے کی تصدیق میرے بیٹے نے بھی کی کہ واقعی اباجان! جب آپ خوشبو لگا کر آتے ہیں تو گاہک زیادہ آتے ہیں۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے ایک بزرگ ہیں جن کو ہم چچا اقبال کہتے ہیں' چچا کپڑے کے تاجر ہیں اورانہوں نے ایک واقعہ سنایا کہ کراچی کی بولٹن مارکیٹ سے دکان کیلئے کپڑا لیا اور ایک رکشہ والے سے بات کی' کرایہ طے کرنے کے بعد سامان رکھا' میں موٹرسائیکل پر رکشے کے پیچھے پیچھے چلا آرہا تھا' ایک چورنگی پر سگنل بند ہونے اور پھر کھل جانے پر گاڑیوں کے ہجوم میں رکشہ میری نظروں سے اوجھل ہوگیا' میں نے اپنے طور پر ادھر ادھر کافی تلاش کیا مگر کامیابی نہ ملی' بڑی پریشانی ہوئی' عید کا سیزن' پورے سال کی کمائی ڈوبتے ہوئے نظر آئی تو آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا گیا' چکر آنا شروع ہوگئے۔ بہرحال میری عادت ہے کہ میں رکشہ کا نمبر نوٹ کرلیتا ہوں' میں نے تھانہ میں رپورٹ درج کروائی مگر کوئی شنوائی نہ ہوئی' ایک صاحب نے پیسے لے کر کہا میں کام کردوں گا لیکن اس سے بھی کام نہ ہوا اور مجھے ہر طرف سے ناکامی ہی ناکامی کا سامنا کرنا پڑا' پورے رمضان میں اسی جستجو میں رہا' اسی دوران ایک صاحب نے مجھے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ پڑھنے کیلئے کہا میں نے ان کی بات پر عمل کرتے ہوئے اسے پڑھنا شروع کردیا اور روزانہ چلتے پھرتے اسے ورد بنالیا اور سینکڑوں' ہزاروں کی تعداد میں پڑھتا رہا۔ پورے ایک ماہ بعد کسی دوسرے علاقے میں کسی کام سے گیا اور وہاں کی مقامی مسجد میں نماز جمعہ پڑھ کر جیسے ہی میں مسجد سے نکل کر سڑک پر آیا اور میری نظر ایک رکشے پر پڑی' دیکھا تو اسی نمبر کا رکشہ تھا جس پر میں نے سامان رکھا تھا' میں بھاگ کر اس تک پہنچا تو بندہ بھی وہی تھا' اس نے بھی مجھے پہچان لیا اور بولا بابا آپ کدھر چلا گیا ہم تو آپ کو تلاش کرکے پاگل ہوگیا ہے' آپ کا سامان ہمارے پاس آپ کی امانت ہے' آپ ابھی میرے ساتھ چلیں اور براہ مہربانی مجھے امانت کے بارے نجات دلائیں' اس نے جو علاقہ بتایا وہ کراچی کا بدامنی کے لحاظ سے مشہور و معروف ہے' مجھے ڈر بھی لگ رہا تھا' بہرحال دعائیں کرتا اس کے ساتھ آیا اور اس نے مجھے وہ سامان دے دیا' کوئی ایک چیز بھی اس میں سے کم نہ تھی' اللہ اسے جزائے خیر عطا فرمائے' اللہ کی رحمت اور اس کی برکت سے ان کا سامان انہیں واپس مل گیا۔ دوسرا واقعہ چچا اقبال نے یہ سنایا کہ محترم حضرت حکیم صاحب گزشتہ سال جب کراچی میں درس کیلئے تشریف لائے تھے اور انہوں نے اپنے بیان میں ایک بات یہ فرمائی تھی کہ سفید لباس اور خوشبو لگایا کریں اور ہمیشہ باوضو رہا کریں اس کے حضرت حکیم صاحب نے بے شمار فائدے بتائے' اس کا جو فائدہ ہوا وہ بتا رہا ہوں' فرمانے لگے: میں نے جب سے باوضو رہنا اور خوشبو لگانا شروع کی ہے اور خاص طور پر جب خوشبو لگا کر اپنی کپڑے کی دکان پر بیٹھتا ہوں میں نے واضح طور پر اس کا مشاہدہ کیا کہ میری آمدنی بڑھ جاتی ہے گاہک زیادہ آتے ہیں میرے اس تجربے کی تصدیق میرے بیٹے نے بھی کی کہ واقعی اباجان! جب آپ خوشبو لگا کر آتے ہیں تو گاہک زیادہ آتے ہیں۔

## کان بہتے ہیں یا برص! ذاتی تجربہ لے لیں

یہ نسخہ پرانی حکمت کی کتاب میں ایک بہت بڑے حکیم صاحب نے لکھا ہے اور میرا تجربہ شدہ ہے۔ اکثر لوگوں اور عام طور پر بچوں کے کان میں سے پیپ بہتی ہے۔ حکیم صاحب نے لکھا کہ دس سالہ بچے کو یہی تکلیف تھی بہت عمدہ ادویات استعمال کرائی گئیں مگر افاقہ نہ ہوا۔ درج ذیل نسخہ استعمال کرایا کان بہنا بالکل بند ہوگیا۔ دوا دو چار روز استعمال کریں تو آرام آجاتا ہے۔ سب سے پہلے کان کو اچھی طرح برڈز سے صاف کریں پھر ایک ماشہ یا حسب ضرورت گلیسرین ڈال دیں' اوپر سے چار رتی بورک ایسڈ ڈال کر کان کے منہ پر روئی دے دیں دو بار یہ عمل کریں۔ دوبارہ کان صاف کرنے کی ضرورت نہیں' ویسے ہی گلیسرین ڈال کر بورک ایسڈ ڈال دیں۔ پہلے ہی روز پیپ آنا بند ہوجائے گی۔ **برص کیلئے تجربہ شدہ ٹوٹکہ:** جس موسم میں گندم بوئی جاتی ہے اس کے ساتھ ہی ایک بوٹی بھی پیدا ہوتی ہے جسے باتھو یا بھتوا کہتے ہیں اکثر دیہاتی لوگ اس کا سالن کھاتے ہیں' یہ بوٹی برص کے داغوں کیلئے بے حد مفید ہے۔ ہر روز اس کا سالن بنا کر کھائیں' اس کے پتوں کا پانی نکال کر داغوں پر لگائیں۔ متواتر دو ماہ کھانے سے برص کو نیست و نابود کردیگی۔ روٹی کے ساتھ سالن بنا کر کھانا ہے۔ میرا ذاتی تجربہ ہے۔ میرے عزیز کو اس سے لاجواب فائدہ حاصل ہوا ہے۔ (مسز سید محمد اعجاز شبیر بخاری' تلہ گنگ)

# ماہنامہ عبقری سے خوشیاں پانے والے

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** آپ کو اور عبقری کی پوری ٹیم کو اللہ تعالیٰ اجر عظیم عطا فرمائے۔ میں ماہنامہ عبقری کی گزشتہ پانچ سال سے قاری ہوں۔ اس کے پڑھنے سے مجھے بہت فائدہ ہوا' میرے علم میں اضافہ ہوتا ہے اور میں نے بہت لوگوں کو بتایا ہے جس کو بھی بتایا الحمدللہ اس میں موجود وظائف پڑھنے سے انہیں خوب فائدہ ہوا ہے۔ الحمدللہ! جس گھر میں بھی عبقری دیکھا وہاں خوشیوں کا خزانہ دیکھا' میاں بیوی میں مثالی محبت دیکھی' بچوں میں بڑوں کا ادب اور بڑوں میں بچوں کے ساتھ پیار دیکھا۔ ہاتھوں میں تسبیح اور زبان پر ذکر جاری دیکھا' نماز کا اہتمام خوب دیکھا۔ واقعی عبقری گھروں کیلئے خوشیوں کا خزانہ ہے۔ (ج۔ر)

**عبقری جو پڑھا فائدہ ہی ملا:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری گزشتہ دو سال سے پڑھ رہی ہوں' میں نے اس سے آج تک جو بھی وظیفہ کیا الحمدللہ مجھے خوب فائدہ ہوا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے جس کسی کو بھی یہ ماہنامہ عبقری دیا ہے وہ اس کا مستقل قاری بن گیا ہے اور اس رسالہ کی بدولت اسے بہت ہی زیادہ طبی و روحانی فوائد حاصل ہوئے ہیں۔ (شبانہ اقبال)۔

**قرض سے نجات:** محترم حضرت حکیم صاحب! گزشتہ دو سال سے عبقری پڑھ رہا ہوں اور ہر ماہ شدت سے عبقری کا انتظار رہتا ہے۔ الحمدللہ جس دن سے عبقری پڑھنا شروع کیا ہے لوگوں سے قرض لینا چھوڑ دیا ہے۔ اب جبکہ خالق حقیقی سے مانگتا ہوں اور وظائف کرتا ہوں میرا قرض اترنا شروع ہوگیا۔ غیب سے نظام چلنا شروع ہوگیا ہے۔ بے شک میرے وسائل نہیں ہیں مگر میرا پروردگار کسی وسائل اور اسباب کا محتاج نہیں ہے۔ جو اسباب اور وسائل بنانے پر آتا ہے تو وہ کسی کا محتاج نہیں جب اس کی عطا ہوتی ہے وہ نہ نیک دیکھتا ہے اور نہ وہ گنہگار دیکھتا ہے وہ کالا دیکھتا ہے اور نہ وہ سیاہ دیکھتا ہے' وہ نہ عمل دیکھتا ہے نہ وہ کوڑے کے ڈھیر دیکھتا ہے' وہ ایسا کریم ہے کہ اس کی موج رحمت بنجر اور سنگلاخ زمینوں کو بھی سیراب کردیتی ہے۔ الحمدللہ! عبقری میں آئے طبی و روحانی ٹوٹکوں نے زندگی آسان کردی ہے۔ (محمد صابر' ہری پور)

**عبقری سے زندگی میں سکون:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آپ کی بہت شکرگزار ہوں' آپ کی وجہ سے میرے بہت سے کام حل ہوئے ہیں' محترم حکیم صاحب میں آپ کا رسالہ جس کی وجہ سے مجھے سکون ملتا ہے۔ عبقری میں جو بھی وظائف آتے ہیں میں کرتی ہوں اور میرے مسائل حل ہوتے ہیں۔ (ک۔ش)

**دل نیکی طرف مائل:** جس کا نماز پڑھنے کو دل نہ کرتا ہواسے چاہیے کہ اسم یَااَوّلُ کو روزانہ ایک ہزار بار پڑھنا شروع کردے' انشاء اللہ اس کے نفس سے سستی دور ہوجائے گی اور اسکا دل خیر کی طرف مائل ہوگا۔

# خواتین پوچھتی ہیں؟!

ام اوراق

**یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں**

**ملیریا بخار:** میرے بچے کو ملیریا بخار ہے۔ اس کی وجہ سے پریشان ہوں۔ اتر جاتا ہے پھر چڑھ جاتا ہے۔ علاج ہو رہا ہے۔ آپ اس بارے میں ضرور لکھیے تاکہ بہت سارے لوگوں کا بھلا ہوجائے۔ اس کی علامات اور بہتری کے لیے بتائیے کیا کریں؟ **(ماریہ، لاہور)**

**مشورہ:** ڈاکٹر کی دی ہوئی دوا پابندی سے کھلایئے۔ ملیریا میں چکوترہ بہت مفید ہے، روزانہ کھلانا چاہیے۔ اسی طرح تلسی کی چائے مفید ہے۔ دارچینی کی چائے فائدہ دیتی ہے۔ موٹی کٹی ہوئی دارچینی ایک چائے کا چمچ لے کر ایک گلاس پانی میں اُبالتے ہیں۔ پھر اس میں ایک چٹکی پسی ہوئی کالی مرچ اور ایک چمچہ شہد ملا کر پیتے ہیں۔ اسی طرح تلسی کے سات پتے پانی میں چائے کی طرح پکا کر چھان کر چٹکی بھر کالی مرچ چھڑک کر پیتے ہیں۔ ملیریا میں تازہ پھل اور سبزیاں مفید ہیں۔ نیم کے پتے پانی میں اُبال کر رکھیں۔ یہ پانی آپ گھر میں رکھے پودوں کو دے سکتے ہیں۔ نیم کے پانی سے مچھر نہیں آتے۔ پوری آستین کی قمیص اور لمبا پاجامہ پہنئے۔
بازار میں بہت سارے لوشن دستیاب ہیں وہ آپ جسم کے کھلے حصوں پر لگا کر سو سکتے ہیں۔ نیم کے سوکھے پتے، کلونجی، حرمل ملا کر کمرے میں دُھونی دیں۔ گھر سے باہر پانی نہ کھڑا ہونے دیں۔ مچھر گندے اور ٹھہرے پانی میں انڈے دیتے ہیں۔ ملیریا کی علامت معلوم ہوتے ہی ڈاکٹر کی تجویز کردہ دواؤں کا استعمال کرنا ضروری ہے۔ مچھر مارنے کے لیے گھروں میں جلیبی یا میٹ کا استعمال کیا جاتا ہے۔ آپ استعمال شدہ میٹ سنبھال کر رکھیے۔ نیم کے پتے ڈیڑھ گلاس میں خوب اُبال کر پانی چھان کر اس میں میٹ ملا دیں۔ جب میٹ اچھی طرح نرم ہوجائیں تو پانی چھان کر اسپرے کی بوتل میں بھر کر کمرے میں خوب اسپرے کریں۔ اس سے مچھر بھاگ جائیں گے۔ نیم کے پتوں کی دھونی اچھی طرح ہفتہ میں ایک بار دی جائے تو مچھر ہلاک ہوجاتے ہیں۔ تھوڑی سی احتیاط گھر والوں کو محفوظ رکھ سکتی ہے۔

**شوہر کا مسئلہ:** میری شادی کو دو سال ہوگئے۔ اللہ نے ایک بیٹی بھی عنایت فرمائی ہے۔ میرے گھر کا مشترکہ نظام ہے۔ ساس، سسر، دیور ساتھ رہتے ہیں۔ دو تین ماہ سے میں یہ بات محسوس کر رہی ہوں، شوہر مجھ پر توجہ نہیں دے رہے۔ اتوار کے دن وہ بازار جاتے ہیں۔ پہلے میں ساتھ چلی جاتی تھی اب بچی کی وجہ سے نہیں جاسکتی۔ گھر کے کاموں میں الجھی رہتی ہوں۔ رات گئے تھک کر لیٹ جاتی ہوں۔ نیند بھی پوری نہیں ہوتی۔ صبح اٹھ کر کام کرنا پڑتا ہے۔ آپ ہی بتایئے میں کیا کروں اور کیسے اپنے شوہر کی توجہ حاصل کروں۔ **(ش،ا)**

**مشورہ:** بی بی! سارا قصور آپ کا ہے۔ مجھے لگتا ہے بچہ ہونے کے بعد آپ نے اپنے آپ پر توجہ دینی چھوڑ دی ہے۔ بچے بھی ہوتے ہیں۔ گھر بار کا مسئلہ ہوتا ہے مگر آپ کو سب سے پہلی ترجیح اپنے شوہر کو دینی چاہیے۔ آپ صبح ناشتہ بنا کر ان کے پاس بیٹھ کر ساتھ دیجیے۔ شام کو ان کے آنے سے پہلے اپنے پر توجہ دیں۔ کپڑے بدلیں، بال ٹھیک کریں اور پھر شوہر کر اچھی سی چائے بنا کر دیں۔ ان کے ساتھ ہنسیں بولیں۔ بچی کو بھی تیار کر کے اپنے ساتھ گود میں رکھیں۔ وہ بازار جائیں تو سب کام چھوڑ کر ان کے ساتھ جایئے۔ بچی کو آپ اپنی ساس کے پاس چھوڑ کر جاسکتی ہیں۔ اسی طرح صبح ناشتہ کے وقت بھی آپ بچی کو ساس کے حوالے کرسکتی ہیں اور پندرہ بیس منٹ شوہر کے ساتھ بیٹھ سکتی ہیں۔ بچہ ہونے کے بعد معمولات میں تھوڑی بہت تبدیلی آتی ہے مگر عقل مند بچیاں سارے کام سنبھال لیتی اور اپنے شوہر کے ساتھ خوش رہتی ہیں۔ اپنے گھر کو ٹوٹنے سے بچایئے۔ شوہر پر بھرپور توجہ دیجیے۔ آپ کے سارے مسئلے خود بخود ٹھیک ہوجائیں گے اور آپ کے شوہر بھی خوش رہیں گے۔ چند ماہ کی بات ہے، بچی ذرا بڑی ہوگی تو آپ کو بھی سہولت ہوجائے گی۔ عورت پر بہت ساری ذمہ داریاں ہوتی ہیں اور ان ذمہ داریوں کو نبھانے کے لیے تھوڑی سی قربانی دینی پڑتی ہے۔

**لکنت:** میرا بچہ سات سال کا ہے۔ پہلے وہ ہم سے تتلا کر بات کرتا تھا۔ اب اسے لکنت کی بیماری ہوگئی ہے۔ چند الفاظ پر اٹک جاتا ہے۔ بظاہر صحت مند ہے۔ میں اس کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان ہوں۔ کوئی دعا ہو یا دوا ہو تو ضرور بتایئے۔ **(ق)**

**مشورہ:** جو بچے لکنت کا شکار ہوتے ہیں ان پر خاص توجہ دینی چاہیے۔ احساسِ کمتری کی وجہ سے وہ اور زیادہ پریشان ہو جاتے ہیں۔ بچے کو پیار سے سمجھایئے کہ وہ ٹھیک ہوسکتا ہے۔ اکیلے کمرے میں جا کر جن حروف پر اٹک جاتا ہے، ان حروف کو زور زور سے دہرانے کی مشق کریں۔ کچھ بچے اکیلے میں بالکل صاف لفظ ادا کرتے لیکن سب کے سامنے اٹک جاتے ہیں۔ ان کو خوف ہوتا ہے کہ وہ لفظ بول نہیں پائیں گے۔ ان کا یہ خوف آپ پیار سے ختم کرسکتے ہیں۔ قرآنِ پاک کی سورۃ طٰہٰ کی آیت ۲۵ سے لے کر ۲۸ ویں تک بچے کو زبانی یاد کرائیں اور بچے کو دن میں کئی بار پڑھنے کی ہدایت کریں۔ آیات کی برکت سے زبان صاف ہوجائے گی۔ پنساری سے تھوڑا عقرقرحا خریدیں۔ اسے پیس کر رکھ لیں۔ چٹکی بھر عقرقرحا تھوڑے سے شہد میں ملا کر بچے کی زبان پر اور منہ کے اندر دن میں دو بار اچھی طرح لگائیں۔ اس سے منہ کے اندر سے پانی اور رال بہے گی۔ عقرقرحا اور تیزپات کے پتے 12،12 گرام، کالی مرچ 6 گرام ملا کر پیس کر دن میں دو بار منہ میں لگانے سے لکنت ٹھیک ہوجاتی ہے۔

**سینے کی جلن:** میرا پہلا بچہ ہونے والا ہے۔ باوجود کوشش کے میں کھا نہیں سکتی۔ سینہ میں اتنی جلن ہوتی ہے کہ برداشت سے باہر۔ کچھ کھانے کو دل نہیں چاہتا۔ ڈاکٹر نے دوائی دی ہے مگر جلن میں کمی نہیں ہو رہی۔ اس بارے میں بتائیں۔ **(ب،م،ح)**

**مشورہ:** مجھے ایسا لگتا ہے آپ مرغن کھانا لیتی ہیں۔ حمل کے دوران سادہ غذا لینی چاہیے۔ مصالحے دار، چٹ پٹی، تلی ہوئی چیزیں کھانے سے یہ مسئلہ ہوجاتا ہے۔ آپ تھوڑا تھوڑا کر کے چار پانچ بار کھانا لیں۔ رات کو سونے سے پہلے ایک پیالی دودھ پینے سے جلن میں کمی ہوتی ہے۔ اپنے کھانے میں پھل ضرور شامل کریں۔ کبھی کیلا کھالیا، موسم کے پھل لے لیے۔ دہی، دالیں، مغزیات، دودھ، دلیہ لیں۔ ناشپاتی مل جائے تو ضرور کھائیں۔ آپ کی غذا سادہ اور متوازن ہونی چاہیے۔ اپنی ڈاکٹر سے ضرور معائنہ کراتی رہیں اور جو دوائیں دیں، وہ ضرور کھائیں۔

**خون کی کمی:** میرے بچے میں خون کی کمی ہے۔ ڈاکٹر نے دوائیاں دی ہیں۔ علاج ہو رہا ہے۔ کالج میں پڑھتا ہے۔ آپ اس کے لیے کوئی غذائی ٹوٹکہ بتائیں تاکہ وہ جلدی ٹھیک ہو کر پڑھائی مکمل کرسکے۔ **(ثانیہ، راولپنڈی)**

**مشورہ:** ہمارے ہاں حکیم لوگ تو خون کی کمی کی دوا ''فولاد'' سمجھتے اور اس کے لیے دوا دیتے ہیں۔ آپ کھانا کھلانے کے بعد دو کینو یا مالٹے موسمی ضرور کھلایئے۔ بکری کا قیمہ لا کر ہلکا سا نمک اور کالی مرچ ڈال کر کباب بنایئے۔ ایک کباب صبح ناشتے میں اور ایک شام کی چائے کے ساتھ ایک ماہ تک ضرور کھلایئے۔ اسی طرح آپ بکری کے قیمہ میں لہسن، پیاز، نمک وغیرہ ڈال کر بھون کر کھلا سکتی ہیں۔ صحت بہتر ہوجائے گی۔ کینو کے موسم میں بچوں والے گھر میں آپ اس کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں تاکہ آپ کی اور بچوں کی صحت بہتر رہے۔

درویش وفقیر کون ہے؟ حضرت مولانا خواجگی امکنگی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ درویش وفقیر وہ ہے جس سے شریعت کے خلاف کوئی کام صادر نہ ہو۔

# کھیرا جسم وجاں کیلئے دلفریب ہیرا

حمزہ سعید اتراء

کھیرا جسم میں پانی کی کمی کو پورا کرتا ہے۔ اگر آپ اتنے مصروف رہتے ہیں کہ آپ کو پانی پینے کی بھی فرصت نہیں ہوتی تو ٹھنڈا میٹھا کھیرا کھالیا کریں جس میں 90 فیصد پانی ہوتا ہے اس سے جسم میں پانی کی تلافی ہوجائے گی۔

دنیا بھر میں جتنی بھی سبزیاں کاشت کی جاتی ہیں ان میں کھیرا چوتھے نمبر پر ہے اور یہ آپ کی مجموعی صحت کو بہتر رکھنے میں نمایاں کردار ادا کرتا ہے۔ کھیرے کی بے شمار خوبیوں میں سے چند حسب ذیل ہیں: ☆ کھیرا جسم میں پانی کی کمی کو پورا کرتا ہے۔ اگر آپ اتنے مصروف رہتے ہیں کہ آپ کو پانی پینے کی بھی فرصت نہیں ہوتی تو ٹھنڈا میٹھا کھیرا کھالیا کریں جس میں 90 فیصد پانی ہوتا ہے اس سے جسم میں پانی کی تلافی ہوجائے گی۔ ☆ کھیرا جسم کے اندر اور باہر کی گرمی کو مارتا ہے اگر تیزابیت کے باعث آپ کے سینے میں جلن ہورہی ہے تو کھیرا اس کا مداوا کرسکتا ہے' اگر تیز دھوپ اور لو کی وجہ سے کھال سرخ ہورہی ہے اور جلن ناقابل برداشت ہوچکی ہے تو کھیرے کو کچل کر جسم پر مل لیں' ٹھنڈک کا احساس ہوگا۔ اگر آپ کھیرے کے ساتھ پالک اور گاجر کو بھی شامل کرکے ان کا مشترکہ جوس نکالیں تو یہ زیادہ مفید ہوگیا لیکن خیال رہے کہ کھیرے اور گاجر کو چھیل کر جوسر میں نہ ڈالیں اس لئے کہ صرف ان کے چھلکے میں وٹامن سی کی اتنی مقدار ہوتی ہے جو آپ کے یومیہ سفارش کردہ مقدار کا بارہ فیصد پورا کرسکتی ہے۔ ☆ کھیرے سے کھانا ہضم کرنے اور وزن کم کرنے میں مدد ملتی ہے چونکہ اس میں پانی بہت ہوتا ہے اور حرارے نہ ہونے کے برابر ہوتے ہیں اس لئے کھیرا ان لوگوں کیلئے آئیڈل غذا ہے جو اپنا وزن کم کرنا چاہتے ہیں۔ اپنے سوپ اور سلادوں میں دل کھول کر کھیرا استعمال کریں' اگر سادا کھیرا آپ کو پسند نہیں ہے تو پھر کم چکنائی والے دہی میں اس کی لمبی قاشیں ڈبو کر نوش کریں۔ کھیرا چبانے سے آپ کے جبڑوں کی بھی ورزش ہوجاتی ہے اور اس میں جو ریشے ہوتے ہیں' ان سے کھانا ہضم کرنا میں مدد ملتی ہے' جن لوگوں کو اکثر قبض کی شکایت ہوتی ہے وہ روزانہ کھیرا کھاکر آزمائیں۔ ☆ کھیرا آنکھوں کو تروتازہ کرتا ہے' کمپیوٹر کے سامنے کام کرنے سے جب آنکھیں دکھنے لگیں تو ٹھنڈے کھیرے کی گول قاشیں کاٹ کر آنکھیں بند کرکے اپنی پلکوں پر رکھ لیں۔ اس طرح کھیرے کی دافع سوزش خصوصیات کی وجہ سے نہ صرف آنکھوں کی تھکاوٹ غائب ہوگی بلکہ آنکھوں کے نیچے جو چھوٹی چھوٹی تھیلیاں سی بن جاتی ہیں اور آنکھیں سوجی ہوئی لگتی ہیں یہ شکایتیں بھی رفتہ رفتہ دور ہوجائیں گی۔ ☆ کھیرے میں کینسر کا مقابلہ کرنے کی بھی صلاحیت ہوتی ہے۔ اس میں موجود کیمیائی مرکبات مختلف اقسام کے کینسرز کا خطرہ گھٹاتے ہیں جن میں بیضہ دانی' چھاتی' پروسٹیٹ اور رحم کے سرطان شامل ہیں۔ ☆ ذیابیطس' ہائی کولیسٹرول اور ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کیلئے کھیرا واقعتاً انمول ہیرا ہے۔ کھیرے کے جوس میں ایک ہارمون شامل ہوتا ہے جس کی لبلبے کے خلیات کو انسولین کی پیداوار کیلئے ضرورت ہوتی ہے' کھیرے میں شامل اس ہارمون سے ذیابیطس کے مریضوں کو بہت فائدہ ہوسکتا ہے۔ ☆ کھیرا منہ کے امراض سے بھی محفوظ رکھتا ہے' مسوڑھے اگر سوجے ہوئے ہیں اور ان سے خون رستا ہے تو کھیرے کا جوس استعمال کریں۔ اگر آپ کے منہ سے بدبو آتی ہے تو کھیرے کی ایک قاش کاٹیں اور اسے اپنی زبان کی مدد سے تالو پر آدھے منٹ تک دبائے رکھیں' اس میں سے خارج ہونے والے فائٹوکیمیکلز ان جراثیم کا قلع قمع کردیں گے جو منہ میں پرورش پاتے ہیں اور بدبودار سانس کا باعث بنتے ہیں۔ ☆ کھیرا بالوں اور ناخنوں کو چمکدار بناتا ہے' اس میں شامل حیرت انگیز معدن سلیکا (Silica) آپ کے بالوں اور ناخنوں کو زیادہ چمکدار اور مضبوط کرتا ہے سلیکا کے علاوہ کھیرے میں گندھک بھی ہوتا ہے جو بالوں کی افزائش میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ ☆ جوڑوں کے درد گٹھیا کے مریض بھی کھیرے سے استفادہ کرسکتے ہیں چونکہ کھیرے میں سلیکا کی وافر مقدار ہوتی ہے اس لئے یہ جوڑوں کو جوڑنے والے ٹشوز کو صحت مند رکھ کر جوڑوں کو بھی فائدہ پہنچاتا ہے۔ اگر کھیرے اور گاجر کا ایک ساتھ جوس نکال کر پئیں تو اس سے گٹھیا اور جوڑوں کا درد کم ہوگا کیونکہ یہ جوس خون میں یورک ایسڈ کی مقدار گھٹا دیتا ہے۔ ☆ کھیرے کی یورک ایسڈ کم کرنے کی صلاحیت کی وجہ سے گردے بھی صحت مند رہتے ہیں۔ ☆ اگر صبح سوکر اٹھنے کے بعد سر بھاری رہتا ہے یا سر میں درد محسوس کرتے ہیں تو بستر پر جانے سے پہلے کھیرے کی چند قاشیں کھالیں' کھیرے میں وافر وٹامنز بی شکر اور الیکٹرولائٹس ہوتے ہیں جو بہت سی ضروری غذائیات کی کمی پوری کردیتے ہیں۔

روحانی کیفیت

# روحانی ترقی کا راز

(پ۔ر)

محترم شیخ الوظائف حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک دنیادار آدمی تھا' نہ نماز' نہ روزہ' نہ فرائض نہ نوافل بس اپنی دنیا میں مست تھا۔ پھر مجھے اللہ نے ہدایت دی اور میرا تعلق آپ سے اور تسبیح خانہ سے جوڑا۔ جب سے آپ سے اور تسبیح خانہ سے نسبت ہوئی ہے اللہ کا نام لے کر اور ذکر کرکے دل میں وجد اور آنکھ سے آنسو جاری ہوجاتے ہیں' حضرت جی جب سے اللہ کا نام لے کر رونا شروع کیا ہے دل کہتا ہے کہ بس اللہ اللہ کرتا جا اور روتا جا تا بہت زیادہ سرور ملتا ہے۔ محترم شیخ الوظائف! تسبیح خانہ سے مجھے اللہ کی معرفت کا ذرا مل گیا بس دل کرتا ہے اللہ کے نام میں غرق رہوں۔ میں نے کبھی زندگی میں بھی نہیں سوچا تھا کہ راتوں کو اٹھ کر عبادت کروں گا۔ الحمدللہ! میں نے سر پر ٹوپی بھی رکھ لی ہے۔ بیعت کارڈ میں دی گئی تسبیحات کا خوب اہتمام کرتا ہوں۔ آپ کے درس روزانہ لازماً سنتا ہوں۔ درس میں بتائے گئے وظائف بھی کرنے کی بھرپور کوشش کرتا ہوں۔ عبقری رسالے ہر ماہ حسب توفیق خرید کر لوگوں میں بانٹتا ہوں۔ تسبیح خانہ کی نسبت سے میری زندگی بہت زیادہ تبدیلیاں رونما ہوچکی ہیں۔ بس دعا کریں اللہ رب العزت استقامت دے اور مزید روحانی ترقی عطا فرماتا رہے۔ آمین!

## اب پسینہ تو آئے گا مگر بدبو ہرگز نہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں اور ہر ماہ لے کر حسب توفیق لوگوں میں بانٹتا بھی ہوں' جس سے میرے بہت سے معاشی مسائل حل ہورہے ہیں۔ ابھی میں قارئین کیلئے ایک طبی ٹوٹکہ لے کر حاضر ہوا ہوں۔ میرے ساتھ مسئلہ یہ تھا کہ میرے پاؤں میں بہت پسینہ آتا تھا اور پسینہ اتنا بدبودار کہ میرے نزدیک کوئی بندہ کھڑا نہیں ہوسکتا تھا' خاص کر سردی کے موسم میں جب کہیں قالین' کارپٹ کی جگہ پر جوتے اتار کر جانا پڑتا تو بس ساتھ بیٹھنے والے کی ہمت ہوتی تھی کہ مجھے برداشت کرلیتا تھا۔ مجھے کسی جاننے والے نے یہ ٹوٹکہ بتایا تو پہلی ہی خوراک سے افاقہ آنا شروع ہوگیا تھا۔ میں نے دو دفعہ ہی استعمال کیا اس کے بعد ضرورت ہی محسوس نہیں ہوئی۔ **ھوالشافی:** عرق کاسنی' عرق مکو آدھ چھٹانک۔ شربت دینار ایک چھٹانک۔ مکس کرکے دن میں دو سے تین مرتبہ پینا ہے۔ (م۔ط)

**پیٹ کے کیڑے:** اگر کچنار کو چند دن کھایا جائے تو اس سے پیٹ کیڑے خود مر کر باہر نکل جاتے ہیں' سنگرینی کے مریضوں کیلئے بھی بے حد فائدہ مند ہے۔



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

**قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی' جسمانی نسخہ' ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کا بھی بیکار نہ سمجھئے یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں' نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔**

## مٹی کھانے والے بچوں اور جو بچے گالیاں دیتے ہوں

گڑ' شکر' نمک پر سات مرتبہ پڑھ کر پھونک ماریں اور بچوں کو کھلا دیں۔ مٹی کھانا بند اور گالیاں دینا بھی بند کردیں گے۔ یارب گنج شکر۔ یارب گنج شکر۔ یارب گنج شکر۔ یارب حضرت باوا گنج شکر۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے یہ عمل کریں۔

**گیس' پیٹ درد' اپھارہ کیلئے پھکی:** آم چور' اجوائن' ٹھیکری نوشادر' کالا نمک برابر وزن پیس کر سفوف بنالیں کھانے کے بعد ایک چھوٹا چمچ ہمراہ تازہ پانی۔ **الٹی اور پیٹ درد کیلئے:** پانچ دانے آلو بخارا' پودینہ خشک' سونف' ملا کر پانی میں جوش دے کر پئیں' بہت فائدہ مند ہے۔ **جوڑوں کے درد کیلئے:** روزانہ صبح فجر کی نماز کے بعد ایک گلاس گرم پانی پر 41 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرکے پی لیا کریں۔ عمل 41 دن کرنا ہے۔ **جسمانی درد کیلئے:** ٹب میں گرم پانی اور نمک ملا کر اس میں پیر ڈال کر آہستہ آہستہ ہلائیں اور دل میں ''یاشافی یا کافی یا مرید'' کا ورد کریں۔ پانی ٹھنڈا ہونے تک پڑھیں' عمل دو ہفتے تک کرنا ہے۔ **دماغی طاقت' بار بار بھولنا' زکام' بالوں کا سفید ہونا سبق یاد نہ ہونے کیلئے بے حد مفید نسخہ:** کالی ہرڑ 100 گرام لیں' موٹا موٹا کوٹ لیں اور دیسی گھی یا روغن بادام میں بھون لیں۔ جلنے نہ دیں' ٹھنڈا ہونے پر باریک سفوف بنالیں' سردیوں میں گرم پانی کے ساتھ صبح خالی پیٹ اور گرمیوں میں ٹھنڈے پانی کیساتھ روزانہ صبح نہارمنہ حسب ضرورت خوراک ایک گرام کھائیں۔ **نکسیر کیلئے:** ناریل کا ایک عدد ٹکڑا مناسب سائز' رات کو مٹی کے برتن میں ڈال کر بھگو دیں صبح خالی پیٹ وہ ناریل کا ٹکڑا چبا کر کھائیں' سات دن تک روزانہ کھائیں' نکسیر ٹھیک ہوجائے گی۔ **کھوپرے کا حلوہ دماغی طاقت کیلئے:** گری ایک پاؤ' چینی ایک پاؤ' انڈے دیسی تین عدد دیسی گھی آدھا چھٹانک' ملائی آدھا چھٹانک' 10 عدد سبز الائچی' لونگ 2 عدد' چینی کی چاس بنا کر رکھ لیں' انڈوں کی زردی الگ سفیدی الگ پھینٹ لیں اب گھی لونگ ڈال کر گرم کریں' کھوپرا ڈال کر گھی کے اندر سرخ کریں ہلکا براؤن ہوجائے' خوشبو آنے لگے تو بالائی انڈے چاس میں ڈال دیں تھوڑا سا بھون لیں' گھی چھوڑنے پر مغز بادام' کشمش' چلغوزے کا مغز ڈال لیں' صبح چائے یا گرم دودھ کے ساتھ تھوڑا سا روزانہ ناشتہ کریں۔ بہت مزیدار حلوہ ہے۔

**ہر قسم کی درد کیلئے:** بسم اللہ کو 21 مرتبہ لکھ کر کالی سیاہی یا کالے پین سے لکھیں جہاں درد ہو تیل میں لکھ کر ڈالیں اور تیل کی مالش کریں' پانی پر دم کرکے پانی روزانہ پئیں' ہر قسم کی درد سے آرام آجائے گا۔ بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'بسم اللہ'

**بالوں کو لمبا اور گھنا کرنے کیلئے نسخہ:** صندل سرخ 6 ماشہ' ناگرموتھا 6 ماشہ' صندل سفید 6 ماشہ' طباشیر 6 ماشہ' تربڑ 6 ماشہ' رتن جوت 6 ماشہ' ریٹھے 6 ماشہ' سیکاکائی 6 ماشہ' کسٹر آئل 5 تولے' آملہ 6 ماشہ' بالچھڑ 6 ماشہ' ناریل کا تیل 1 پاؤ' برہمن 6 ماشہ' مصفی رومی 6 ماشہ۔ سب چیزوں کو ہلکا ہلکا پیس لیں' اس کے بعد ایک کلو پانی میں آگ پر پکائیں جب ایک پاؤ پانی رہ جائے تو چولہے سے اتار کر چھان کر اس میں ناریل کا تیل اور کسٹر آئل ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں جب پانی جل جائے اور تیل رہ جائے تو اتار لیں' ٹھنڈا ہونے پر بوتل میں ڈال لیں' تیل تیار ہے' بالوں کی مساج کریں۔

**نسخہ جسمانی درد کیلئے بلڈ پریشر والے احتیاط کریں:** جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہو' نئی یا پرانی درد ہو' ٹانگوں میں چلنے پھرنے میں مشکل ہو گھٹنے میں درد ہو یا پیٹ میں گیس ہو سب کیلئے 'مصبر' منقیٰ' کالی مرچ' برابر وزن میں لیں اور کونڈی میں باریک پیس لیں' پہلے مصبر' پھر کالی مرچ الگ الگ باریک پیس لیں۔ پھر منقیٰ میں سے بیج نکال کر خوب گھوٹیں' یاد رہے گھوٹتے ہوئے پانی ہرگز نہیں لگانا۔ جب یکجان ہوجائے تو چنے کے برابر گولیاں بنالیں' خوراک رات کو نیم گرم دودھ کے ساتھ ایک یا دو گولی حسب طبیعت ان شاء اللہ ہر قسم کی درد سے نجات مل جائے گی۔ (ا-ب)

## چار راستے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرض ہے کہ میں رسالہ عبقری کا ایک ادنیٰ سا قاری ہوں اور تقریباً آٹھ سال سے آپ کا رسالہ پابندی سے پڑھتا ہوں۔ بہت ہی زبردست اور قیمتی رسالہ ہے جس کے ذریعے سے بہت سے لوگوں کی ظاہری اور باطنی اصلاح ہورہی ہے اور سب سے خوش آئند بات یہ ہے کہ رسالہ سیاست' فرقہ پرستی اور تصاویر سے مکمل پاک ہے۔ ایک تحریر قارئین عبقری کیلئے پیش خدمت ہے:۔ ہمارے بڑے فرماتے ہیں کہ ایمان چار راستوں سے بنتا ہے اور ان چار راستوں سے ہی بگڑتا بھی ہے اور یہ بات تجربے اور مشاہدے سے ثابت بھی ہے۔ 1۔ آنکھ کا دیکھنا۔ 2۔ زبان کا بولنا۔ 3۔ کان کا سننا۔ 4۔ دماغ کا سوچنا۔

**آنکھ کا دیکھنا:** اگر ہماری آنکھیں درست دیکھیں گی تو ہمارا ایمان دن بدن بنتا چلا جائے گا اور اگر غلط دیکھے گی تو ایمان بگڑتا جائے گا یعنی جہاں دیکھنے سے اللہ اور اس کے پیارے رسول ﷺ نے منع فرمایا ہے وہاں دیکھنے سے ہم پرہیز کرلیں گے تو ایمان پختہ ہوتا رہے گا۔ خصوصاً جو چیز سب سے زیادہ ایمان کی بربادی کا سبب ہے اور آج کے دور میں بہت زیادہ ہورہی ہے وہ ہے غیرمحرم کو دیکھنا۔ جب بھی ہم گھر سے نکلیں تو دل میں پختہ ارادہ کریں کہ میں نے اپنی نگاہ کی بھرپور حفاظت کرنی ہے اور خوب محنت کے ساتھ نظروں کی حفاظت کی عادت بنانی ہے نگاہ کی حفاظت کے بہت بڑے فضائل بھی ہیں۔

**زبان کا بولنا:** جب بھی ہم زبان سے کچھ بولیں تو ہمارا کلام اچھائی پر مبنی ہونا چاہیے۔ فضولیات' لغویات' چغلی اور غیبت سے اپنی زبان کو بچا کر رکھیں اور خصوصاً جو چیز آج کل ایمان کی بربادی کا سبب بن رہی ہے' وہ ہے فحش گوئی' لہٰذا ایسی بات کرنے سے بچا جائے جو ہماری آخرت کی بربادی کا سبب بنے اپنی زبان کو ہم اللہ کے ذکر سے تر رکھیں درود پاک اور استغفار کی کثرت کریں تو فضول کام سے بچ سکتے ہیں۔ اگر ہم فضولیات اور لغو کلام سے بچیں گے تو ایمان بنتا رہے گا ورنہ بگڑتا رہے گا۔

**کان کا سننا:** ہمارے کان کبھی بھی ایسی آواز پر نہ لگیں جس کے سننے سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے منع فرمایا ہے۔ ہم نے کسی کی غیبت کرنی بھی نہیں ہے اور غیبت سننی بھی نہیں ہے اور آج کل جو چیز سب سے زیادہ ایمانی

**سفید موتیا سے محفوظ:** جو شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ آنکھوں کے امراض بالخصوص سفید موتیا سے محفوظ رہنے کیلئے چالیس دن تک روزانہ اشراق کی نماز کے بعد پانچ سو مرتبہ یَاظَاہِرُ پڑھے۔

بگاڑ کا سبب بن رہی ہے وہ ہے موسیقی۔ لہٰذا ہم اپنے کانوں کی حفاظت کی پوری کوشش کریں اور گانے باجے سے خود کو بچا کر رکھیں ورنہ ایمان بگڑتا رہے گا۔

**دماغ کا سوچنا:** ہم اپنے دل و دماغ کو غلط خیالات سے پاک رکھیں اور اللہ پاک کی عظیم قدرتوں پر غور کیا کریں اس سے ایمان بنتا رہے گا اور جو فضول خیالات دل و دماغ میں آئیں ان کو جھٹکنے کے بجائے اگر مزید بڑھاتے رہیں گے تو ایمان بگڑتا چلا جائے گا۔ میری ناقص عقل کے مطابق آج کل جو غلط خیالات دل و دماغ میں پائے جاتے ہیں ان میں ایک خیال بدگمانی ہے۔ دوسروں کے بارے میں غلط گمان ہے۔ لہٰذا ہم دوسروں کے بارے میں اچھا گمان رکھنے کی بھرپور کوشش کریں۔ (قیصر ندیم' لورہ ہزارہ)

## دو پڑیاں اور زندگی بھر کیلئے درد گردہ سے نجات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! جولائی 2012ء میں ایک دوست کے ہاں فیصل آباد جانے کا اتفاق ہوا تو اس نے مجھے تحفہ میں ماہنامہ عبقری عنایت فرمایا۔ لاہور پہنچ کر مطالعہ شروع کیا تو ختم کرکے دم لیا اور افسوس بھی ہوا کہ لاہور میں رہ کر اس نعمت سے محروم رہا' آپ سے ملاقات کا شرف حاصل کرنے کی آرزو رکھتا ہوں اور انشاء اللہ جلد پوری ہوگی۔ کئی نایاب نسخے آپ اور قارئین عبقری کی بارگاہ میں پیش کرنا چاہتا ہوں۔ بندہ کی طرف سے نایاب موتی پیش خدمت ہے:۔ **درد گردہ:** 1980ء کی بات ہے والد صاحب کو درد گردہ کی شکایت ہوئی' ان دنوں یہ ناچیز پیرمحل ضلع لائل پور موجودہ ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ میں رہائش پذیر تھا۔ مجھے پتہ چلا کہ پیرمحل میں ایک حاجی صاحب مفت پڑیا دیتے ہیں درد گردہ سے آرام آجاتا ہے۔ میں حاجی صاحب سے دو پڑیاں لایا اور والد صاحب کو ایک پڑیا کچی لسی کے ہمراہ دی تو ان کو چند منٹ کے بعد آرام آگیا۔ 2000ء میں ان کی وفات ہوئی اللہ ان کی مغفرت فرمائے۔ زندگی بھر ان کو دوبارہ گردہ میں تکلیف نہ ہوئی۔ 1985ء میں ایک اور مریض کیلئے پڑیاں لینے حاجی صاحب کے پاس گیا تو انہوں نے افسوس کا اظہار کیا کہ میں غفلت کی وجہ سے دوائی تیار نہ کرسکا۔ البتہ انہوں نے مجھے نسخہ بتادیا اور ساتھ ہی شرط عائد کی کہ دوائی بنا کر عوام کو مفت میں دینی ہے۔ ھوالشافی: پانچ کلو دیسی مولی کا جوس' دو کلو "کلر" (جو کہ شورزدہ زمین کے اوپر سفید رنگ کی پیڑیاں سی بن جاتی ہیں ان کو چھری سے اٹھا کر اخبار میں رکھ کر چیک کیا جاسکتا ہے)' ایک پاؤ ست لوبان جو کہ پنساری کی دکان سے مل جاتا ہے۔ **طریقہ تیاری:** کمہار سے ایک عدد گھڑا لینا ہے اس گھڑے میں مذکورہ بالا تینوں اشیاء ڈال کر منہ بند کرکے سایہ میں رکھنا ہے' روزانہ اچھی طرح ہلاتے رہیں۔ چند دن بعد گھڑے کے باہر سفید رنگ کا پاؤڈر سا جمنا شروع ہوجائے گا۔ اس کو چھڑی سے اتار کر شیشے کے مرتبان میں جمع کرتے رہیں۔ تین ماشہ کی ایک پڑیا ہی درد گردہ کیلئے کافی ہے۔ ورنہ پندرہ منٹ بعد دوسری پڑیا بذریعہ کچی لسی نمکین دودھ والی کے ہمراہ دیں۔ نوٹ قارئین عبقری سے التجا اور اپیل ہے کہ اس دوائی کو ہرگز ہرگز نہ بیچئے گا یہ نسخہ بالکل مفت بنا کر تقسیم کیجئے۔ ورنہ اس کا بالکل بھی فائدہ نہ ہوگا۔ (ج، لاہور)

## اس مُلّا پر اپنا زور نہیں چلنے والا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عرض ہے کہ ماہ رمضان آنے والا ہے اور ماہ رمضان میں جو رسالہ نکلے گا مجھے امید ہے مجھے اس میں گزشتہ رمضان شریف کی طرح گرمی بھگانے کے بہترین طبی و روحانی قارئین کے آزمودہ تجربات ہوں گے۔ اس میں رمضان المبارک میں کرنے والے آزمودہ وظائف لکھے ہوئے ملیں گے۔ مزید مجھے آنے والے رمضان کے عبقری رمضان کیلنڈر کا مزید شدت سے انتظار ہے۔ میں نے عبقری کی کراچی میں موجود ایجنسی سے آپ کی تالیف شدہ مختلف کتب لی ہیں اور چھوٹے کتابچے لے کر تقسیم کرتا ہوں۔ "کلونجی کے کرشمات" اور "مجھے شفاء کیسے ملی" حکمت کے بارے میں بہت ہی اچھی لگی "میرے طبی رازوں کا خزانہ" بھی بہت اچھی ہے' روحانی کتابیں بھی اچھی ہیں۔ نبوی دسترخوان' ندامت کے آنسو' سنت نبوی اور جدید سائنس وغیرہ انتہائی کامیاب ہیں۔ آپ کے دواخانہ کی ادویات کے کئی کورس میں لوگوں کو کروائے ہیں ایک دو کے علاوہ سب کو آرام آیا ہے۔ آپ کے رسالہ عبقری رمضان ایڈیشن اور کیلنڈر کا شدت سے انتظار ہے۔ اب میں قارئین عبقری کیلئے اپنی آپ بیتی لکھ رہا ہوں۔ میں کراچی کی ایک لوکل بس میں سفر کررہا تھا جب سے میں نے یعنی اکتوبر 2012 سے عبقری رسالہ پڑھنا شروع کیا ہے' اور ماہنامہ عبقری ہی سے مجھے یہ معلوم ہوا کہ یاحفیظ پڑھنے سے انسان حادثات' پریشانی سے محفوظ ہوجاتا ہے میں جب بھی گھر سے نکلتا ہوں تو یَاحَفِیْظُ یَااَللّٰہُ پڑھتا ہوں' میں بس میں سفر کررہا تھا ایک آدمی نے مجھے بیٹھنے کیلئے جگہ دی' میں بیٹھ گیا مجھے پتہ ہی نہ چلا ایک جیب کترے نے میری جیب میں ہاتھ ڈال کر پیسے نکالنے چاہے' جب مجھے شک ہوا اور میں ہوشیار ہوگیا تو وہ اچانک ہٹ گیا۔ میں نے غور کیا تو وہ چار جیب کترے تھے' پھر ایک جیب کترے نے کچھ پڑھ کر کچھ عجیب سی حرکت کرتے ہوئے پھونک ماری' میں بھی آیۃ الکرسی اور یاحفیظ پڑھ رہا تھا اور ڈر بھی رہا تھا کہ کیونکہ میں نوٹ کررہا تھا کہ وہ چار آدمی ہیں اور کراچی جیسے شہر میں مگر اس کا زور نہیں چلا جب وہ بس سے اتر رہے تھے تو سندھی اور سرائیکی زبان میں بول رہے تھے اور غلیظ گالی نکالتے ہوئے کہہ رہے تھے "اس ملا پر ہمارا زور نہیں چلے گا" پھر وہ چاروں بس سے اتر گئے۔ یہ واقعہ شارع فیصل کراچی کا ہے۔ (حاجی منظور احمد قائم خانی' کراچی)

## ایک قطرہ پانی اور خطرناک زہر کا اثر زائل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آپ کے تمام درس بہت غور سے سنتی ہوں' اے کاش میں بھی اپنے والدین کیلئے صدقہ جاریہ بن سکوں۔ آپ کی خدمت میں کچھ عرض کرنا چاہتی ہوں میرے والد محترم اب اس دنیا میں نہیں ہیں۔ یہ ان کا بار بار کا تجربہ ہے۔ اگر کسی کو بچھو کاٹ لے تو فوراً نمک کو پانی میں گھول کر مریض کی آنکھ میں دائیں یا بائیں صرف ایک قطرہ ڈال دیں فوراً بچھو کا زہر زائل ہوجائے گا اور بحکم الٰہی مریض فوراً آرام اور راحت محسوس کرے گا۔ اس کا تجربہ میں نے خود کیا ہے۔ مزید ایک ٹوٹکہ بھی ہے آج کل گرمی کا موسم ہے اور طرح طرح کے کیڑے حشرات ہر وقت اڑتے رہتے ہیں جیسے بھونڈ (پیلے اور کالے رنگ کے)' شہد کی مکھیاں جو کہ اکثر کاٹ لیتی ہیں' جس کی شدید جلن اور سوزش ہوتی۔ اگر کبھی آپ کے یا آپ کے کسی عزیز کے ساتھ ایسا ہوجائے تو اس پر فوراً پٹرول لگالیں' نہ سوجن ہوگی نہ ہی درد۔ بس اتنی دیر ہی جلن ہوگی جتنی دیر آپ پٹرول نہ لگائیں گے۔ امید کرتی ہوں کہ یہ ٹوٹکہ مخلوق خدا کے بھرپور کام آئیں گے اور میرے والد جان کیلئے صدقہ جاریہ بن جائیں گے۔ (صائمہ اکبری)

## روحانی مسائل کا آزمودہ حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو مخلوق کی خدمت کرنے کی جزا دے آمین!۔ چند سالوں سے کام کا مسئلہ بنا ہوا تھا' پہلے تو کئی سال کام بند رہا' پھر اللہ آپ کا بھلا کرے' عبقری رسالہ سے میں اور میری بیٹی وظائف کرتی رہی تو ہمارا کام بہتر ہوگیا ہے۔ ایک اللہ والی نے مجھے ایک وظیفہ بتایا تھا یَاعَزِیْزُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ اس سے نماز کی پابندی اور چغلی' غیبت وغیرہ سے کافی پرہیز ہوجاتا ہے اور دل نیکیوں کی طرف مائل ہوجاتا ہے۔ الحمدللہ! میں یہ وظیفہ پڑھ رہا ہوں میرے روحانی مسائل حل ہورہے ہیں۔ (عبدالوہاب)

# آشِ جو! جسم کی سو بیماریوں کا یقینی علاج

حکیم راحت نسیم سوہدروی، لاہور

نبی کریم ﷺ جو بہت پسند فرماتے تھے۔ آپ ﷺ کی ذات گرامی کے ساتھ اس کا واسطہ بطور روٹی' دلیہ اور بطور ستو احادیث نبوی ﷺ سے ثابت ہے۔ حضرت ام المندر رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ میرے پاس نبی کریم ﷺ' حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ تشریف لائے' ہمارے ہاں کھجور کے خوشے لٹکے ہوئے موجود تھے' وہ آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کئے گئے اس میں سے دونوں نے تناول فرمایا۔ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ تھوڑے کھا چکے تو رسول اللہ ﷺ نے روک دیا اور فرمایا کہ تم ابھی بیماری سے اٹھے ہو اور کمزور ہو مزید مت کھاؤ''۔ اس کے بعد میں نے ان کیلئے جو اور چقندر تیار کئے۔ نبی کریم ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ سے کہا تم اس میں سے کھاؤ یہ تمہارے لئے مفید ہے''۔ اسی طرح حضرت مالک بن انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک درزی نے نبی کریم ﷺ کی دعوت کی اور اس نے جو کی روٹی کے ساتھ کدو گوشت پکایا۔ حضور ﷺ بڑی محبت سے سالن سے کدو کے ٹکڑے تلاش کر کر کے تناول فرماتے تھے۔ رسول اللہ ﷺ کے اہل خانہ میں سے جب کوئی بیمار ہوتا تھا تو حکم ہوتا تھا کہ اس کیلئے دلیہ تیار کیا جائے۔ پھر آپ ﷺ فرماتے تھے کہ بیمار کے دل سے غم کو اتار دیتا ہے اور اس کی کمزوری کو دور کر دیتا ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیمار کیلئے جو کو دودھ میں پکا کر اس میں شہد ڈال کر تلبینہ تیار کرواتی تھیں اور فرماتی تھیں کہ اگرچہ بیمار اس کو ناپسند کرتا ہے لیکن وہ اس کیلئے بہت مفید ہے۔ تلبینہ تھکن اور پریشانی کو بھی دور کرتا ہے' حضور نبی کریم ﷺ تلبینہ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اس خدا کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے یہ تمہارے پیٹوں سے غلاظت کو دور کرتا اور دل کے جملہ عوارض کا علاج ہے۔ آپ ﷺ اس تلبینہ کو گرم گرم' بار بار اور خالی پیٹ تناول فرماتے تھے۔ جو کے بارے میں بوعلی سینا نے لکھا کہ جو کھانے سے خون پیدا ہوتا ہے یہ خون معتدل' صالح اور کم گاڑھا ہوتا ہے فردوس الحکمت میں لکھا ہے کہ جو کو اس کے وزن کے پندرہ گنا پانی میں اتنی دیر تک ہلکی آنچ پر پکایا جائے کہ تیسرا حصہ اڑ جائے۔ اس کو ''آشِ جو'' یہ پانی جسم کی ایک سو بیماریوں کیلئے مفید ہے۔ شمس الدین ثمرقندی اسے فوائد کے لحاظ سے فضیلت گندم سے کم تر درجہ دیتا ہے مگر وہ گندم سے اس لحاظ سے فضیلت ہے کہ یہ جسم کی گرمی اور تپش کو کم کرتا ہے' اس کا حریرہ قابض دواؤں کے ساتھ دست روکتا ہے' جو کے آٹے میں چھاچھ ملا کر پینے سے صفراوی قے' پیاس کی شدت اور معدہ کی سوزش میں فائدہ مند ہے۔ اطباء نے اعصابی دوروں' اورام' سوزشوں اور خارش کی مختلف اقسام میں اس کے استعمال کو مفید بتایا ہے۔ اس کا آٹا سرکہ میں گوندھ کر لگانے سے ہر قسم کی خارش میں مفید ہے۔ یہ سر کی پھپھوندی کو دور کرتا ہے' اس کے آٹے کو شہد کے پانی میں گوندھ کر لیپ کریں تو بلغمی اورام تحلیل ہوتے ہیں۔ سفرجل (بہی) کا چھلکا اتار کر اسے جو اور سرکہ کے ساتھ پیس کر جوڑوں کے درد اور اعصابی دردوں پر لگانا نفع بخش ہے۔ اس کے ساتھ تخم خیارین (کھیرا) پیس کر پلورسی' پستان کے درد پر لگانا مفید ہے۔ جو اور گیہوں کی بھوسی کو پانی میں ابال کر اس پانی سے کلیاں کریں تو دانت کا درد جاتا رہتا ہے۔ ہرا دھنیا کے پانی میں جو کا آٹا ملا کر خنازیر اور گرم وسخت اور اورام تحلیل ہو جاتے ہیں سرکہ میں اس کا آٹا ملا کر پیشانی پر لیپ کرنے سے گرمی کا درد سر دور ہوتا ہے۔ جو صفرا اور خون کو درست کرتا ہے۔ حلق کے امراض کو نافع ہے' بلغم' جریان اور گرمی کو مٹاتا ہے۔ جسم سے چربی کم کر کے موٹاپا کم کرتا اور جسم کو مضبوط کرتا ہے' ان کی پتلی کھچڑی پکا کر اس میں شہد ملا کر ٹھنڈی کر کے کھانے سے بخار' قے اور صفراوی درد شکم میں بہت مفید ہے۔ اوپری دودھ پینے والے بچوں کو اگر دودھ میں جو کا پانی ملا کر دیا جائے تو ان کی آنتیں زیادہ صحتمند رہتی ہیں۔ مثانہ اور پیشاب کی سوزش میں جو کے پانی میں صمغ عربی (کیکر کی گوند) کا سفوف شامل کر کے پلایا جائے تو پیشاب کی جلن کو جلد آرام آ جاتا ہے۔ **جدید مشاہدات:** احادیث مبارکہ میں جو کے فوائد کی روشنی میں معدہ و آنتوں کے السر کے مریضوں کو صبح کے ناشتہ میں سرکار دو عالم ﷺ کے عظیم نسخہ کے مطابق تلبینہ دیا گیا۔ السر کا ہر مریض دو سے تین ماہ میں درست ہو گیا جبکہ بہترین علاج کے ذریعے یہ علاج دو سال سے کم عرصہ میں ممکن نہ تھا۔ پیشاب میں خون اور پیپ کے مریضوں میں وجہ چاہے کچھ بھی ہو مناسب علاج کے ساتھ جو کا پانی اگر شہد میں ڈال کر پلایا جائے تو یہ تکلیف پندرہ روز میں ختم ہو جاتی ہے۔ بعض اوقات اس سے پتھری خارج ہو جاتی ہے' پرانی قبض کیلئے جو کے دلیہ سے بہتر محفوظ کوئی اور دوا نہیں دیکھی گئی۔ **جو کا ستو:** گیہوں یا جو کو صاف کر کے پانی میں بھگو دیا جاتا ہے اور دھوپ میں خشک کر کے بریاں کیا جاتا ہے (باقی صفحہ نمبر 41 پر)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سبب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو اطلاع دیں' شکر گزار رہوں گا۔

**کتاب نمبر 36: ڈپریشن سے نجات پانے والے:** دل پریشان ہے' کسی چیز میں دل نہیں لگتا' مایوسی ہے' میں مر کیوں نہیں جاتا' لوگوں مجھے مار ڈالو' میں خودکشی کر لوں گا یا کبھی کبھی خودکشی کے خیالات آتے ہیں۔ یہ تمام کیفیات ڈپریشن کہلاتی ہے۔ معاشی زندگی میں بدحالی ضروریات کا پورا نہ ہونا ہیں خواہشات کی کبھی تکمیل نہ ہو سکنا انسان کو پریشان کر دیتا ہے۔ انسان کی ویرانی کا سبب ہی ڈپریشن ہے۔ کلینک پر روزانہ کی بنیاد پر بڑھتے ڈپریشن کے مریضوں کو دیکھتے ہوئے مخلوق خدا کی بھلائی کیلئے میں نے ڈپریشن پر کتاب تالیف کرنے کا ارادہ کیا اور بہت جلد میرا یہ ارادہ کتاب کی شکل میں میری ٹیبل پر تھا۔ اگر کسی بھی قسم کا ڈپریشن کا مریض اس کتاب کو یقین سے پڑھ لے تو اس میں اسے اپنے مرض کا کامیاب علاج ملے گا۔ انشاء اللہ۔ اس کتاب کی تالیف میں جن محترم حضرات کی تحریروں اور رسالہ جات سے مدد لی گئی ان کے نام درج ذیل ہیں:

میم۔ الف۔ ڈاکٹر صہیب احمد بٹ۔ خلیق تبسم۔ ڈاکٹر محمد ندیم فیصل میر۔ حکیم شیخ محمد آصف اقبال۔ چوہدری بشیر احمد۔ پروفیسر ارشد جاوید۔ حکیم راشد حسن۔ حکیم ضیاء الرحمٰن۔ حکیم فیروز الدین اجملی۔ ڈاکٹر زاہد جاوید۔ ارل یوبل۔ نعیم ابرار۔ خالد محمود وارثی۔ فاروق عظمت۔ قاضی ذوالفقار احمد۔ شاہنواز فاروقی۔ حکیم ضیاء الرحمان۔ ڈاکٹر فاروق احمد خان۔ غزالہ عصمت۔ ہنری سلاسر۔ ناصر حمید۔ محمد شمیم مرتضیٰ۔ شمیم بلگرامی۔ عرفان محمود۔ الفرح عظمیٰ۔

**رسائل:** حکایت۔ اردو ڈائجسٹ۔ قومی صحت۔ ضیاء الحکمت۔ مرحبا صحت۔ راہنمائے صحت۔ سیارہ ڈائجسٹ۔ ہمدرد صحت۔ **نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر مل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ایڈیٹر)**

### (بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

میری کیفیات اور جینے کا انداز ہی بدل کر رکھ دیا ہے۔ دل کو سکون ملتا ہے' بس دل کرتا ہے کہ خود بھی اعمال کروں اور دوسروں کو بھی لگاتی رہیں۔ مجھے میرے امتحانات کی شدید پریشانی تھی' میں نے امتحانات دینے کے بعد بھرپور توجہ اور دھیان سے عبقری میں دی گئی روحانی محفل گھر میں کرنا شروع کر دی' الحمدللہ! جب میرا رزلٹ آیا تو میں حیران ہو گئی کہ روحانی محفل کے ذریعے اللہ کریم نے میری دعا کتنی جلدی قبول کر لی۔ الحمدللہ! میں اے گریڈ سے کامیاب ہوئی جبکہ مجھے امید گریڈ سی کی بھی نہ تھی۔ (ج، ز، اوکاڑہ)

راوی: پروفیسر ملک محمد نواز، فتح جنگ

# میت کے چہرے سے کپڑا ہٹایا اور نور ہی نور

انہوں نے میت کے چہرہ سے کمبل اٹھایا تو اس کے نیچے سے میں نے ایک ابدی نیند سوئے ہوئے جوان کو دیکھا جس کا چہرہ پھول کی طرح کھلا ہوا تھا‘ بال بکھرے ہوئے تھے اور پر مورچوں کی مٹی کا گرد و غبار تھوڑا تھوڑا نظر آ رہا تھا اور ہونٹ ایسے لگ رہے تھے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا گزشتہ کئی سال سے قاری ہوں۔ ایک چشم دید واقعہ آپ کی خدمت میں ارسال کر رہا ہوں۔ یہ واقعہ سو فیصد حقیقت پر مبنی ہے۔ میں ایک ریٹائرڈ فوجی ہوں اور 1971 کی جنگ کے دوران میں سیالکوٹ چھاؤنی میں سروس کر رہا تھا ایک دن ظہر کے وقت میں اپنے جے سی او میں بیٹھا ہوا تھا کہ 19 لانسر کا ایک جوان میرے کمرے میں داخل ہوا اور مجھے سیلوٹ کرنے کے بعد مجھے بتایا کہ سر آپ کو ہمارے نائب رسالدار ملک خان محمد صاحب یاد کر رہے ہیں جو ابھی ابھی اپریشنل ایریا سے ایک شہید کی میت لے کر آئے ہیں۔ یہ نائب رسالدار صاحب میرے گاؤں کے رہنے والے تھے اور میرے دوست بھی تھے۔ جنگ کے دنوں میں ہم لوگ ہر وقت وردی میں ہوتے تھے۔ میں فوراً اٹھ کھڑا ہوا۔ 19 لانسر کی جے سی او میں تقریباً پندرہ بیس گز کے فاصلہ پر تھی درمیان میں صرف ایک سڑک تھی اس کو کراس کر کے میں فوراً ملک خان محمد صاحب کے پاس پہنچ گیا۔ ان کو سیلوٹ کیا اور ہاتھ ملایا۔ اس وقت چند جوان ایک گاڑی سے میت کی سٹریچر اتار رہے تھے انہوں نے اس میت کو برآمدے میں ایک چارپائی پر رکھ دیا۔ میں نے خان محمد صاحب سے پوچھا کہ سر یہ کون صاحب ہیں؟ انہوں نے نے کہا کہ پہلے آپ چہرہ دیکھ لیں پھر میں تفصیل بتاتا ہوں۔ انہوں نے میت کے چہرہ سے کمبل اٹھایا تو اس کے نیچے سے میں نے ایک ابدی نیند سوئے ہوئے جوان کو دیکھا جس کا چہرہ پھول کی طرح کھلا ہوا تھا‘ بال بکھرے ہوئے تھے اور پر مورچوں کی مٹی کا گرد و غبار تھوڑا تھوڑا نظر آ رہا تھا اور ہونٹ ایسے لگ رہے تھے جیسے ہلکی ہلکی مسکراہٹ محسوس ہو رہی ہو میں نے گالوں پر ویسے ہی ہاتھ لگا دیا میت مجھے گرم محسوس ہو رہی تھی۔ میرا خیال ہے کہ اس سوار کی شہادت تقریباً پانچ یا چھ گھنٹے پہلے ہوئی تھی بعد میں جناب خان محمد صاحب نے میرے اس گمان کی تصدیق بھی کر دی تھی۔ میت کا چہرہ اتنا پر سکون تھا اس سے مجھے نور کی ایسی جھلک نظر آ رہی تھی کہ میں نے اس سے پہلے اپنی زندگی میں کسی میت کا چہرہ اس طرح پر سکون نہیں دیکھا تھا۔ دل کر رہا تھا کہ بس اس پر نور چہرے کو دیکھتا رہوں‘ اس پر اترتے انوارات کا مشاہدہ کرتا رہوں میں چاہ کر بھی اس پر نور مکھڑے سے نظر نہیں ہٹا پا رہا تھا۔

ملک خان محمد صاحب نے مجھے آواز دی تو میں چونک اٹھا‘ مڑ کر ان کی طرف دیکھا تو انہوں نے کہا ادھر میرے پاس آ جائیں میں آپ کو تفصیل بتاتا ہوں میں حیران پریشان کرسی پر بیٹھ گیا۔ ان کے چہرے کی شیو بڑھی ہوئی تھی اور مسلسل کئی راتوں کی بے آرامی کی وجہ سے وہ کافی تھکے ہوئے لگ رہے تھے اور ساتھ ہی میت کی طرف دیکھ کر ان کی آنکھوں میں آنسو بھی تیر رہے تھے انہوں نے کہا کہ یہ جوان میرے ٹروپ کا تھا اس کا گریڈ تو ڈرائیور تھا لیکن پچھلے مسلسل دو دنوں سے اگلے مورچوں میں اتنی دلیری اور مستعدی سے ایمونیشن پہنچا رہا تھا کہ اس کی کارکردگی کی بدولت ہمارے جوان دشمن کی یلغار کو روکنے میں کامیاب ہوئے تھے۔ سوار محمد حسین شہید نے اپنی جان کی پرواہ کئے بغیر اپنے جوانوں کی ایسی مدد کی جس کی مثال ملنا مشکل ہے۔ اس کوشش کے دوران دشمن کا ایک برسٹ اس کو آ لگا اور یہ شہید ہو گیا اس شہید کی کارکردگی اور بہادری کو دیکھ کر ہمارے سی او صاحب نے اس کی بہادری کی رپورٹ اعلیٰ حکام کو بھجوا دی ہے اور ابھی ہمارے سی او صاحب اور بریگیڈ کمانڈر صاحب آنے والے ہیں ہو سکتا ہے کہ اس سوار کو کوئی اعلیٰ فوجی اعزاز مل جائے چنانچہ واقعی ہی سوار محمد حسین شہید کو پاکستان کے سب سے بڑے فوجی اعزاز یعنی ”نشان حیدر“ سے نوازا گیا۔ یہ تھا میرا آنکھوں دیکھا واقعہ۔

## پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں‘ ضرور لکھیں۔ ہر ماہ یہ سلسلہ شروع کیا جا رہا ہے۔

# حلقہ کشف المحجوب

**ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔**

پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اس باب میں فرماتے ہیں کہ حق کا طالب کرنے والا صرف حق والا ہی ہو سکتا ہے۔ مزید فرماتے ہیں تو حق کے طلب کرنے والا ہے تجھے ایک پیغام دیتا ہوں۔ کیا؟ ساری کائنات کے بھید کا مقام، جو ہر اعراض و عناصر اور اجرام فلکی ، یہ جتنی کہکشائیں ہیں، جتنے آسمان ہیں، جتنے سیارے، ہیں جتنے ستارے ہیں۔ زمین کی جتنی کائنات ہے، زمین کا نظام ہے اور مخلوقات کی جتنی طبیعتیں ہیں، انکے مزاج ان کے انداز، ان کا اٹھنا بیٹھنا، ان کی زندگی گزارنے کی طرز ، جو کچھ بھی ہے، ان سب میں اسرارِ الٰہی کا حجاب ہے۔ ان سب میں تو رب کو تلاش کر سکتا ہے۔ یہ حجاب ہے، اس حجاب کو کھول، تجھے اس میں رب نظر آئے گا۔ قارئین! جس نے پانا ہے وہ رب کو صرف آسمان کو دیکھ کے پا سکتا ہے ”رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا“ یہ ساری کائنات آسمان زمین جو کچھ تو نے پیدا کیا، ایسے ہی بے کار پیدا کیا؟ بس اس لفظ کے کہنے میں بندے کی بخشش ہو گئی تھی۔ ایسے سویا ہوا تھا، گرمی کا موسم تھا، آسمان پر ستاروں کی روشنی اور چمک تھی اور اس نے اوپر دیکھا اور دیکھ کے کہنے لگا الٰہی! یہ جو کچھ بھی ہے، ایسے ہی بے کار بنایا گیا ہے؟ بس! اور پھر اللہ کی قدرت کو آگے بیان کیا۔ اللہ جل شانہ نے اپنی قدرت کے بیان کرنے پر، اپنی طاقت کے بیان کرنے پر اس شخص کی مغفرت کر دی۔ **موحد اور مشرک کا فرق:** پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ”ان ساری چیزوں کے اندر رب ہے“ اور اگلی بات کہ اگر تو ان چیزوں کے اندر جائے گا تو رب کو تلاش کرے گا اور اگر ان کو اپنے اندر ڈال لے گا تو شرک میں مبتلا ہو جائے گا۔ نوٹ جیب میں ہے تو ضرورت ہے۔ نوٹ دل میں ہے تو دنیا آ گئی۔ اسی کو حب دنیا کہتے ہیں۔ نوٹ تو ضرورت ہے نا؟ نوٹ سے زندگی کی ضروریات رکھی ہیں، نوٹ کو دنیا کا سبب بنایا ہے۔ کیوں؟ کشتی کے اندر پانی نہیں کشتی پانی میں ہے تو ٹھیک اور اگر کشتی کے اندر پانی ہے تو ٹھیک نہیں۔ نکتہ سمجھے؟ (جاری ہے)

تصوف و معرفت کی زندہ و تابندہ کتاب کشف المحجوب کے خزانوں اور انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ ”حلقہ کشف المحجوب“ کا آج ہی مطالعہ کریں

**باطن کھل جائے گا:** جو شخص زبان بند کر کے دل سے ایک ہزار مرتبہ یَابَاطِنُ روزانہ پڑھے گا اس پر باطن کے حالات کھل جائیں گے مگر رزق حلال کما کر کھانا بہت ضروری ہے۔

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی
قسط نمبر 90

# جنات کا پیدائشی دوست

**ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے**

**یہ پتھر وادی جنات سے لایا ہوں!:** دعا کے بعد اس مجلس میں بیٹھے ایک جن نے میرے سامنے چمڑے کی بنی ہوئی ایک تھیلی میں سے کچھ پتھر نکالے اور کہنے لگے: آپ اس میں سے کوئی ایک پتھر چن لیجئے میں آپ کو ایک پتھر گفٹ دینا چاہتا ہوں' میں نے پوچھا کہ آپ یہ پتھر مجھے کیوں دے رہے ہیں' کہنے لگے: دراصل یہ پتھر میں وادی جنات سے لایا ہوں اور وادی جنات کا تذکرہ کرتے ہوئے میری طرف غور سے دیکھا اور کہا یہ وادی جنات دراصل ہمالیہ کے کنارے میں ایک ایسی جگہ ہے جہاں جنات بہت زیادہ رہتے ہیں' اور وہاں میں یہ بات سوفیصد یقین اور وثوق سے کہہ سکتا ہوں اور یہ بات کہتے ہوئے اس نے تمام جنات کے مجمع کی طرف نظر دوڑائی کہ کیونکہ وہ تمام جنات شریر بدکار نہیں تھے اور اپنی بات کو پھر دہرایا کہ میں نہایت وثوق سے کہہ سکتا ہوں کہ ہمالیہ کے کنارے میں وہ لوگ رہتے ہیں جو بہت متقی اور پرہیزگار ہیں اور اللہ کے کلام کا خصوصی علم ان کے پاس ہے' قرآن پاک کی آیات کی تفسیر طاقت اور کمال ان پر بہت زیادہ کھلا ہے۔ انہوں نے وادی کے چپے چپے میں کلام الٰہی کی آیات کی اتنی زیادہ طاقت اور تاثیر دی ہے کہ اس چپے کے کسی بھی حصے کا اگر کوئی پتھر اٹھا لیا جائے تو وہ پتھر آپ جس کمرے میں رکھیں اندھیرا ہو تو اس کمرے میں روشنی چراغ سے بھی کہیں زیادہ آنا شروع ہو جاتی ہے۔

**چھوٹے سے پتھر سے کمرہ جگمگا اٹھا:** یہ بات کہتے ہوئے ساتھ ہی کمرے میں مجھے لے گئے اور اس کمرے میں انہوں نے دروازے بند کر دیئے' کھڑکیاں بند کر دیں' اندھیرا ہوا' چمڑے کی پوٹلی نکالی اور مجھ سے کہنے لگے آپ خود ہی کوئی ایک پتھر نکال لیے میں نے ہاتھ ڈالا میں نے جان بوجھ کر ایک چھوٹا سا پتھر نکالا جس کی جسامت سب پتھروں سے بہت چھوٹی تھی۔ بس میرا ہاتھ پوٹلی سے نکلتے ہی پتھر باہر آیا اور ساتھ ہی کمرہ جگمگ جگمگ کرنے لگ گیا۔ میں حیران! مجھے احساس ہوا کہ اللہ کا نور اگر پتھروں میں شامل ہو جائے تو پتھر اتنے روشن اور تابندہ ہو جاتے ہیں اور یہی نور اگر انسان کے اندر داخل ہو جائے تو پھر کیوں نہ اس انسان کے نور کی وجہ سے وہ شریر جنات اس نورانی اور روحانی دیوار سے دور بیٹھے فرشتوں کی حفاظت اور حصار کا پورا انتظام تھا۔

**ایک پتھر آپ ضرور لیجئے:** مجھ سے کہنے لگے: اس میں سے ایک پتھر آپ ضرور لیجئے! میں نے وہی چھوٹا پتھر اپنے پاس رکھ لیا' اس کا اصرار تھا کہ نہیں آپ بڑا پتھر لیں اور بڑے پتھر سے روشنی زیادہ ہوگی' لیکن میں نے مناسب نہ سمجھا میں نے وہی چھوٹا پتھر اپنے پاس رکھ لیا' وہ آج بھی میرے پاس موجود ہے۔ عجب روشنی' عجب نور ہاں اتنا میں نے کیا ہے کہ جو ذکر تسبیحات اور معمولات کرتا ہوں اس کی ایک پھونک اس پتھر پر مار دیتا ہوں اور جس دن میں ذکر تسبیحات معمولات زیادہ کروں اور اسے پھونک ماروں اس کی روشنی تو ویسے بہت زیادہ ہے لیکن اس دن اس کی روشنی حد سے زیادہ بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔

**جانیے جنات ہماری نسلوں کو کیسے ورغلاتے ہیں:** میری بارہا چاہت تھی کہ غار والے جنات اگر اپنے زندگی کے مشاہدات اور جنات کا رہن سہن اور جنات کا انسانی زندگی میں عمل دخل اگر بیان کریں تو مجھے بھی فائدہ ہوگا اور عبقری کے قارئین کو بھی بہت زیادہ فائدہ ہوگا چونکہ اب اس آنے والے قافلے سے کچھ مناسبت ہوگئی تھی اور وہ جنات بھی مجھ سے گھل مل گئے تھے اور پھر یہ ایک جن ان میں ایسا تھا جو مجھے پہلے سے جانتا بھی تھا اور اللہ کے فضل و کرم سے دعا کی برکت سے اس کو مرادیں بھی ملی تھیں تو میں نے پھر وہی اپنا موضوع چھیڑا اور میں نے غار والے جنات کو متوجہ کیا کہ کیوں نہ وہی موضوع اور وہ سلسلہ پھر شروع ہو جائے اور اس سلسلے سے مخلوق خدا کو بہت زیادہ حالات سے آگاہی ہوئی' میں نے پھر سوال کیا اور اس سوال میں اس قافلے میں آنے والے بہت سے جنات اور بھی متوجہ تھے بلکہ سارے متوجہ تھے میں نے سوال کیا کہ یہ بتائیں جنات ہمارا خزانہ چوری کر لیتے ہیں' ہمارا کھانا کھا لیتے ہیں' ہماری نوجوان عورتوں کو ورغلاتے اور پریشان بھی کرتے ہیں اور ان سے بُرائی کا ارادہ بلکہ برائی بھی کر لیتے ہیں' ہماری نسلوں کو کیسے ورغلاتے اور پریشان کرتے ہیں ایک علاقہ سے دوسرے علاقہ کی بیماریاں اور تکالیف کیسے لے آتے ہیں؟۔

**جن اگر شر اور فساد کی طرف متوجہ ہو جائیں تو:** غار والے جن کے بولنے سے پہلے اسی قافلے میں ایک جن بڑی عمر کا تھا' کچھ زیادہ بوڑھا بھی نہیں تھا' فوراً بولا: کہنے لگا دراصل بات یہ ہے کہ ہم میں سے اگر کوئی جن شریر ہو جاتا ہے یہ سب اسی کی ڈیوٹی کا حصہ ہے' ہمارا دن رات مخلوق خدا کو نفع دینا' خیر پھیلانا' جیسے ابھی آپ ان غار والے جنات کے حوالے سے بتا رہے تھے کہ یہ ایک شادی کی تقریب میں جا رہے تھے' وہاں ہر طرف روحانی دیواریں' فرشتوں کی حفاظت' فرشتوں کا حصار تھا اور تحقیق کرنے پر پتہ چلا کہ ایک بزرگ وہاں موجود ہیں۔ ان کے نیک اعمال اور نیکی کی وجہ سے اللہ نے ان کو اور ان کے مجمع کو اتنی بڑی خیر سے نوازا ہے' اتنی بڑی برکت سے سرفراز کیا ہے' بالکل اسی طرح جب ہمارے جنات جو کہ اکثر جنات خود شریر ہوتے ہیں شر اور فساد کی طرف متوجہ ہو جائیں تو ان کی زندگی میں ایک چیز ایسی ہوتی ہے جس کو وہ خود پھیلانا چاہتے ہیں چاہے وہ دکھ کی شکل میں ہو یا غم کی شکل میں ہماری پھر بھی کوشش ہوتی ہے کہ یہ ایسا نہ کریں لیکن بعض اوقات ہم بے بس ہو جاتے ہیں۔

**یہ رزق حلال کی طاقت اور تاثیر ہے:** اس کی مثال دیتے ہوئے اس قافلے کے جن نے کہا: اکثر زیر زمین خزانے ہزاروں سال پرانے یا صدیوں پرانے بہت زیادہ ہوتے ہیں' اگر ان خزانوں کا کوئی مالک نہ ہو تو ان پر حفاظت کا غیبی نظام ہوتا ہے جنات کی کوشش ہوتی ہے کہ جنات ان خزانوں کو لوٹیں' لیکن چونکہ فرشتوں کا حصار اور فرشتوں کی حفاظت ہوتی ہے اور ویسے بھی اگر وہ خزانے رزق حلال کے ہیں تو ان کی غیبی حفاظت ایسے ہوتی ہے کہ کوئی طاقتور سے طاقتور جن، دیو، عفریت اس تک پہنچ تو کیا اس طرف اگر گہری نظر سے دیکھے تو اس کی آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں۔ یہ رزق حلال کی طاقت اور تاثیر ہے۔ اب جنات کی کوشش ہوتی ہے کہ ان خزانوں کو نکالیں اور ان خزانوں کو لوٹ لیں۔

**صحرائی جنات اور خزانہ کی تلاش:** ایک دفعہ کا واقعہ ہے حیدرآباد شہر کے قلعہ کے اندر ایک خزانہ تھا' اس خزانے کا لوگوں کو علم نہیں تھا ساتھ تھر کے رہنے والے صحرائی جنات بہت عرصہ سے اس کی تلاش میں بھی تھے پھر انہوں نے تلاش کر لیا' اب وہ چاہتے تھے کسی طرح اس کو نکالا جائے' میں اس قافلے کے جن کی باتیں سن رہا تھا۔ غار والے جنات بھی اس کی باتوں میں متوجہ تھے اور سر ہلا رہے تھے' قافلے والے جن کی باتوں میں سچائی صداقت اور حقیقت واضح محسوس ہو رہی تھی۔ کہنے لگے: ایک دفعہ انہوں نے بھرپور پروگرام بنایا کہ چل کر حیدرآباد کے اس قلعہ کے نیچے خزانہ جو کہ بہت بڑا خزانہ ہے جس میں لاکھوں ہیرے، جواہرات، موتی، منوں کے حساب سے سونا، چاندی اور قیمتی پتھر جس کی قیمت شاید دنیا میں اربوں کھربوں سے بھی زیادہ ہو' یہ کل سینتیس جنات تھے جب یہ نکالنے کیلئے وہاں پہنچے ایک

**اللہ تعالیٰ کا ہم آہنگ:** حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ عبادت ان اعمال کا نام ہے جو انسان کو اللہ تعالیٰ عزوجل کا ہم آہنگ بنادے۔

بات کا احساس نہ رہا کہ اس خزانے پر غیبی فرشتوں کی حفاظت کا نظام ہے' انہوں نے اس حصار کو محسوس نہ کیا اور اس کا کوئی خیال بھی نہ کیا' بس یہ وہاں سے خزانہ ہی لینا چاہتے تھے آندھی طوفان کی طرح آگے بڑھے ایک خوفناک دھماکہ اور جھٹکا لگا اور اس میں سے آٹھ جنات ایک پل میں اُڑ گئے اور جل گئے۔ ان کی چیخ و پکار شروع ہوئی یہ پیچھے ہٹ گئے' انہیں احساس ہوا کچھ ہے' جب یہ ان کا احساس بڑھا تو ان میں ایک سمجھدار اور علم رکھنے والا جن تھا اس نے اپنے علم کے مطابق پرکھنا شروع کردیا پرکھتے پرکھتے وہ اپنے علم پر پہنچا اس نے کہا کہ ہٹ جاؤ اگر ہم بھی آگے بڑھے تو فرشتوں نے ہمیں بھی جلا دینا ہے ہمارے پاس طاقت ہے ہم جنات ہیں لیکن فرشتوں سے زیادہ طاقتور ہم جنات نہیں ہیں۔ **تھکے ہارے' زخمی جنات:** وہ جنات تھکے ہارے اور زخمی واپس چلے گئے جو کہ باقی بچے تھے' وہ پچھتاتے ہوئے اور گھبراتے ہوئے دور ہوگئے۔ قافلہ کا جن ابھی بول ہی رہا تھا تو غار کے جن نے کہا خزانوں کی کہانیاں میرے پاس بے شمار ہیں' جیسے انسان خزانوں کے متلاشی ہوتے ہیں' بالکل ایسے ہی جنات بھی خزانوں کے متلاشی ہوتے ہیں لیکن جنات خزانوں کو دیکھ سکتے ہیں انسان دیکھ نہیں سکتے پر نکال سکتے ہیں' اگر جنات نکال سکتے کہ یہ واقعات جو وقتاً فوقتاً انسانوں کی دنیا میں ہوتے رہتے ہیں کہ فلاں جگہ سے خزانہ نکلا فلاں جگہ سے خزانہ نکلا پھر یہ کوئی خزانہ نہ نکلتا بلکہ جنات سب خزانوں کو صاف کرچکے ہوتے۔ میں نے آج کی محفل کو بہت قیمتی جانا' میرے دل نے چاہا کہ ان سے اور زیادہ معلومات حاصل کروں اور خاص طور پر خزانوں کے بارے میں معلومات ضرور لوں۔ **کسی جن کو خزانے کے متعلق معلومات ہیں؟:** اسی دوران میں نے خود ہی سوال کیا آپ میں سے کسی جن کو کسی خزانے کے بارے میں کچھ معلومات ہیں تو مجھے ضرور بتائیں' بہت سے جنات خزانوں کے بارے میں معلومات کیلئے بولنا چاہ رہے تھے لیکن غار والے جن نے ان میں سے ایک ہی کی بات' ایک ہی وقت میں سننا پسند کی۔ کہنے لگے کہ میں ایک جگہ انسانی شکل میں خدمت کرتا تھا اور ملازمت کرتا تھا' ایک جگہ تعمیرات کا کام ہورہا تھا۔ **اس خزانہ کو ہاتھ نہ ڈالنا بے شمار جنات مارے گئے ہیں:** میں نے وہاں محسوس کیا کہ کوئی خزانہ وہاں موجود ہے اور پھر چونکہ ہم جنات ہیں اور ہم نے اس خزانہ کو اچھی طرح پرکھ لیا تھا' اور بہت تسلی سے دیکھ لیا تھا اب میں موقع کی تلاش میں تھا کہ کسی طرح یہ خزانہ میں حاصل کرلوں میں نے ایک دفعہ کوشش بھی کی کہ کسی طرح اس خزانہ کو حاصل کروں مجھے کسی نے بتایا کہ ایسے خزانہ کو ہاتھ نہ ڈالنا بے شمار جنات مارے گئے ہیں' ہمارے ایک بہت بوڑھے صاحب تھے جو کہ عملیات کی دنیا میں بہت زیادہ آگے تھے' ان کی شہرت بہت تھیں' ان کے تعویذ کی تاثیر کئی دفعہ پرکھی' ان کے وظیفے کئی دفعہ چیک کیے اور کہیں ایسا بھی ہوا کہ کتنے عجیب وغریب ناممکن کام انہیں دیئے اور انہوں نے چند دنوں میں ان کاموں کو کرکے دکھایا میں خوش خوش ان کے پاس گیا کہ کسی طرح وہ مجھے اس خزانے کا حل بتاسکیں۔ **خزانہ کیا نکلتا میری جان نکلنا شروع ہوگئی:** خزانہ بہت بڑا تھا میرے دل میں تھا کہ میں ان سے یہ بات واضح کہوں گا کہ آپ خزانہ اور خزانہ میں سے جتنا حصہ لینا چاہیں گے۔ میں آپ کو دوں گا لیکن کسی طرح یہ خزانہ مجھے مل جائے' ان سے باتیں کرتے کرتے میں نے جب ان کے سامنے اس خزانے کی طلب کا تذکرہ کیا تو مجھ سے فرمانے لگے جس طلب کو لے کر آئے ہو' اس طلب کو بھول جاؤ، کہیں ایسا نہ ہو کہ اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھو' پھر میری طرف گہری اور تیز نظروں سے دیکھ کر کہنے لگے: تو جانتا ہے میں بہت بڑا عامل ہوں اور اگر میں اپنے منہ سے کہوں کہ بہت بڑا منتر اور غیبی علوم کی دنیا کا کامل ہوں تو میں غلط نہیں کہوں گا لیکن ایک بات یاد رکھنا خزانے دراصل کبھی لوگوں کی امانت ہوتے ہیں' کبھی نسلوں کی امانت ہوتے ہیں اور کبھی اللہ پاک نے اسے چھپا کر رکھا ہوتا ہے اور وہ راز صرف اللہ ہی جانتا ہے۔ شروع دنوں میں میں نے بھی بہت کوشش کی تھی کہ میں ان خزانوں کو نکلوالوں لیکن خزانے کیا نکلنے تھے؟ مجھے اپنی جان نکلتی نظر آئی اور میں اپنی جان بچا کر وہاں سے نکلا۔ **خبردار خزانہ کے خیال سے باز آ:** ایک دفعہ تو ایسا ہوا کہ میں نے ایک خزانہ کو تلاش کرنے کیلئے اکتالیس دن کا چلہ کیا' چلہ کرتے کرتے جب مجھے سینتیس دن ہوگئے میں ایک پوری امید اور توقع میں تھا اب میرا مقصد مجھے حاصل ہوجائے گا لیکن میں اس وقت بہت زیادہ مایوس ہوا جب ٹھیک انتالیس دن بعد بہت طاقتور مخلوق جو کہ نجانے کون تھے؟ نہ فرشتے تھے نہ انسان تھے' میرے سامنے آکر کھڑی ہوگئی اور کہنے لگی: اگر تیرے پاس حفاظت اور حصار کے طاقتور عمل نہ ہوتے تو تجھے ہم ٹکڑے ٹکڑے کردیتے حتیٰ کہ تیری نسلوں کو پھونک دیتے اور تیری نسلوں کو ختم کردیتے' لیکن کل آخری دن ہے اور کل فیصلہ ہونا ہے یعنی چالیسواں دن ہے اور فیصلہ ہونا ہے اور اس چالیسویں دن میں تجھے ہم نے ختم کرنے کا بھرپور پروگرام بنایا تھا لیکن کچھ چیزیں ایسی ہیں جنہوں نے تیری حفاظت کی' خبردار خزانہ کے خیال سے باز آ۔ **یہ نظام جنات سے بھی محفوظ:** قارئین! جنات ہوں یا انسان خزانہ ایک غیبی نظام کے ساتھ حفاظت میں رہتا ہے' یہ ایک ایسا غیبی نظام ہے جو صرف عرش والا ہی جانتا ہے' عام انسان اس کو نہ سمجھ سکتا ہے' نہ سوچ سکتا ہے' نہ اس نظام کو بدل سکتا ہے حتیٰ کہ یہ نظام رب نے جنات سے بھی محفوظ رکھا ہوا ہے' آپ حیران ہوں گے کہ جنات اس نظام کو دیکھ تو سکتے ہیں' پرکھ بھی سکتے ہیں لیکن خزانہ نکال نہیں سکتے' بالکل یہی معاملہ اس جن کے ساتھ ہوا' اس نے چالیس دن کا چلہ کیا پر وہی غیبی طاقت جو خزانہ کی حفاظت پر معمور ہے اور ایک وقت معینہ کا انتظار ہوتا ہے کہ یہ خزانے کہاں اور کس جگہ نکلتے ہیں' اور نکلنے ہیں کون ان کا وارث ہے؟ اور کہاں کہاں سے آدمی آئیں گے' کیسے یہ بکے گا؟ پھر استعمال میں کہاں آئے گا۔ **خزانہ نکالنے کے بے شمار قصے:** میرے پاس بے شمار ایسے شواہد موجود ہیں کچھ لوگوں نے علم کی طاقت کی بنیاد پر خزانوں کو نکالنے کی کوشش کی' چونکہ علم بھی تو رب کا ہوتا ہے اور ہاروت ماروت کا قصہ یہی کچھ بتاتا ہے یعنی قرآن میں ہے کہ اللہ نے ڈھیل دی ہوئی اور ساتھ علم بھی دیا ہوا' کہ خیر بھی موجود ہے' اور شر بھی موجود ہے' اب جو چاہے اس خیر کو کرلے اور جو چاہے شر کو اپنا لے' اب انہوں نے اگر کوشش کی بھی اور کوشش میں کامیاب بھی ہوگئے اور وہ خزانہ نکلا لیکن اس خزانہ میں خونریزی قتل' لڑائیاں جھگڑے بیماریاں تکالیف مسائل مشکلات مقدمات الجھنیں نسلوں کی بربادی بیٹوں کی کمی' مسائل ایک کے بعد دوسرے اور مسلسل مشکلات اور الجھنیں ان میں مبتلا کردیتے ہیں۔ میرے پاس ایک صاحب آئے چونکہ انہیں عمل بتایا تھا اور چالیسویں دن اس عمل میں اس کیلئے واضح اشارہ ہونا تھا کہ یہ خزانہ تیرے لیے خیروبرکت کا ذریعہ ہے یا نہیں ہے۔ (جاری ہے)

## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کرایا' نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد' عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم! ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ **0343-8710009**

مزید: دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

## حضرت علامہ صاحب بتائیں گھریلو الجھنوں کا حل

اپنی گھریلو الجھنیں رسالے کے صفحہ نمبر 56 پہ دیا گیا کوپن پُر کرکے بھجوادیں۔ کوپن کے بغیر خطوط کا جواب نہیں دیا جائے گا۔ جوابی لفافہ کے ذریعے جواب نہیں بذریعہ رسالہ ہی ہوگا۔

**اس سے بھی زیادہ پُراسرار واقعات اور لاجواب وظائف اور سابقہ اقساط پڑھنے کیلئے "جنات کا پیدائشی دوست" کتاب پڑھیے۔**

تین ہفتوں میں ذیابیطس کا مرض کنٹرول: مریض کو تین ماشہ روزانہ کریلے کا پانی پلایا جائے تو اس سے ذیابیطس کا مرض تین ہفتے میں ختم ہوجاتا ہے۔

# اڑتی جادوئی ہانڈی کے وار سے کیسے بچا؟

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل' وظیفے کے کرنے سے آپ کو جادو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹونہ ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ بہت معیاری ہے' اللہ پاک سے اور دین اسلام سے مخلوق کا تعلق مضبوط بنا رہا ہے' محترم علامہ لاہوتی پراسراری صاحب سے لاکھوں قارئین کی طرح میری بھی ملنے کی خواہش ہے؟ نہ جانے کب پوری ہوگی؟ انشاء اللہ آپ کی دعاؤں سے یہ بھی پوری ہوگی۔ درج ذیل تحریر کے ذریعے پہلی بار آپ کی عبقری محفل میں شریک ہورہا ہوں امید ہے میری تحریر سے قارئین عبقری کو بھرپور فائدہ ہوگا۔ قارئین عبقری! مجھ پر کسی نے انتہائی سخت کالا جادو کیا تھا' جسے عرف عام میں ہانڈی بھیجنا بھی کہتے ہیں' مگر مجھے اس وقت ان چیزوں کا علم نہیں تھا کہ یہ ہانڈی کیا ہوتی ہے؟ اور میرے اوپر کیوں آئی مگر الحمدللہ مجھے اللہ نے اپنے کلام پاک کی برکت سے اس جادوئی ہانڈی سے محفوظ رکھا۔ قارئین! کلمہ طیبہ اللہ عزوجل کی وحدانیت' عظمت کا اقرار اور ہمارے پیارے نبی حبیب خدا رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آخری نبی یعنی خاتم النبین پر ایمان آسان الفاظ میں یہ بات یوں کہی جاسکتی ہے کہ اللہ پاک کے احکامات کو اُس کے نبی محترم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طریقوں کے مطابق پورا کرنے کا نام دین ہے' یہی اصل کامیابی ہے' آخرت و دنیا کی جو کام اللہ پاک کے بابرکت نام اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھ کر شروع کیا جائے وہ نہ صرف بابرکت ہوتا ہے بلکہ پایہ تکمیل تک بخیر و عافیت انجام پاتا ہے۔ محترم قارئین! یہ واقعہ کئی سال پہلے کا ہے ایک مرتبہ رات کو میں اکیلا سو رہا تھا کہ اچانک تیز گرمی اور تپش سے میری آنکھ کھل گئی' میری عادت ہے کہ رات کو کلمہ طیبہ' دوسرا' تیسرا' چوتھا کلمہ درود شریف' مسنون دعائیں پڑھ کر سوتا ہوں' ایک رات میں نے کھلی آنکھوں سے دیکھا کہ ایک ہانڈی ہے جس سے اُبلنے کی آواز آرہی ہیں اور ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے اس کے اندر کوئی چیزیں کھول رہی ہوں' جیسے بہت تیز گرم پانی کھولتا ہے' کھولتے پانی کی آواز سن کر میری آنکھ کھل گئی' یقیناً اللہ پاک کو میری حفاظت منظور تھی میں نے کلمہ طیبہ' آیۃ الکرسی پڑھی تو وہ اوپر اٹھ کر اونچی ہوگئی اور نظروں سے غائب ہوگئی دوبارہ میری آنکھ لگ گئی' پھر تپش اور گرمی سے آنکھ کھلی تو دیکھا کہ وہ ہانڈی مجھ سے تقریباً ڈیڑھ میٹر بلند ہے میں نے پھر کلمہ طیبہ اور آیۃ الکرسی' درود پاک کا مسلسل ورد کیا تو وہ دوبارہ اوپر جا کر نظروں سے اوجھل ہوگئی' میں دوبارہ نیند کی وادی میں چلا گیا' ایک مرتبہ پھر تیسری بار میری آنکھیں کھلی تو کھلی کی کھلی رہ گئیں وہی ہانڈی میرے لیٹے ہوئے جسم سے تقریباً دو فٹ اوپر تھی کہ میں اس کے نیچے جلنے والی موٹی لکڑیوں کی سفید راکھ دیکھ رہا تھا میں نے لیٹے لیٹے لرزتے ہونٹوں کے ساتھ کلمہ طیبہ، آیۃ الکرسی اور مسنون دعائیں کے علاوہ تلاوت قرآن پاک بھی شروع کردی جونہی وہ ہانڈی اوپر جا کر غائب ہوئی تو میں چارپائی سے اٹھ چکا تھا' رات ڈیڑھ دو بجے کا وقت تھا' وضو کیا رب کے حضور سر جھکا دیا اور شکر ادا کیا کہ نہ جانے یہ کیسی مصیبت تھی جو مجھ پر آرہی تھی اللہ پاک نے نجات عطا فرمائی۔ صبح اٹھ کر مختلف علماء کرام' عاملین کے پاس گیا' سب نے یہی بتایا کہ کسی نے انتہائی سخت کالے جادو والے عامل سے آپ پر قاتلانہ حملہ کروایا اور اس حملہ سے 97 فیصد افراد زندہ نہیں رہتے' اللہ پاک کی مہربانی کلام پاک' کلمہ طیبہ کی برکت تھی کہ آپ محفوظ' صحیح سلامت رہے۔ سچ ہے جو اللہ پاک کی پناہ میں آجاتا ہے اس کا مخلوق کچھ نہیں بگاڑ سکتی کہ بچانے والا خود اللہ پاک طاقتور زبردست ہے۔ (غ۔ش)

## موٹاپا اور بڑھا ہوا پیٹ دنوں میں ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ رب العزت آپ کو ہمیشہ سکھی رکھے۔ دونوں جہانوں کی نعمتوں سے مالا مال رکھے اور آپ کے تسبیح خانہ والے سلسلے کو اللہ نسلوں تک چلاتا رہے اور میری یہ دعا ہے کہ اللہ رب العزت آپ کو میری عمر بھی لگا دے ایک عدد نسخہ بڑھے ہوئے پیٹ اور اضافی موٹاپا کیلئے عرض ہے۔ ایک پاؤ پودینہ سبز خشک کرکے (جنگلی نہ ہو) اور ایک پاؤ اجوائن ایک پاؤ اُسوں (جس سے کڑوا تیل نکلتا ہے) ان سب کو علیحدہ علیحدہ پیس لیں اور پھر اکٹھا کرکے خوب پیس لیں۔ صبح، دوپہر، شام ایک چوتھائی چمچ نیم گرم پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ ایک مہینے کے بعد مریض اپنی کیفیت کے مطابق اس کو کم کرتے جائیں۔ پیٹ اور موٹاپا انشاء اللہ دنوں میں ختم ہوجائے گا۔ (طاہر عبداللہ' ڈیرہ اسماعیل خان)

# مستقبل کے روشن خاکوں میں رنگ بھریے

شائزے شکیل' لاہور

ایک ماہر نفسیات نے کہا کہ ہر انسان کو تنہائی میں پریشان کن حالات پیش آتے ہیں اور وہ اداس ہوجاتا ہے میں نے اس کا علاج یہ تجویز کیا ہے کہ میں تنہائی کے اوقات میں کوشش کرتا ہوں کہ اپنی ذات کے بارے میں کچھ نہ سوچوں اور دوسرے لوگوں اور چیزوں کے بارے میں سوچتا رہوں۔ میں نہ ماضی کے عمدہ مواقع سے محرومی یا انہیں گنوانے کے باعث پر غور کرتا ہوں بلکہ میں تنہائی کے اوقات میں مستقبل کے اپنے خاکوں میں رنگ بھرتا رہتا ہوں جس سے مجھے خوشی محسوس ہوتی ہے۔ ساتھ ہی میں مستقبل کے اس روشن خاکے کو حقیقت کا روپ دینے کیلئے کوشش بھی کرتا ہوں۔ اس کا نتیجہ یہ برآمد ہوتا ہے کہ میں آئندہ کیلئے کاموں کو محنت اور لگن سے انجام دینے لگتا ہوں اور اس طرح میری زندگی میں امید، روشنی اور خوشی پیدا ہوتی چلی جاتی ہے۔ میں اپنی راہ کی مشکلات اور رکاوٹوں سے کبھی دل برداشتہ نہیں ہوتا بلکہ ان کا خوش دلی اور جرأت سے مقابلہ کرتا ہوں کیونکہ مجھے علم ہے کہ فکر و غم مایوسی اور پریشانی میں مبتلا انسان کی دماغی اور اعصابی قوتیں ناکارہ ہوجاتی ہیں اور وہ انجانے میں غیر شعوری طور پر ایسا عمل اختیار کرلیتا ہے کہ اس کے کام سنورنے کے بجائے بگڑ جاتے ہیں اور ناکامی اس کا مقدر بن کر رہ جاتی ہے اس کے برعکس میں چونکہ ہر کام خوشی اور مستقل مزاجی اور لگن سے کرتا ہوں اس لیے ناکامی کے اندیشے اور مایوسی کے وسوسے مجھ سے دور رہتے ہیں اور مجھے امید کے دریچوں سے کامیابی کی راہیں روشن نظر آنے لگتی ہیں۔ غمزدہ مایوس اور ناکام انسانوں کو چاہیے کہ اپنا ذہنی رویہ تبدیل کردیں اس سے یقیناً ان کی مایوسی امید میں' غم خوشی میں' مفلسی امارت میں اور ناکامی کامیابی میں بدل جائے گی۔ انشاء اللہ۔

### (بقیہ: آش جو! جسم کی سو بیماریوں کا یقینی علاج)

پھر اس کو پیس کر استعمال کرتے ہیں' طبی حوالے سے یہ ایک معتدل غذا ہے' سریع الہضم ہے' مسکن حرارت ہے' آج کے دور میں لوگ آٹا چھان کر روٹی پکاتے ہیں اور بھوسی ضائع کردیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ معدہ اور نظام ہضم کی متعدد بیماریوں میں مبتلا ہوجاتے ہیں حالانکہ یہی بھوسی بغیر چھنے کی شکل میں ستو کا نعم البدل ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا دستور تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بغیر چھنے آٹے کو ستو کی شکل میں نوش فرماتے تھے۔ متفرق روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ تلبینہ جو یا گیہوں کو ڈال کر دودھ میں پکایا جاتا تھا جو بیماروں کو کھانے کیلئے بطور خاص دیا جاتا تھا۔ الغرض بغیر چھنا آٹا روٹی کی شکل میں یا ستو کی شکل میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تمام زندگی استعمال فرمایا اور اسی طرح استعمال کرنے کی ہدایت فرمائی۔ جس کے متعلق اطباء جدید بعد بسیار تحقیق ایمان لائے اور پھر اس کے فوائد بیان کئے۔

گھر ہمیشہ آباد رہے: سات روز تک اسم یَاوَالِیُّ کو313 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے گھر کے چاروں کونوں پر دم شدہ پانی کا چھڑکاؤ کریں' انشاءاللہ گھر ہمیشہ آباد اور قدرتی آفات سے بچا رہے گا۔

# اپنی صحت اور شادمانی کیلئے باغ بانی کیجئے

صائمہ تیموز راولپنڈی

مختصر سی جگہ میں نہایت خوبصورت باغیچہ لگا رکھا تھا تقریباً دس فٹ لمبا اور چودہ فٹ چوڑا ہوگا۔ اس میں انہوں نے سدا بہار قسم کے پودے لگا رکھے تھے۔ وہ اپنے پھولوں کی شگفتگی کو دیکھ کر ہر قسم کے وسوسوں' شکوک وشبہات اور مایوسیوں سے دن بھر کیلئے محفوظ ہوجاتے تھے۔

ایک صاحب دن رات اٹھتے بیٹھتے شطرنج کی باتیں کیا کرتے تھے۔ اتفاق سے انہیں ایک باغ دیکھنے کی دعوت دی گئی۔ باغ کے مالی نے انہیں دو تین گلاب کے پودوں کو خریدنے کی ترغیب دی۔ کچھ ہی دنوں میں وہ گلاب کی خوبصورتی سے اتنے مسحور ہوگئے کہ انہوں نے تقریباً پچاس کیاریاں لگا ڈالیں۔ لوگوں نے جب ان سے پوچھا کہ آپ نے شطرنج کیوں چھوڑ دی تو کہنے لگے کہ دن بھر شطرنج کھیلنے کے بعد صرف یادیں باقی رہ جاتی تھیں اور وہ یادیں بھی کچھ اچھی نہیں ہوتی تھیں۔ اس کے برعکس اپنے گلابوں کی خدمت کرنے کے بعد مجھے اپنے چاروں طرف حسن ہی حسن نظر آتا ہے اور اس سے میری آنکھوں کو ٹھنڈک اور دل کو مسرت وشادمانی حاصل ہوتی ہے۔ میں نے محسوس کیا ہے کہ میری صحت بھی پہلے سے بہتر ہوگئی ہے۔ اسی طرح فوج کے ایک پنشن یافتہ میجر صاحب ہیں جنہوں نے پودوں کا کاروبار کر رکھا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ انہیں فوج سے اس بنا پر رخصت کردیا گیا تھا کہ ان کا دل کچھ کمزور ہوگیا تھا معالج نے ان سے کہا تھا کہ اب وہ صرف چند ماہ زندہ رہ سکیں گے اور اگر کہیں محنت و مشقت کی تو یہ ان کیلئے سخت مضر ہوگا بلکہ مہلک ہوگا۔ جب ان سے پوچھا گیا کہ معالج کی تنبیہ کے باوجود آپ کو پودوں کا کاروبار کرتے ہوئے ڈر نہیں لگا؟ تو انہوں نے جواب دیا: میں نے معالج کی بات پر کچھ دنوں تک غور کیا۔ پھر میں نے طے کیا کہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہنے سے تو بہتر یہ ہوگا کہ مر ہی جاؤں۔ مجھے پودے ہمیشہ سے اچھے معلوم ہوتے تھے' لہٰذا میں نے ایک درجن مختلف اقسام کے پودے خرید ڈالے اور انہیں فروخت کرنے کیلئے اشتہار دے دیا۔ دوست اور اجنبی سب ہی خریدنے آگئے اور میں نے وہ پودے بیچ کر کچھ اور خرید لئے۔ میں روپیہ کمانے کی فکر میں قطعی نہ تھا بلکہ یہ چاہتا تھا کہ خود مصروف رہوں اور دوسروں کے ماحول کو خوش نما بنانے میں ان کی مدد کروں' چنانچہ میں نے مناظر قدرت کا مشاہدہ کیا اور لوگوں کو پودے سجانے کا مشورہ دینا شروع کردیا۔ واضح رہے کہ معالج صاحب نے جو تنبیہ کی تھی اس کو بیس برس ہوچکے ہیں۔

معالج صاحبان اب لوگوں کو باغ بانی کا مشورہ دینے لگے ہیں۔ ایک معالج نے ایک خاتون سے کہا کہ اگر آپ کے پاس باغ نہیں ہے تو کسی میدان میں چلی جایئے اور وہاں ایک گڑھا کھود لیجئے پھر اسے مٹی سے بھر دیجئے بعد میں جب یہ خاتون ہسپتال میں تھیں تو انہوں نے اپنے کسی دوست سے کہا کہ مجھے ایک گملے میں مٹی لا دو تاکہ میں اس میں اپنا ہاتھ ڈال لوں۔ ایک اور خاتون نے شادی نہیں کی تھی بات یہ تھی کہ وہ ایک اعصابی مرض میں مبتلا تھیں۔ لہٰذا کام نہیں کرسکتی تھیں' اتفاق سے کسی نے انہیں افریقہ کا بنفشہ دے دیا بس پھر کیا تھا انہوں نے اس سے پچاس اقسام کے پودے پیدا کرلئے چنانچہ ان کے دوست احباب ان سے وہ خریدنے لگے۔ اپنے پودوں سے لوگوں کو خوش دیکھ کر اس خاتون کو اتنی مسرت حاصل ہوئی کہ انہوں نے دیگر اقسام کے پودے خرید لئے' چنانچہ اور لوگ انہیں خریدنے آنے لگے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس خاتون کی اعصابی بیماری دور ہوگئی اور زندگی کے بارے میں اس کا رویہ نہایت خوشگوار ہوگیا۔ مٹی اور پودوں میں کام کرنے کی وجہ سے اس کے اعصاب میں زندگی کی ایک نئی لہر دوڑ گئی۔ ایک صاحب نے بتایا کہ جب وہ اپنے باغ میں چہل قدمی کرتے ہیں تو طرح طرح کے خیالات ان کے دل میں آتے رہتے ہیں' چنانچہ وہ اپنی تمام تقریریں اکثر باغ کی چہل قدمی کے دوران تیار کرلیتے ہیں اس کے علاوہ وہ اپنے دوستوں کی پریشانیوں کا حل بھی اسی دوران میں تلاش کرلیتے ہیں۔ باغ کیلئے بہت زیادہ جگہ کی ضرورت نہیں ایک صاحب نے نہایت مختصر سی جگہ میں نہایت خوبصورت باغیچہ لگا رکھا تھا تقریباً دس فٹ لمبا اور چودہ فٹ چوڑا ہوگا۔ اس میں انہوں نے سدا بہار قسم کے پودے لگا رکھے تھے۔ وہ اپنے پھولوں کی شگفتگی کو دیکھ کر ہر قسم کے وسوسوں' شکوک وشبہات اور مایوسیوں سے دن بھر کیلئے محفوظ ہوجاتے تھے۔ بہت سے لوگ فلیٹوں میں رہتے ہیں وہاں بھی گملوں کے ذریعے سے چھوٹے چھوٹے باغیچے لگائے جاسکتے ہیں' ان میں ٹماٹر' ککڑی' پیاز اور دیگر چیزیں لگا سکتے ہیں ان باغیچوں کی بدولت بعض لوگ بے حد خوش رہتے ہیں۔ لہٰذا صحت وشادمانی حاصل کرنے کیلئے آپ بھی باغ بانی کرسکتے ہیں۔

**ورزش اور صحت:** ستر کے عشرے کے آخر تک انسان کی تندرستی کی تعریف صرف اس کی اس صلاحیت تک محدود تھی کہ وہ کتنی آکسیجن استعمال کرتا ہے' اسے اس شخص کی ''ایروبک کنڈیشن'' کہا جاتا ہے' اس تعریف میں جسمانی طاقت کا کوئی ذکر نہ تھا۔ 1978ء تک یہ کہا جاتا تھا کہ ایک عام فرد کو مطلوبہ قوت برداشت کیلئے ہر ہفتے تین سے پانچ دن 15 سے 60 منٹ تک ورزش کرنی چاہئے۔ اس دوران وقتاً فوقتاً رفتار قلب (دل کی دھڑکن کی شرح) بھی معلوم کرتے رہنا چاہئے۔ ورزش کے دوران میں اس بات کا بھی خاص خیال رکھنا چاہئے کہ دل کی دھڑکن کی یہ رفتار کے 60 سے 90 فیصد کے برابر ہوتی ہے لیکن اب امریکن کالج اوف سپورٹس میڈیسن نے نئی تحقیقات کے بعد ورزش کے ہفتہ وار پروگرام کیلئے چند نئے اصول وضع کئے ہیں' جو یہ ہیں:

☆ بالغ افراد کو اپنے ہفتہ وار معمول (شیڈول) میں دو بار طاقت برآری (Strength Training) کی ورزشیں شامل کرنی چاہئیں۔ ☆ ایروبک ورزش ہفتے میں تین سے پانچ روز کرنی چاہئے۔ تاہم ورزش کی شدت جانچنے کے رہنما اصول اب بدل چکے ہیں۔ ورزش کی شدت کو جانچنے کیلئے دو طریقے رائج ہیں: ان میں پہلا جانا پہچانا ''رفتار قلب کا طریقہ'' ہے' جس میں ورزش کے دوران نبض کی رفتار دیکھی جاتی ہے۔ اب بھی ورزش کرنے والے کو اپنے قلب کی زیادہ سے زیادہ رفتار کے 60 سے 90 فیصد پر کام کرنا چاہئے۔ ورزش کی شدت ناپنے کا دوسرا طریقہ وہ ہے جس کا انحصار اس بات پر ہے کہ کتنی توجہ کے ساتھ آپ یہ سوچ سکتے ہیں کہ آپ ورزش کررہے ہیں ایروبک ورزش لگاتار کم از کم 20 منٹ تک کرنی چاہئے' بیس منٹ کی مسلسل ورزش ایک عام آدمی کی تندرستی کو برقرار رکھنے کیلئے بہت مناسب ہے۔ کچھ افراد اس میں پانچ منٹ کا مزید اضافہ بھی کرلیتے ہیں جو یقیناً صحت پر نمایاں مثبت اثرات مرتب کرتا ہے۔ ایروبک ورزشوں کی فہرست کو سیڑھیاں چڑھنے اور مخصوص ایروبک رقص تک وسیع کردیا گیا ہے۔ نئی تحقیقات کے مطابق طاقت برآری کی ورزشوں کو بھی اہمیت دی گئی ہے کیونکہ دیکھا یہ گیا ہے کہ طاقت براری کی ورزش کرنے سے عضلات اور ہڈیوں کی صحت قائم رہتی ہے۔ ایک ماہر کے خیال میں ہم اپنے عضلات اور ہڈیوں کی صحت کو عمر بھر برقرار رکھ سکتے ہیں۔ تاہم معاشرے میں رہنے کیلئے یہ ضرورت محسوس ہوتا ہے کہ جہاں تک ہوسکے لوگ اپنی آخری عمر تک ایک متحرک اور خود مختار زندگی گزاریں جس میں ان کو کسی پر بوجھ نہ بننا پڑے اور انہیں کسی سہارے کی ضرورت نہ ہو۔

**ایمان کی سلامتی:** حضرت خواجہ محمد معصوم عروۃ الوثقی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ایمان کی سلامتی کیلئے تین قسم کے لوگوں کی صحبت سے بچو: (1) غافل علماء (2) مداہنت کرنے والے قاری (3) جاہل صوفی

# کاش! ہم شہر محبوب کے بدو بچوں سے سبق لیں گے

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

مسجد قبا میں نوافل ودعا سے فارغ ہو کر ہم لوگ نکلے' باہر مختلف اشیاء فروخت کرنے والے لوگ کھڑے تھے' کچھ برقع پوش بدو خواتین، کچھ بوڑھے، کچھ بچے، کھجوریں، مصلے، تسبیح اور دوسری اشیاء لیے آوازیں لگا رہے تھے، اس حقیر کے رفیق محترم رضوان بھائی نے ایک بچہ سے ایک درجن تسبیح کا پیکٹ خریدا جس کی قیمت اس نے سات ریال بتائی، برابر میں ایک دوسرا بچہ بھی کھڑا تھا وہ خوشامد اور ضد کرنے لگا کہ ایک درجن مجھ سے بھی خریدو' رضوان بھائی نے معذرت کی' اس نے شکایت کی کہ پہلے میں نے آپ کو تسبیح کا بھاؤ بتایا تھا، آپ مجھ سے بھی خریدیں' مدینہ منورہ کے اکرام میں رضوان بھائی نے اس بچہ سے بھی تسبیحات خرید لیں' اور پندرہ ریال دس اور پانچ کے دو نوٹ ایک بچہ کو دیئے اور کہا دونوں تقسیم کرلینا' دو درجن تسبیح کی قیمت چودہ ریال بنتی تھی اس خیال سے کہ ہمارے ملکوں کی طرح ایک ریال کیلئے ان دونوں میں لڑائی نہ ہو' رضوان بھائی نے ان بچوں سے معلوم کیا، تم دونوں پندرہ ریال کیسے تقسیم کرو گے؟ دونوں بیک زبان بڑی خوشی سے بولے سات سات دونوں لیں گے اور ایک بچے گا اس کو صدقہ کردیں گے ان بچوں کے اس جواب کے بعد دل کا عجیب سا حال ہو گیا اور جب بھی یہ واقعہ یاد آتا ہے اپنے حال پر بڑی ندامت اور شرمندگی ہوتی ہے۔

یہ شہر مقدس اس تاجدار مدینہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مسکن اور شہر ہے جس نے دنیا کو ایسی سخاوت، ایثار اور استغنا سکھائی کہ چودہ سو سال کے بعد بھی اس شہر کے بدو بچوں میں سخاوت، ایثار واستغنا کی یہ شان پائی جاتی ہے۔ ہمارا حال ایسا شرمناک ہے کہ ہم کوئی موقع خودغرضی' ہوس اور بخل کا گنوانا پسند نہیں کرتے' اس واقعہ کو سالوں ہو گئے' مگر جب بھی خیال وتصور میں اس شہر محبوب کا سفر ہوتا ہے' یہ واقعہ بھی یاد آجاتا ہے اور شرم سے منہ چھپانے کو جی چاہنے لگتا ہے کہ ہم غلاموں کی نسبت بھی اس معلم جود وسخا اور ایثار واستغنا سکھانے والے نبیوں کے سردار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہے جنہوں نے پوری دنیا کے دل ودماغ اور اس کے رخ کو دنیا کی بے ثباتی اور نفع ونقصان کو آخرت کی یاد اور اصل نفع ونقصان کی طرف موڑ کر اس دنیا کے سارے اندھیروں کو دین اسلام اور اسلامی اصولوں کے نور میں بدل کر رکھ دیا تھا اور دنیا میں یہ مشہور ہو گیا کہ مسلمانوں سمجھدار کیا پاگل ودیوانہ بھی اپنی چیزوں کو دوسروں کے گھر میں پھینکتا ہے اور غیر مسلموں کا پاگل دوسروں کی اشیاء پاگل پن میں اچھال کر اپنے گھر میں ڈالتا ہے' اس لیے کہ مومن ومسلم کی نگاہ میں نفع ہے تو آخرت کا' اور نقصان ہے تو آخرت کا، اس دنیا کے نفع کو وہ ایک متاع غرور اور دھوکہ کے علاوہ کچھ نہیں سمجھتا' وہ اس خواب کے نفع ونقصان کو حقیقی آخرت کی زندگی کے نفع ونقصان کے مقابلہ چھوڑتا اور قربان کر دینا عقل مندی سمجھتا ہے جب کہ کافر ومشرک کی زندگی کی آخری منزل یہ دھوکہ کی دنیا ہی ہے: يَعْلَمُوْنَ ظٰهِرًا مِّنَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ عَنِ الْاٰخِرَةِ هُمْ غٰفِلُوْنَ ﴿الروم﴾ ''جانتے ہیں آنکھوں کے سامنے کی دنیوی زندگی (ف ۱۰) اور وہ آخرت سے پورے بے خبر ہیں'' دنیا کی زندگی کی بے ثباتی اور متاع غرور اور آخرت کی ابدالآباد حقیقی زندگی کا یقین ہی وہ سرمایہ اور زندگی کی چولوں کو' اور انسان کے دل ودماغ کو بنا دینے والا وہ گوہر ہے جو مدینہ منورہ کے بے پڑھے بدو بچوں میں ایسا سخاوت وایثار اور استغناء کا جذبہ بیدار کرنے والا ہے اور جس کو سکھانے کیلئے نبی رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے۔ کاش ہم بھی اس رسول رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نسبت کی لاج رکھنے والے بنیں!

## جی ہاں! اب ہمارے گھر میں بھی سکون آگیا ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم تمام خاندان والے عبقری رسالہ بہت شوق وذوق سے پڑھتے ہیں۔ نامعلوم کیا وجہ تھی میں جب سے اپنے سسرال آئی میرے گھر میں شروع دن سے سکون نام کی چیز نہ تھی' ہر کوئی چڑچڑے پن کا شکار' روزانہ کسی نہ کسی کی لڑائی ہوتی اور بہت شدید ہوتی' میری بھی روزانہ طبیعت خراب رہتی' جسم میں ہر وقت ہلکا ہلکا درد رہتا' میرے شوہر کئی کئی دن تک بالکل نارمل رہتے اور کبھی کبھی اچانک سے شدید غصے میں آجاتے' تمام خاندان کے سامنے مجھے بے عزت کردیتے' گالیاں دینا عام سی بات تھی۔ مگر اب الحمدللہ! میرے گھر میں بھی سکون آگیا ہے' مجھے ایک مولانا صاحب نے ایک وظیفہ بتایا کہ روزانہ یَاجَامِعُ 1061 مرتبہ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھو۔ الحمدللہ! وظیفہ جاری ہے اور برکتیں رحمتیں اور عافیتیں بھی جاری وساری ہیں۔ (ا۔م۔م، چکوال)

# ہزار سال پرانے طبی وروحانی بھید

**عزت وعظمت:** جو شخص معاشرے میں عزت وعظمت چاہتا ہو اسے چاہیے کہ بکثرت یَاعَظِیْمُ پڑھے اللہ پاک اسے عزت وعظمت سے نوازیں گے۔ **وساوس کا علاج:** جس شخص کو ہر وقت وساوس آتے ہوں اس کو چاہیے کہ اسم یَاضَارُّ کو صبح وشام 313 دفعہ پڑھے۔ انشاء اللہ وہ بہت جلد شیطان کے مکر سے محفوظ ہو جائیگا۔ **اللہ کے غصہ کو ٹھنڈا کرنیوالی چیزیں:** نیک خصلتی اور نیک مزاجی اللہ تعالیٰ عزوجل کے غصہ کو ٹھنڈا کردیتی ہے۔ **جھوٹی محبت کا دعویدار:** جو شخص دنیا اور دنیا کے پیدا کرنے والے دونوں کی محبت کا دعویدار ہو وہ جھوٹا ہے۔ **جھوٹے شخص کی نشانی:** حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: انسان کے جھوٹے ہونے کیلئے اتنا ہی کافی ہے کہ جو بات سنے لوگوں سے بیان کرنا شروع کردے۔ **جنسی تقویت:** چھوہارے دودھ میں جوش دے کر کھا لیے جائیں اور اوپر سے یہ دودھ نیم گرم پی لیا جائے اس طرح جنسی طاقت میں بے پناہ اضافہ ہوتا ہے۔ **چکر نہ آئیں گے:** اگر تھوڑی دیر بیٹھ کر اٹھنے سے یا چلتے پھرتے چکر آجاتے ہوں تو صبح کے وقت ایک لیموں پانی میں نچوڑ کر اس میں کوزہ مصری ملا کر پئیں۔ **درد شکم ختم:** جس گھر میں سورۂ ق پڑھی جائے اس کی دولت قائم رہے گی' اگر اس سورۂ کو لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر اس پانی کو درد شکم کے مریض کو پلایا جائے تو فوری صحت ہوگی۔ **نزلہ وزکام کا فوری علاج:** امرود کے پتوں کو تھوڑے سے پانی میں بطور چائے اُبال کر استعمال کرنا نزلہ وزکام کا فوری علاج ہے۔ **آشوب چشم سے نجات:** آشوب چشم میں اگر تین روز تک ہر روزانہ سورۂ ملک دم کیا جائے تو آشوب چشم سے ہمیشہ کیلئے آرام آجاتا ہے۔

**بحوالہ ''ہزار سال پرانے طبی وروحانی بھید'' لاعلاج روحانی اور جسمانی بیماریوں میں مبتلا اس کتاب کا مطالعہ کریں۔ (جو عمل یا ٹوٹکہ آزمائیں ضرور لکھیں' لاکھوں کا نفع آپ کا صدقہ جاریہ)**

# بے رنگ زندگی کو خوبصورت رنگوں سے سجائیں

سعدیہ ناز

روزانہ ایک جیسے کام کرنے سے اکتاہٹ طاری ہوجاتی ہے' ہمیں اپنی زندگیوں میں تبدیلیاں اور دلچسپیاں پیدا کرنا چاہئیں اور نئی اشیاء کا تجربہ کرنا چاہئے روزمرہ یا چھٹی کے دن کے معمولات کو تبدیل کیجئے۔ کچھ نیا کام کریں جس سے طبیعت کی اکتاہٹ ختم ہوسکے۔

ہماری تھوڑی سی توجہ سے زندگی گل رنگ بن سکتی ہے آتی جاتی سانسوں کا نام زندگی ہے' مگر یہی زندگی قدرت کا وہ انمول تحفہ بھی ہے جس سے کائنات کے تمام رنگ' ڈھنگ اور انداز وابستہ ہیں۔ بے مقصد جئے جانے کا نام زندگی نہیں۔ زندگی اتار چڑھاؤ' نشیب و فراز دیکھتے ہوئے گزار دی جاتی ہے' خوشی کے حصول میں ہر فرد کو روزانہ دیگر احساسات مثلاً غم و غصہ اور جھنجھلاہٹ وغیرہ کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ بڑوں کا کہنا ہے کہ ہر حال میں جئے جانا ہی زندگی ہے۔ اپنے حال میں خوش اور مگن رہئے' جہاں تک ہوسکے زندگی کے لطف اٹھایئے اور مزے کیجئے۔ ''جہاں تک ہوسکے'' کا مقصد صرف یہ واضح کرنا ہے کہ کوئی بھی بشر ہر لحظہ خوش نہیں رہ سکتا۔ خوشی کو کمایا جاتا ہے' اس کے ساتھ رہا جاتا ہے اور پھر اس پر مالک حقیقی کا شکر ادا کیا جاتا ہے۔ کچھ لوگ قنوطی ہوتے ہیں جو زمانہ کیا کہے گا اور کیا ہوگا؟ جیسے جذبات کا مسلسل سامنا کرتے ہیں' ان کیلئے کچھ باتیں یاد رکھنا ضروری ہیں تاکہ انہیں بھی زندگی کی اصل خوشی اور خوبصورتی حاصل ہوسکے۔ **انداز فکر تبدیل کریں:** سیانوں کا کہنا ہے کہ ایسے جیو جیسے آج تمہارا آخری دن ہے' دنیا میں ایسے لوگوں کی کمی نہیں جنہیں کسی حادثے سے دوچار ہونا پڑا ہو' کسی اپنے کی جدائی کا صدمہ اٹھانا پڑا ہو یا کسی خطرناک بیماری سے نجات ملی ہو' ایسے تمام لوگوں کے سوچنے کا انداز بالکل مختلف ہوتا ہے۔ ایسے لوگ زندگی کی قدر کرتے ہیں اور کوئی کام کل پر نہیں چھوڑتے۔ وہ دنیا بھر کی سیر کرتے ہیں' نئی نئی مہارتیں حاصل کرتے ہیں' ان کی لغت میں ''کل'' کا لفظ نہیں ہوتا۔ **ڈائری لکھنے کی عادت ڈالئے:** ایک کاپی یا ڈائری رکھئے جس میں آپ دن بھر کی روداد لکھ سکیں۔ بچوں کی کہی ہوئی کوئی معصوم بات' کسی دوست کا کوئی چٹکلا' کچھ باتیں جو یادیں بن جاتی ہیں اور سالوں کے گرد میں کھوجاتی ہیں' ڈائری میں لکھنے سے یہ محفوظ ہوجاتے ہیں' یہی نہیں لکھنے کے اور بھی بے شمار فوائد ہیں۔ خیالات' مسائل یا اہم باتیں اگر لکھ لی جائیں تو ان پر بہتر انداز میں غور و غوض کیا جاسکتا ہے۔ **اپنا نقطہ واضح رکھئے:** یہ حقیقت ہے کہ ہم سے ہر فرد اچھے لفظوں سے یاد رکھے اور پکارے جانے کا متمنی ہوتا ہے' سب ہی کی خواہش ہوتی ہے کہ انہیں پیٹھ پیچھے بھی اچھے کردار اور گفتار کا حامل سمجھا جائے۔ اگر ہم یہ سوچ رکھتے ہیں تو ہمیں چاہئے کہ ہم ہر معاملے پر اپنا واضح اور شفاف نکتہ نظر رکھیں' اس اصول پر کاربند رہیں اور اپنی جذباتی توانائی کو ضائع نہ کریں۔ زندگی کی چھوٹی چھوٹی اور فضول باتوں کو دل کا روگ نہ بنایئے۔ مثلاً اگر بس میں کسی خاتون نے آپ کے پیر پر سینڈل رکھ دیا اور پھر معذرت بھی کرلی تو آپ بھی ان کی اس غلطی کو مسکرا کر معاف کردیجئے اور بھول جائیں۔ غلطی انسان ہی سے ہوتی ہے' اس طرح کے چھوٹے چھوٹے واقعات پر جی جلانے اور اپنی جذباتی توانائی کو فضول میں ضائع کرنے کی ضرورت نہیں۔ بس یہ جان لیں کہ زندگی کا یہ معمول ہے اور خندہ پیشانی سے ان حالات کا سامنا کرنا چاہئے۔ **آج کا کام کل پر نہ چھوڑیں:** ایسے بہت سے کام جو ناپسندیدہ یا دشوار ہوں اور ان کا کیا جانا ضروری بھی ہو' انہیں کل پر نہ ٹالئے' ناخوشگواری اور تاخیر سے ذہن پر بوجھ پڑتا ہے' اگر کسی کام کے بارے میں فکر ہو تو اس کا سامنا کرکے مسئلے کو حل کرنا ہی بہترین حل ہے۔ **لگے بندھے معمولات زندگی میں تبدیلی لائیے:** روزانہ ایک جیسے کام کرنے سے اکتاہٹ طاری ہوجاتی ہے' ہمیں اپنی زندگیوں میں تبدیلیاں اور دلچسپیاں پیدا کرنا چاہئیں اور نئی اشیاء کا تجربہ کرنا چاہئے روزمرہ یا چھٹی کے دن کے معمولات کو تبدیل کیجئے۔ کچھ نیا کام کریں جس سے طبیعت کی اکتاہٹ ختم ہوسکے۔ زندگی ایک ہی ڈگر پر چلتی رہے تو یکسانیت لطف نہیں دیتی اور جھنجھلاہٹ طاری ہونے لگتی ہے۔ لہٰذا خوش رہنے کیلئے زندگی کے لگے بندھے معمولات میں بھی تبدیلی ضروری ہے۔ **حسد نہ کیجئے:** آپ کی پڑوسن کا گھر آپ کے گھر سے اچھا ہے اس کے گھر کے کمرے میں اے سی ہے' یا برانڈ نیو کار۔ آپ کو ان تمام چیزوں سے کیا لینا دینا' ذرا یہ بھی تو دیکھیں کہ اس کا شوہر چھٹی کے دن بھی کولہو کا بیل بنا اوور ٹائم کرتا ہے اور آپ کے شوہر کی طرح کہیں گھمانے پھرانے نہیں لے جاتا۔ آپ خود بتائے کون بہتر ہے؟ آپ یا آپ کی پڑوسن؟ لہٰذا کسی سے حسد نہ کریں بلکہ اپنے وسائل اپنے معمولات اور اپنی زندگی کو بہتر انداز میں گزارنے پر توجہ دیں اور جو کچھ خدا نے دیا ہے اس پر خدا کا شکر ادا کریں۔ **مزاج کے خلاف اقرار یا انکار نہ کریں:** ہر کام کیلئے قرار ضروری نہیں۔ زندگی بہت مصروف ہے' دوسروں کیلئے جینا بلاشبہ اچھی بات ہے مگر آپ کی زندگی پر آپ کا بھی پورا اختیار ہے۔ لہٰذا ایسے کام نہ کریں جنہیں آپ دل سے پسند نہیں کرتیں اور انہیں تبدیل کرنے کا فیصلہ خود آپ کے ہاتھوں میں ہے تو پھر بہتر ہے کہ ایسا کام یا وعدہ نہ کیا جائے جو آپ کی مرضی کے خلاف ہو لہٰذا آپ اپنے مزاج کے مطابق اقرار یا انکار کرنا سیکھیں۔ **شریک حیات سے محبت کریں:** شادی کے اولین سالوں میں محبت کا دریا ٹھاٹھیں مارتے سمندر کی مانند دکھائی دیتا ہے۔ میاں بیوی باہمی رفاقت نبھانے اور ہر دکھ سکھ ساتھ مل کر جھیلنے کے وعدے کرتے ہیں' مگر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ مصروفیات اور غم روزگار آپس میں مل بیٹھنے تک کے مواقع فراہم نہیں کرتے۔ لیکن پرلطف زندگی گزارنے کیلئے ضروری ہے کہ شریک حیات سے بے لوث محبت کریں اور ایک دوسرے کی تکالیف اور خوشیوں کو شیئر کریں۔ **تعریف کریں:** اپنے ساتھیوں' دوستوں گھر والوں کو باور کرایئے کہ آپ ان سے محبت کرتے ہیں ان کے اچھے کاموں پر تعریفی کلمات ان کا حق ہیں لہٰذا آپ اپنے ساتھیوں' اہل خانہ کے اچھے کاموں پر ان کی برملا تعریف کریں' اس سے گھر کے ماحول پر خوشگوار اثر پڑتا ہے۔ **کیا آپ اچھے/اچھی غمگسار ہیں؟:** دوسروں کے دکھ درد بانٹنا بظاہر بہت مشکل لگتا ہے' کسی کو تکلیف میں دیکھ کر اگرچہ ہمیں بہت رنج محسوس ہوتا ہے مگر بعض مرتبہ زبان دل کا ساتھ نہیں دے پاتی۔ آپ اپنے رویہ سے لوگوں کے دکھ درد بانٹنے کی کوشش کریں۔ ان کے آنسو صاف کریں یاد رہے کہ روتی آنکھ کے آنسو پونچھنا بہت ثواب ہے۔ **رابطے مت توڑیے:** فون' خط' ای میل' یہ سب رابطے کے ذریعے ہیں۔ کسی پرانے وقتوں کے دوست یا دور پار کے عزیزوں سے رابطہ میں رہئے تاکہ اچھی یادیں پھر سے تازہ کی جاسکیں۔ اگر کسی دوست احباب کے ای میلز یا میسجز وغیرہ ملیں تو کوشش کریں کہ اس کا جواب جلد از جلد دے سکیں۔ **اپنا موڈ بہتر بنایئے:** تازہ پھول' بھیگی گھاس پر چلنا' یہ سب مزاج پر خوشگوار اثر ڈالتے ہیں' گھر میں اگر لان نہیں ہے یا جگہ کم ہے تو پھولوں کے گملوں وغیرہ سے گھر کو سرسبز بنایئے۔ علاوہ ازیں سمندر کا نظارا' ٹھنڈی بھیگی ہوا' لہریں اور ریت پر ننگے پاؤں چلنا یہ سب بہت لطف دیا ہے۔ روح کی تازگی کا اس سے اچھا کوئی اور سامان نہیں' کوشش کیجئے کہ ہفتہ پندرہ دن میں کچھ وقت خود کو بھی دے سکیں۔ **تخلیقی کاموں پر توجہ دیں:** سلائی' کڑھائی' بنائی' پکوان' گھریلو عورتوں کیلئے یہ روزمرہ کے کام ہیں۔ اگر آپ کے پاس وقت ہے تو اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو بروئے کار لائیں اس طرح کے کاموں میں نہ صرف آپ کا فارغ وقت بہترین انداز میں کٹ سکتا ہے بلکہ اس طرح آپ کچھ پیسے بھی کماسکتی ہیں۔

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں

## گوشت چیلوں نے جھپٹ لیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک گوشت والے سے گوشت خریدتا ہوں ایک دن میں کپڑے کا تھیلا لانا بھول گیا' گوشت والے نے گوشت شاپر میں ڈالتے ہوئے کہا مولوی صاحب آج تھیلا نہیں لائے' چیلیں گوشت جھپٹ لیں گی۔ میں نے کہا میں آیۃ الکرسی پڑھ کر اس پر دم کرلیتا ہوں ایسا نہیں ہوگا' کہنے لگے: مولوی صاحب یہ ٹھیک ہے پر احتیاط کرنی چاہیے۔ میں نے اس کے سامنے ہی آیۃ الکرسی پڑھی اور شاپر پر دم کرکے عرض کی' یہی تو احتیاط ہے' اتنے میں انہوں نے ایک طرف دیکھتے ہوئے کہا وہ دیکھیں اس عورت کے گوشت کو کس طرح چیلوں نے جھپٹ لیا ہے' میں نے دیکھا تو واقعی ایک عورت کے شاپر کو چیلوں نے جھپٹ کر گرایا اور سب ان کو اٹھا اٹھا کر لے جارہی ہیں اور وہ عورت حیران و پریشان کھڑی ہے۔ میں نے شاپر اٹھایا اور چل دیا' انہوں نے پیچھے سے آواز دی مولوی صاحب احتیاط' میں چل کر ایک سبزی والے کے پاس آیا اس نے بھی دیکھتے ہی کہا مولوی صاحب یہ گوشت اور یوں کھلا اٹھایا ہوا ہے' چیلیں لے جائیں گی' میں نے عرض کیا اتنی دور سے ایسے ہی لے کر آرہا ہوں الحمدللہ کسی چیل وغیرہ نے قریب بھی آنے کی کوشش نہیں کی' کہنے لگے: یہ کیسے ممکن ہے؟ میں نے کہا میں نے اس پر ایک بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرلیا تھا' حیران ہوتے ہوئے بولے یہ ٹھیک ہے مگر احتیاط بھی تو لازمی ہے نا! میں نے عرض کیا بھئی یہ آیۃ الکرسی احتیاط ہی تو ہے' یہ سن کر وہ خاموش تو ہوگئے لیکن محسوس کیا کہ انہوں نے مجھے بے وقوف سمجھا ہے' بہرحال اللہ کی رحمت سے آیۃ الکرسی کی برکت سے میرا گوشت محفوظ رہا۔ (ج۔ا، کراچی)

## خوشگوار ازدواجی زندگی گزاریئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کا اور عبقری ٹیم کا شکریہ کہ انہوں نے میری سابقہ تحریر کو عبقری رسالے میں شائع کیا۔ اسی سلسلے کی ایک اور کڑی عبقری قارئین کیلئے لکھ رہا ہوں۔ آج بھی میں دو عدد نایاب ترین ٹوٹکے اپنی دکھی بھائیوں کی خدمت میں پیش کررہا ہوں جو جگہ جگہ کی ادویات اور مہنگے ترین نسخہ آزما کر تھک چکے ہیں۔ انشاء اللہ اس ٹوٹکے کے استعمال سے آپ حیران ہوجائیں گے۔ یہ ٹوٹکہ کبھی خطا نہیں گیا اور عبقری قارئین کیلئے خصوصی تحفہ ہے۔ ضرور آزمایئے گا انتہائی کامیاب' طاقتور اور بالکل سستا اور بے ضرر ہے۔ **ھوالشافی:** قسط شیریں ایک تولہ' منقیٰ 16 عدد۔ سب سے پہلے قسط شیریں کو باریک پیس کر منقیٰ سے دانے نکال دیں مکس کرکے کل 16 عدد گولیاں بنائیں۔ اس سے زائد نہ بنایئے۔ **ترکیب:** چائے کا قہوہ بنا کر اس میں آدھا چمچ خالص دیسی گھی ڈال دیں اور وقت خاص سے ایک گھنٹہ قبل لیں اور خوشگوار ازدواجی زندگی کو دوبالا کریں۔ **جب جگر کے سیل کمزور ہوں:** اپنے مطب کا ایک اور نسخہ خاص لکھ رہا ہوں۔ جب جگر کے سیل کمزور ہوں' معدہ کی تمام خراب رطوبتوں کی اصلاح کیلئے انشاء اللہ ان تمام بیماریوں سے بچاؤ کیلئے مجرب نسخہ عبقری قارئین کیلئے۔ دعاؤں کی التجا کیساتھ بنائیں اور فائدہ اٹھائیں اور دعائے خیر میں یاد رکھیں۔ **ھوالشافی:** عشبہ' چرائتہ' چوب چینی' منڈی بوٹی' پاپڑہ ہر دوائی چار رتی کل دس پڑیاں بنالیں اور رات کو ایک برتن میں ڈال کر صبح نہار منہ پی لیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ **(حکیم محمد ارشد زبیر' ساہیوال)**

## تلاوتِ قرآن اور ملائکہ

کیا آپ کو معلوم ہے کہ قرآن پاک کی تلاوت کرنے سے اللہ کی رحمت کے فرشتے اترتے ہیں لیکن وہاں پر نہیں جاتے جہاں کتا اور تصویر ہو' لہٰذا اپنے گھروں کو تصاویر سے پاک کریں یا ایسی جگہ بیٹھ کر تلاوت کریں جہاں کوئی تصویر نہ ہو۔ گھروں میں ٹی وی' ڈی وی ڈی پلیئر' انٹرنیٹ اور نہ جانے کیا کیا خرافات ہیں؟ اگر ان چیزوں کا درست استعمال کیا جائے تو کوئی حرج نہیں مگر آج کل نوجوان نسل لڑکی ہو یا لڑکا اس کا منفی استعمال ہی کرتی ہے۔ خود ہی فیصلہ کرلیں کہ یہاں پر تعریف شیطان کی ہورہی ہے یا رحمٰن کی۔ اپنے عمل سے بھی اپنے رب کی تعریف کریں اور اپنی زبان سے بھی۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے ہمارے تمام مسائل ہوجائیں گے اور ہمارے گھروں میں سکون آجائے گا اس لیے صبح و شام تلاوت قرآن کو کبھی نہ چھوڑیں۔ (ب۔خ، واہ کینٹ)

## شدید ترین خارش سے آرام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اپنی عجب حالت اور آرام کی کہانی عبقری قارئین کو سنانا چاہتا ہوں۔ میرے ساتھ مسئلہ یہ تھا کہ میرا جسم ہر وقت گرم رہتا' جسم پر تھپڑ نکل آتے' جب کھانا کھاتا تب تو جسم میں آگ لگ جاتی' مجبوراً مجھے اپنے جسم کو ٹھنڈا کرنے کیلئے سخت سردیوں میں بھی ٹھنڈے پانی سے نہانا پڑتا' بار بار نہانے سے میرے پٹھے کمزور ہوگئے' کمر اور پٹھوں کی کمزوری کی وجہ سے تکلیف الگ رہتی' اگر پٹھوں کی مالش کرواؤں تو جسم گرم ہونے سے یہ جلن اور خارشی دانے فوراً نکل آتے' سارا دن اور ساری رات تڑپ تڑپ کر گزرتے' کوئی کہتا خون کی خرابی ہے' کوئی کہتا معدہ خراب ہے' ہر قسم کے علاج کروالیے مگر افاقہ صرف وقتی ہوتا دوائی کے اثر کے ساتھ ہی مرض دوبارہ شدت پکڑلیتا۔ ایک بار ماہنامہ عبقری رسالہ مارچ 2012ء کے صفحہ نمبر 35 پر کسی مریض کا لکھا ہوا نسخہ بنا کر استعمال کیا تو تقریباً دو سے تین ماہ میں بالکل سکون مل گیا اور میں بالکل صحت یاب ہوگیا۔ نسخہ درج ذیل ہے: **ھوالشافی:** کوڑتمہ 50 گرام' گلوڑ 50 گرام' سناء مکی 50 گرام' چرائتہ 50 گرام۔ ان سب دوائیوں کو 6 سیر پانی میں بھگو کر پھر چولہے پر نرم آنچ پر پکاتے رہیں اور وقفہ وقفہ سے چمچ سے ہلاتے رہیں جب تین کلو پانی خشک ہوجائے اتار کر ٹھنڈا کرکے چھان کر بوتلوں میں بھر کر رکھ دیں۔ صرف صبح نہار منہ آدھی پیالی چائے والی۔ **پرہیز:** لال مرچ' گرم مصالحہ' بڑا گوشت۔ **(محمد نسیم' ملتان)**

## اللہ تعالیٰ سے مشورہ کرلیں

ہر کام کرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کا خوش ہونا بہت لازمی ہے ورنہ جس کام میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی نہ ہو وہ کام یا تو ہوتا نہیں' اگر ہوجائے تو اس کا سکون چھن جاتا ہے اس لیے اللہ تعالیٰ سے مشورہ کرلینا بہت بہتر ہے' میرے بڑوں نے مجھے ایک استخارہ بتایا وہ میں نے کیا تو میں نے جو معلوم کرنا تھا معلوم ہوگیا' اب میں اپنا ہر کام کرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کا مشورہ اللہ تعالیٰ کی پسندیت لے لینا بہت بہتر سمجھتا ہوں اور اب میں وہ استخارہ عبقری پڑھنے والوں کو مفت میں دے رہا ہوں جو کہ لوگ ان روحانی مسائل کو حل کرنے میں بہت سے پیسے بٹورتے ہیں' خواہ ان کا کام پروان چڑھے یا نہ اب میں آپ کو استخارہ عبقری کا رسالہ پڑھنے والوں کو پیش کرتا ہوں۔ دو مرتبہ یہ الفاظ اِفْتَحْ اَفْتَحْ یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَابَدِیْعُ۔ اول و آخر درود خضری:۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ اس کے بعد دائیں کرٹ لیٹ کر چہرے کے نیچے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی رکھ کر سوجائیں۔ سوتے وقت جو بات معلوم کرنی ہے اسے ذہن میں دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین دن کے اندر خواب یا بیداری میں

**یرقان کیلئے:** ایک پاؤ آلو بخارا' زیرہ سفید اور گوکھرو (پھکڑا) ہم وزن کا سفوف بنا کر دو ماشے سفوف ہمراہ مذکورہ بالا آلو بخارا دن میں تین دفعہ استعمال کرنا بے حد مفید ہوتا ہے۔

جو کچھ معلوم کیا گیا ہے منکشف ہو جائے گا۔ اگر آپ کا مقصد حل ہو جائے تو میرے اور پوری عبقری ٹیم کیلئے ڈھیروں دعائیں کیجئے گا۔ (ابرار علی' لاہور)

## یقین نہیں آتا! مگر سچ میں بواسیر ختم ہوگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری کے ذریعے آپ نے جو مخلوق خدا کی بھلائی اور بہتری کیلئے جو نیک قدم اٹھایا ہے خداوند کریم اس میں آپ کو اور پورے عبقری کے سٹاف کو اجر عظیم عطا فرمائے۔ آمین! ام مہینہ پہلے مجھے خونی بواسیر کی شکایت ہوگئی تھی' اسی مہینے کے شمارہ عبقری میں بواسیر کا آزمودہ علاج لکھا تھا۔ میں نے وہ ٹوٹکہ بنایا۔ پندرہ دن کے اندر شفا مل گئی۔ نسخہ برائے خونی بواسیر: ھوالشافی: تخم بکائن' تخم نیم' گل سرخ' سنا مکی' ہلیلہ کلاں سب ایک ایک تولہ اور رسونت چھ ماشے' میں نے یہ سب اجزاء ڈبل خریدے اور خرچہ صرف اور صرف 50 روپے بنا۔ صرف پچاس روپے کی دوائی سے میری خونی بواسیر بالکل ختم ہوگئی۔ باریک پیس کر آدھ چمچ چائے والا صبح ناشتے کے بعد اور آدھ چمچ رات کھانے کے بعد پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**میری قارئین عبقری سے التجا:** قارئین! یہ 1999ء کا واقعہ ہے کہ ایک مرتبہ میری دائیں ٹانگ پر ٹخنے کے اوپر باہر کی طرف لوہے کی رگڑ سے ایک تین انچ کا کٹ لگا۔ جو کہ بعد میں چھوٹی انگلی کی موٹائی برابر زخم بن گیا۔ ''اس وقت سب سے بڑی مجھ سے جو غلطی ہوئی وہ یہ ہوئی کہ اس وقت میں ATS INJ نہیں لگایا'' کچھ عرصہ علاج کرنے سے زخم ٹھیک ہو جاتا مگر گوشت کے اندر درد ہوتا تھا' علاج برابر ہوتا رہا' لیکن اسکے باوجود زخم ٹھیک ہونے کا نام نہیں لیتا' یہاں تک کہ چار مرتبہ آپریشن کروالیا' ران سے چمڑہ لیکر زخم کے اوپر لگا دیتے لیکن پکڑ نہیں کرتا' کیونکہ زخم سے بہت گندہ مواد خارج ہوتا رہتا تھا' ہر قسم کا علاج کیا' انگریزی' حکیمی' ہومیوپیتھک وغیرہ اس کے علاوہ جس نے جو دوا بتائی وہ بھی لگا تا رہا کہ فلاں چیز کے استعمال سے پرانے سے پرانا زخم ٹھیک ہو جاتا ہے سب کچھ کیا لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا' حتیٰ کہ وظائف کا سہارا لیا' کئی سالوں سے مختلف وظائف پڑھ رہا ہوں مگر کوئی فرق نہیں پڑا۔ شوگر کا مسئلہ بھی نہیں' کینسر بھی نہیں' الٹراساؤنڈ رپورٹ کے مطابق پاؤں میں جراثیم ہیں اور پیر کی رگیں بند ہیں۔ بلڈ سرکولیشن نہیں ہو رہا' اب تو سرجن کہتے ہیں کہ اس کو کاٹ کر مصنوعی ٹانگ لگوائیں۔ میں لاکھوں برباد کر چکا ہوں صرف اپنی ایک چھوٹی سی غلطی کہ میں نے فوری انجکشن نہیں لگوایا۔ قارئین! میری التجا ہے کہ آپ کبھی بھی کہیں بھی ہلکا سا بھی کوئی کٹ' سڑک پر لگی رگڑ یا کسی پرانے زنگ آلود لوہے کا زخم لگے تو فوراً ڈاکٹر سے رجوع کریں اور فوری انجکشن لگوائیں۔ (فیض الرحمان' پشاور)

## مرض شوگر ہے؟ نجات چاہیے تو ادھر آئیے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری کا بہت پرانا قاری ہوں۔ مجھے شدید شوگر تھی' پھر میرے ہاتھ ایک نسخہ لگا اور یہ گزشتہ دس سال سے میرے استعمال میں ہے اور یہ بوٹی انتہائی شاندار شفائی تاثیر رکھتی ہے۔ میں نے اسے شوگر کے علاج میں استعمال کیا ہے۔ نسخہ درج ذیل ہے جو میں نے دس سال پہلے ایک ڈائجسٹ سے حاصل کیا تھا۔ ھوالشافی: تخم کلونجی' تخم میتھی' تخم کاسنی' سفوف جڑ سنبھلو سیاہ۔ تمام اجزاء ہم وزن سفوف بنا کر محفوظ رکھ لیں۔ ایک چھوٹا چمچ چائے صبح اور ایک شام سادہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ فوائد: شوگر ہر وقت کنٹرول میں رہے۔ شوگر کی وجہ سے دانت ہل رہے تھے چند دن کے علاج سے دانت ایسے جڑ گئے کہ جیسے نئے لگے ہوں۔ نظر تیزی سے گر رہی تھی چند روز استعمال سے نظر گرنا بند اور پندرہ دن کے بعد نظر واپس اپنی جگہ۔ کانوں سے کم سنائی دیتا تھا چند روز استعمال سے سماعت واپس صحیح۔ شوگر کے باعث بدن اور جوڑوں میں درد' سیڑھیاں چڑھنا مشکل چند دن کے استعمال سے بدن سے درد ختم' جوڑوں میں درد ختم۔ ہاتھ پاؤں کے ناخن پیلے' کھردرے ہوں تو فقط ایک خوراک رات کو پانی کے ساتھ استعمال کریں اور صبح دیکھیں تو ناخن گلابی اور چمکدار۔ اگر گلا خراب اور سوجن ہے تو چٹکی نسوار کی طرح منہ میں رکھیں وقفہ وقفہ سے دن میں پانچ بار رکھیں۔ گلے کی سوزش ختم اور چند دن متواتر استعمال کرنے سے بالکل تندرست۔ شوگر کی وجہ سے گردوں میں سوزش ہوگئی ہو تو چند دن استعمال سے بالکل ختم۔ سنبھلو سیاہ کے بہت زیادہ فوائد ہیں۔ یعنی ہڈی کو جوڑنا ہو تو جڑ سنبھلو سیاہ کا سفوف انڈے کی زردی میں ڈال کر پیسٹ بنائیں اور ٹوٹی ہوئی ہڈی پر لیپ کریں۔ گرم گرم روٹی رکھ کر پٹی باندھیں۔ 21 روز میں ہڈی جڑ جائے گی۔ درج بالا تمام فوائد میں نے اس نسخہ سے خود حاصل کیے ہیں۔ نوٹ: جڑ سنبھلو سیاہ صرف پہاڑی علاقوں سے ملتی ہے۔ (غیاث الدین' لاہور کینٹ)

## اس نسخہ سے لوگوں نے لاکھوں کمائے آپ بھی لیجئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس نمک سلیمانی کا نسخہ ہے' بلا مبالغہ اس نسخہ سے لوگوں نے لاکھوں کمائے ہیں میں قارئین عبقری کیلئے بالکل فری دے رہا ہوں۔ ھوالشافی: نمک دیسی ایک تولہ' نمک سیاہ ایک تولہ' زیرہ سیاہ دو تولہ' مرچ سیاہ ایک تولہ' پودینہ کوہی دو تولہ' نوشادر ایک تولہ' فلفل دراز ایک تولہ' دانہ الائچی ایک تولہ' مغز دھنیا خشک ایک تولہ' تیزپات دو تولہ' سونٹھ ایک تولہ' اجوائن دیسی ایک تولہ' انار دانہ ایک تولہ۔ تمام اشیاء کوٹ پیس کر پھکی بنا لیں۔ ایک چمچ چائے والا کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے یا بعد سادہ پانی کے ساتھ کھائیں۔ ہاضمہ کے تمام امراض کیلئے لاجواب ہے۔ **نکسیر کیلئے:** پھٹکڑی شفاف ایک تولہ' مصری دو تولہ دونوں کو کوٹ کر سفوف بنا لیں۔ خوراک: آدھا چمچ چائے والا صبح نہار منہ شربت صندل یا بزوری کے ساتھ کھائیں۔ نکسیر کیلئے لاجواب ہے۔ نسخہ نمبر2: برگ بانسہ بمقدار آدھی مٹھی یا کم' رات کو مٹی کے برتن میں بھگودیں' صبح نہار منہ چھان کر نمک ڈال کر پئیں۔ ایک دو ہفتے پینے سے مکمل آرام آجائے گا۔ نسخہ نمبر3: جب بھی نکسیر پھوٹے' انگلی کی مدد سے ناک سے پیشانی کی طرف بار بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ لکھتے رہیں' نکسیر رک جائے گی۔ عمامہ شریف کی سنت اپنائیں اور بازاری و مرغن غذا ترک کردیں۔ (محمد شاہد محبوب' اسلام آباد)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نے آپ کا رسالہ پچھلے چار ماہ پہلے پڑھا اور اسے خرید کر گھر لے آیا رسالہ پڑھا تو دل کو بہت سکون ملا' خاص طور پر جنات کا پیدائشی دوست میرا پسندیدہ سلسلہ ہے' اللہ آپ کو اس وسیلے سے جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام دے' کیونکہ آپ پریشان اور غموں میں گرے ہوئے لوگوں کی مدد کررہے ہیں' میں آج سے اس رسالے کا مستقل قاری ہوں۔ عبقری کے ٹوٹکہ سیکشن کیلئے ایک عدد اپنا آزمودہ ٹوٹکہ لکھ رہا ہوں۔ جو لوگ چاہتے ہیں کہ ان کے سر کے بالوں میں جوئیں نہ ہوں اگر ہوں بھی گئیں ہیں تو آپ تختی کی مٹی (جسے گاچی بھی کہتے ہیں) لے کر دن میں سر میں تین مرتبہ لگائیں' انشاء اللہ جوئیں اندھی ہو کر نکل جائیں گی اور سر پر کنگھی کریں۔ میرا آزمودہ ہے' مجھے دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (محمد مہدی غوری' بھکر)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہو جاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور نہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

# پندرہ سال بعد پہلی مرتبہ سکون سے سویا

ایک تعویذ میں نے خود ہی لکھا' اسی رات اپنے سرہانے رکھ کر سویا تو اتنی پرسکون اور میٹھی نیند آئی کہ صبح اٹھ کر مجھے تو یقین ہی نہ آیا کہ چھ الفاظ پر مشتمل سادہ سے تعویذ میں اتنی طاقت ہے کہ جہاں مہنگے مہنگے عاملین عاجز آگئے تھے' یہ شریر جنات کسی کے قابو میں نہ آرہے تھے

## پندرہ سال بعد پہلی مرتبہ سکون سے سویا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ خاص کر اس رسالہ میں موجود علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا مستقل سلسلہ ''جنات کا پیدائشی دوست'' بہت ہی لاجواب اور باکمال ہے۔ اس سلسلے نے میری زندگی میں سکون بھر دیا ہے۔ گزشتہ پندرہ سال سے جنات نے میری زندگی کا سکون غارت کر رکھا تھا' ساری ساری رات نہ سونے دیتے تھے' میں زندگی سے تنگ آچکا تھا' جگہ جگہ سے علاج کروا کروا کر تنگ آچکا تھا۔ الحمدللہ! مجھے پھر عبقری ملا اور عبقری میں سے علامہ لاہوتی پراسراری صاحب ملے۔ علامہ صاحب کا اپنے مشہور و معروف سلسلے ''جنات کا پیدائشی دوست'' میں بتایا ایک تعویذ میں نے خود ہی لکھا' اسی رات اپنے سرہانے رکھ کر سویا تو اتنی پرسکون اور میٹھی نیند آئی کہ صبح اٹھ کر مجھے تو یقین ہی نہ آیا کہ چھ الفاظ پر مشتمل سادہ سے تعویذ میں اتنی طاقت ہے کہ جہاں مہنگے مہنگے عاملین عاجز آگئے تھے' یہ شریر جنات کسی کے قابو میں نہ آرہے تھے اور ہر عامل بتاتا تھا کہ بہت طاقتور ہیں۔ مگر یہ کیا؟ میں نے صرف وہ چھ لفظ لکھے اور کاغذ کا ٹکڑا اپنے سرہانے رکھا ساری رات کسی کی جرأت نہ ہوئی کہ مجھے تنگ کرسکے۔ وہ تعویذ یاقہار کا تھا۔ لکھنے کا طریقہ صرف یہ تھا کہ سادہ کاغذ پر صرف ی۔ا۔ق۔ہ۔ا۔ر لکھیں اور لیجئے جنات کیلئے ننگی تلوار تیار اور اس کے ساتھ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ گیارہ تسبیح صبح اور گیارہ تسبیح رات سوتے وقت یاقہار کی پڑھتا ہوں ہروقت جنات سے محفوظ رہتا ہوں۔ ایک مرتبہ میں اپنی چھوٹی بہن (جو کہ شادی شدہ ہے) کے گھر گیا' اس کی طبیعت بھی خراب تھی اور اس نے بتایا کہ ہمارے گھر میں جنات ہیں' اور ہم سب گھر والے اکثر بیمار ہی رہتے ہیں۔ میں وہیں یاقہار کا تعویذ درج بالا طریقے سے لکھا اور اس کو دے آیا' کچھ دن بعد فون کرکے پوچھا تو اس نے بتایا کہ جب سے آپ نے یاقہار کا تعویذ دیا ہے ہم سب گھر والے بالکل ٹھیک ہیں اور گھر میں اب جنات کی کوئی نقل و حرکت نہیں ہے۔

## پیدائشی دوست کے وظیفہ نے قتل وغارت ختم کروادی

اس کے علاوہ محترم علامہ صاحب کے مضمون ''جنات کا پیدائشی دوست'' کے یَاقَهَّارُ کے علاوہ بھی میرے پاس چند تجربات و مشاہدات ہیں۔ **واللہ اشد باسا واشد تنکیلا** والی آیت میں نے جہاں بھی پڑھی' وہاں امن و امان ہوگیا اور لڑائی نہیں ہوتی۔ جس کالونی میں میں رہتا ہوں وہاں جٹ برادری اور بلوچ برادری میں الیکشن کے دوران لڑائی ہوگئی' سب عوام پریشان کیونکہ یہاں پہلے بھی دو قتل ہوچکے تھے' وہاں میں نے سانس روک کر تین مرتبہ درج بالا آیت پڑھی' محترم! ایک سائیڈ پر جٹ برادری اور ایک سائیڈ پر بلوچ برادری دونوں کے ہاتھ میں اسلحہ' کلہاڑی' ڈنڈے سوٹے' بس میرا یہ آیت پڑھ کر پھونکنا تھا کہ اچانک لڑائی ہوتے ہوتے نامعلوم کیا ہوا ان کے بڑے اکٹھے ہوئے اور دونوں پارٹیاں آرام سے واپس چلی گئیں اور لڑائی ہوتے ہوتے رہ گئی' اگر اس وقت وہاں لڑائی ہوجاتی تو بہت خون خرابہ ہونا تھا۔ اس آیت نے تمام لوگوں کے غصہ پر ٹھنڈ ڈال دی۔

چلتے چلتے میرے پاس ایک طبی راز ہے جو مجھے میرے ایک دوست نے دیا تھا وہ بھی میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں:۔ میرا ایک دوست حکیم ہے اس سے میں نے یہ نسخہ لیا تھا' جسمانی کمزوری' مثانہ، جگر کی گرمی کیلئے لاجواب ہے۔ جسکو بھی دیا سوفیصد رزلٹ ملا۔ نسخہ یہ ہے:۔ **ھوالشافی:** گوند کتیرا، گوند کیکر' ساگودانہ' بہی دانہ' چھلکا اسپغول ان سب کو برابر وزن لے کر گرینڈ کرکے آدھ کلو دودھ میں پکائیں۔ جب دودھ پک کر ایک پاؤ رہ جائے تو اتارلیں اور اس میں ایک چمچ دوائی اور چینی حسب ذائقہ ڈال کر رات کو رکھ دیئے صبح ناشتہ سے ایک گھنٹہ پہلے کھالیں' قارئین! زبردست کھیر ہے۔ اس کے علاوہ عبقری میں نسخہ چھپا تھا ست پودینہ' چینی اور میٹھا سوڈا ہموزن لے کر مکس کرلیں اور اسکی پھکی تیار کرلیں۔ ہر کھانے کے بعد آدھ چمچ چینی والا کھانی ہے۔ معدہ کے امراض کیلئے لاجواب ہے۔ (عبدالرحمٰن' صادق آباد)

## کالے جادو کی کالی رات میں روشنی کی کرن

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ گزشتہ چھ ماہ سے پڑھ رہی ہوں۔ میرے ساتھ دنیا کا بھیانک ترین اور دردناک ترین مسئلہ تھا جو میرے ساتھ بچپن سے لے کر جوانی تک جڑا ہوا ہے ہر ایک کے پاس گئی' اللہ کا کلام پڑھا ایک سال یا چھ ماہ بعد ہر طرف سے جواب مل جاتا۔ میرے ساتھ مسئلہ یہ تھا کہ بچپن میں میری والدہ اور والد مجھے لے کر ایک سرکاری رہائش میں منتقل ہوئے تو وہاں صرف ایک برآمدہ اور پیپل کا درخت تھا اور اس کے بارہ سال بعد ہم ایک اور گھر میں منتقل ہوئے تو اس گھر میں چراغ رکھے ہوئے تھے جو پہلے لوگ رہتے تھے وہ ہر روز شام کو چراغ جلاتے تھے۔ مگر جب ہم اس گھر میں آئے تو ہم نے چراغ نہیں جلائے کچھ دنوں کے بعد میں صحن میں سو رہی تھی کہ ایک بجے کے بعد صحن میں ایک عورت سفید کپڑوں والی نظر آئی جو سامنے کمرے میں چلی گئی کمرے میں اس وقت تالہ لگا ہوا تھا۔ اس وقت ہی میری والدہ چھوٹی بہن کو نہلا رہی تھیں جس کی عمر اس وقت پانچ سال تھی اس وقت اس نے بھی اس عورت کو دیکھا۔ اس رات کے بعد میرے ساتھ عجیب معاملہ شروع ہوگیا۔ دن ہو یا رات سوتے میں کوئی لمبے قد کا بے لباس آدمی میرے سینے پر کھڑا مجھے خوف زدہ کرتا' مختلف طریقوں سے ڈراتا' میں چیخ مار کر اٹھتی' مجھے کچھ ہوش نہ ہوتا تھا' مجھے ہوش میں لانے کیلئے میرے منہ پر تھپڑ مارے جاتے' ہوش میں آتے ہی میں پھر بے ہوش ہوجاتی۔ عبقری میں ایک امید کے ساتھ ایک روشنی کی کرن نظر آئی وہ بھی اس لیے کہ میں کسی کے علاج یا بات سے مطمئن نہیں تھی۔ علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا سلسلہ ''جنات کا پیدائشی دوست'' پڑھا' ہمت ہوئی۔ اس میں موجود وظائف کرنا شروع کردیئے۔ الحمدللہ میری زندگی میں سکون آنا شروع ہوگیا ہے جو کہ اس سے پہلے کبھی نہ آیا تھا۔ (غ۔ش)

## قدیم ہندو حکیم کی کتاب سے لیا عجب غضب کا نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک نسخہ ہے جو میں نے ایک ہندو حکیم کی کتاب مطبوعہ 1930ء سے لیا تھا' قارئین کی خدمت میں پیش کررہا ہوں۔ ھوالشافی: بوہڑ کی سبز چھال باریک ایک حصہ' چینی آدھ حصہ۔ بوہڑ کی باریک سبز چھال کو کاٹ کر فوراً اس کی چھال علیحدہ کرلیں اگر کچھ دیر بعد علیحدہ کریں گے تو وہ بے کار ہوجائے گی۔ چھال کو سایہ میں خشک کرلیں۔ جب بالکل خشک ہوجائے تو کوٹ چھان کر جو پاؤڈر بنے اس میں آدھ حصہ چینی باریک کرکے شامل کردیں۔ نسخہ تیار ہے۔ خوراک: صبح نہار منہ پانچ گرام' اور رات کو پانچ گرام مع گائے کے دودھ' اگر گائے کا دودھ نہ ملے تو کسی بھی دودھ کے ساتھ استعمال کرسکتے ہیں۔ **فوائد:** یہ پورے جسم کی اور ہالنگ کرتی ہے' پرانے خون کو صاف کرتی ہے' نیا خون پیدا کرتی ہے' نیا مادہ پیدا کرتی ہے۔ یہ میرا آزمودہ ہے۔ (محمد صادق ڈار' سرگودھا)

